باتیں وچار کر لاتے ہیں کہ رائی کا پہاڑ بنا کر کھڑا کر دیں اور بات کی تہہ تک پہونچ جائیں۔ یہ اعلیٰ درجے کی بدھی ہوتی ہے۔

دوسری موتیا بدھی کا یہ حال ہے کہ جیسے موتی میں جتنا چھید کیا جائے اُتنا ہی قائم رہتا ہے اور اتنا ہی ڈورا اس میں آتا ہے۔ اسی طرح سے موتیا بدھی والے اشخاص جتنی بات سنتے ہیں اتنی ہی دل میں رکھ لیتے ہیں اور بڑھاؤ اور پھیلاؤ نہیں دے سکتے ہیں مگر اس کو یاد رکھنے میں پکے ہوتے ہیں اور بات کو گنواتے نہیں۔ یہ اوسط درجے کی بدھی ہوتی ہے۔

تیسرے نمدا بدھی کی نمدے کی سی حالت ہوتی ہے کہ نمدے میں سوئی گھسیڑ دو تو چھید ہو جاتا ہے اور نکال لو تو سمٹ کر چھید بند ہو جاتا ہے۔ اس طرح سے جو بات ان سے کہی جائے اس وقت تو ان کی بدھی میں سما جاتی ہے اور بہت ٹھیک اور بہت درست کہہ کر مان لیتے ہیں مگر جہاں اس جگہ سے اٹھے یا کچھ عرصہ گزرا بس پھر بات آئی گئی ہو گئی۔ گویا اِس کان سے سنی اور اُس کان سے نکال دی۔ انکے دل پر نقش نہیں ہوتی۔ اسی وجہ سے نہ تو وہ اس پر عمل کر سکتے ہیں اور نہ اس سے کوئی نتیجہ نکال سکتے ہیں۔ یہ ادنیٰ درجے کی بدھی ہوتی ہے۔

(۳۳)

ایک روز ارشاد ہوا کہ دیس کال اور پاتر کے سنجوگ سے پرالبدھ کرم ایسے آن موجود ہوتے ہیں جیسے بچھڑا ہزاروں گایوں میں اپنی ماتا کو ڈھونڈھ لیتا ہے اسی طرح سے کرم اپنے کرتا کو ڈھونڈھ لیتے ہیں۔

(۳۴)

ایک روز ایک شخص نے عرض کیا کہ نشکام کرم میں آدمی اپنی خواہش اور تمنا پوری ہونے کے واسطے بڑی گرم جوشی سے محنت کرتا ہے اور اس کام کو بڑی رغبت اور شوق سے انجام دیتا ہے اور جب تمنا پوری ہو جاتی ہے تو اس کا اجر بھی مل جاتا ہے گویا دوگنی خوشی حاصل ہو جاتی ہے۔ اس کے برعکس نشکام کرم رو رو کر بڑی

بے رغبتی سے ہوتا ہے اور بعدہٗ کوئی تمنا چونکہ فاعل کو تو ہوتی نہیں ہے اس لئے اس کے خیالات کے مطابق اس کا اجر بھی اس کو کچھ نہ ملے گا روتے گئے جھینکتے آئے کی مثل ہوئی۔

یہ سن کر آپ نے فرمایا کہ ہم کو ایک نقل یاد آئی۔ کسی شہر میں ایک بڈھی بیوہ رہتی تھی اس کے ایک لڑکا تھا چکی وغیرہ پیس کر اپنا اور لڑکے کا پیٹ بھرتی تھی۔ ایک دن بادشاہ کی سواری نکلی دھوم دھڑکے اور ہل پکار کی آواز سن کر یہ لڑکا بھی دیکھنے کو دوڑا۔

دیکھتا کیا ہے کہ ایک سواری نہایت شان وتجمّل اور دھوم دھام سے چلی آتی ہے۔ ایک زرق برق لشکر ہمراہ ہے۔ ہاتھی گھوڑے اونٹ ہر طرح کے ساز وسامان سے آراستہ وپیراستہ ہیں۔ رتھ اور گاڑیوں کی قطار لگی ہوئی ہے قسم قسم کے باجے بجتے ہیں اور ایک بڑے شاندار رتھ میں بادشاہ سلامت سوار ہیں۔

جب سواری نکل گئی تو اس نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ بادشاہ نے مجھ سے تو بات بھی نہیں کی۔

اس پر سب نے اس کا مخول اڑایا کہ سبحان اللہ منہ بھی اسی لائق ہے کہ آپ کی بادشاہ مزاج پرسی کرتے۔ یہ بات اس کے دل میں چبھ گئی اور اس نے عہد کر لیا کہ اب تو بات جب ہی ہے کہ بادشاہ خود مجھ سے میرے حالات دریافت کرے۔ مگر جس کسی سے وہ اپنی بات کہتا وہی اس سے ہنسی کرتا۔

ایک مرتبہ شہر سے باہر ایک فقیروں کی جماعت آکر ٹھہری۔ یہ وہاں جاکر فقیروں کی خدمت کرنے لگا اور ان کے کام کاج ایسی خوبی اور تندہی سے کرے کہ وہ لوگ اس سے بہت خوش ہوئے اور روانگی کے وقت اس سے کہا کہ بھائی تو نے ہماری خدمت کس محنت کری ہے۔ اب جو کچھ تجھ کو درکار ہے مانگ لے۔

اس نے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ مہاراج میرا یہ منورتھ ہے کہ بادشاہ مجھ سے یہ پوچھے کہ "کیوں بھائی تیرا کیا حال ہے تو کیا چاہتا ہے"۔ اگر یہ آپ کرسکیں تو

کر دیجئے۔ یہ سن کر وہ بھی دنگ رہ گئے کہ یہ کیسا منور تھب ہے اور کہا کہ بیٹا، بیٹی، دلہن دولت جو درکار ہو مانگ لے یہ کیا فضول بات ہے۔

اُس نے کہا کہ فضول اور فائدہ مند جو کچھ ہے یہ ہی ہے اگر اس کو پورا کر سکو تو کر دو ورنہ اور کچھ مجھ کو درکار نہیں ہے۔

مہاتما نے کہا کہ اچھا ایک ترکیب تجھ کو بتاتے ہیں اس کو کرنا۔ بادشاہ کا فلاں جگہ جو محل بن رہا ہے تو کل سے وہاں ٹوکری لیجا کر مزدوری کا کام شروع کر دے اور خوب محنت اور دل سے کام کیا کر، مگر جس وقت مزدوری بٹے اس وقت وہاں سے چل دینا اور مزدوری ہرگز نہ لینا۔ اگر کوئی مزدوری دینا چاہے تو اس سے کہہ دینا کہ :-

"مزدوری مزدوروں کو دو۔ میں تو اپنے گھر کا کام کرتا ہوں اس کی کیا مزدوری لوں!"

حسبِ ایما مہاتما صاحب لڑکے نے دوسرے روز سے اس عمارت پر جا کر کام کرنا شروع کر دیا اور ایسی محنت سے کام کرنے لگا کہ جتنی دیر میں اور مزدور ایک ٹوکری لائیں یہ اتنی دیر میں دو یا تین ٹوکریاں پٹکے۔ مہتمم اس کے کام کو دیکھ کر بہت خوش ہوا اور سمجھا کہ نیا مزدور ہے اس لئے اتنی سرگرمی سے کام کرتا ہے مدو ایک روز میں یہ بھی وہی ٹیگے گز کی چال چلنے لگے گا۔ لیکن شام کو جب وہ مزدوری بانٹنے لگا تو اس کو ہرچند تلاش کیا اس کا پتہ نہ ملا۔ آخر کار جب کئی روز اس کو اسی محنت سے کام کرتے اور مزدوری لینے کے وقت غائب پایا تو اس سے پوچھا کہ :-

"تم مزدوری کیوں نہیں لیتے؟" تو اس نے مہاتما کی بتائی ہوئی بات کہہ دی۔ یہ سن کر مہتمم کو اور بھی تعجب ہوا اور اسکو کئی مرتبہ مزدوری دینی چاہی مگر ہر وقت اسنے یہی جواب دیا۔

یہ بات رفتہ رفتہ بہت سے آدمیوں کے کانوں تک پہونچ گئی۔ ایک روز

بادشاہ سلامت خود محل کے ملاحظہ کے لئے تشریف لائے اوقتنی دیر وہاں ٹھہرنے کا اتفاق ہوا اس کو برابر آتے جاتے دیکھ کر کہا۔

"یہ مزدور بڑا محنتی ہے اس نے ذرا سی دیر میں کس قدر چکر لگائے ہیں۔ آج اس کو کچھ زیادہ مزدوری دینا"۔

مہتمم نے عرض کیا کہ "حضور اس کا عجب حال ہے۔ اس کو قریب دو تین ماہ اسی محنت اور مشقت سے کام کرتے ہو گئے اور ہر وقت ایسی ہی سرگرمی سے کام کرتا ہے اور طرفہ تر یہ معاملہ ہے کہ مزدوری نہیں لیتا بلکہ یہ کہتا ہے کہ یہ تو میرے گھر کا کام ہے اس کی کیا مزدوری لوں"۔

بادشاہ کو یہ سن کر بڑا تعجب ہوا اور لڑکے کو بلا کر کہا کہ "کیوں بھائی تیرا کیا حال ہے اور تو کیا چاہتا ہے اپنی مزدوری کیوں نہیں لیتا"۔ بس یہ بات سن کر لڑکا ہاتھ جوڑ کر کھڑا ہو گیا اور بولا کہ۔

"سرکار آج میں نے اپنی سب مزدوری بھر پائی اب کچھ باقی نہیں ہے"۔ یہ جواب سن کر سب متعجب ہوئے اور دریافت کیا تو اس نے کہا کہ میرا یہ منور تھ تھا کہ آپ خود مجھ سے یہ کہیں کہ:۔

"کیوں بھائی تیرا کیا حال ہے تو کیا چاہتا ہے"۔ وہ آج آپ کی زبان سے سن لیا۔ اب مجھ کو کچھ درکار نہیں بس یہ ایک تمنا تھی سو پوری ہو گئی۔

اس بات سے بادشاہ کو حیرت ہوئی کہ یہ کوئی عجیب آدمی ہے اسکی کوئی بات سمجھ میں نہیں آتی۔ اس نے ذرا سی بات کے لئے اتنی محنت اٹھائی اور خوش ہو کر اس کو اپنے ہمراہ لے گیا اور ایک خاص عہدے پر مقرر کر دیا۔

اس نے اس عہدے کا کام ایسی خوش اسلوبی اور تندہی سے انجام دیا کہ بادشاہ کے دل میں جگہ ہو گئی اور اتفاق سے وزارت کا عہدہ خالی ہونے پر اس کو اپنا وزیر بنا لیا، اور بعدہٗ اپنی اکلوتی لڑکی کی شادی بھی اس کے ساتھ کر دی۔ جب بادشاہ کی مرگ کا وقت قریب آیا تو چونکہ اس کے کوئی اولادِ نرینہ نہ تھی اس لئے اس داماد

کو ہی سلطنت سپرد کی۔

یہ فرما کر شری مہاراج کہنے لگے کہ اگر وہ لڑکا مزدوری لے لیتا تو ۲ دو ماہ کی مزدوری زیادہ سے زیادہ بیس ۲۰ روپے ہوتی اور دیکھو صرف ۲ دو ماہ کے نشکام کرم کرنے سے ایک بیوہ کا لڑکا بادشاہ بن گیا تو کیا خدا کی درگاہ میں نشکام کرم فضول جائے گا۔

(۳۵)

ایک روز ارشاد ہوا کہ اُتّم کرم کرنے سے ہردے شدھ ہوتا ہے اور شدھ ہردے کی یہ نشانی ہے کہ پرمیشور کے چرنوں میں پریتی ہو اور پریتی کی یہ پہچان ہے کہ وشیوں کا تیاگ ہو جائے۔

(۳۶)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایک غریب شخص نے کسی سادھو کو بھوجن کے واسطے نیوتہ دیا مگر اس وقت اس دنیا دار کے گھر میں کچھ بھی موجود نہ تھا۔ یہاں تک کہ ساگ میں ملانے کو نمک بھی گھر میں نہ تھا اس لئے الونا ساگ بڑے بھاؤ کے ساتھ سادھو کے سامنے رکھ دیا۔

اس نے اس کو کھا کر آشیرواد دیا جس کی وجہ سے اسکو بڑی دولت نصیب ہوئی یہاں تک کہ اس شہر کے حاکم کو بھی اس کی دولت و حشمت دیکھ کر رشک پیدا ہوا اور فقیر کی دعا کا حال معلوم کر کے اس کو ڈھونڈوا کر بلایا اور اپنی رسوئی میں کھانا کھلایا۔

حاکم کے رسوئیے نے گرم گرم کھانا اس کو دیا۔ فقیر کو ہاتھ پر کھانا رکھ کر کھانے کی عادت تھی جس کی وجہ سے اس کا ہاتھ جلنے لگا۔ جب فقیر کھانا کھا چکا تو قدرت الٰہی سے حاکم کے گھر پر ایسی آگ برسی کہ کل مکان جل کر تباہ ہو گیا۔

خلاصہ یہ ہے کہ نشکام کرم کرنے کا نتیجہ اور ہوتا ہے اور رشک سے

جو کام کیا جاتا ہے اس کا پھل اور ہوتا ہے۔

(۲۷)

ایک روز تہوار دیوالی پر کئی شخصوں نے آکر عرض کیا کہ مہاراج یہاں پیشتر ایسا جوئے کا کھیل ہوتا تھا کہ ہزاروں کے وارے نیارے ہو جاتے تھے۔ ہارے جواری تو افیون کھاتے تھے، جیتے ہوئے گلچھرے اڑاتے تھے۔ اس طوفان بے تمیزی میں بہت لوگ برباد ہو جاتے تھے مگر جب سے آپ نے درشن دیا ہے آپ کے چرن کمل کی برکت سے سب راہ راست پر آگئے ہیں اور وہ کھیل بالکل بند ہو گیا ہے بلکہ جو تین شخص مکھیا اور سرغنہ تھے انھوں نے تو بالکل قسم ہی کھالی ہے اور آپ کے خاص مریدوں میں سے ہو گئے ہیں۔

آپ نے یہ سن کر اُن تینوں صاحبوں کو بلا کر فرمایا کہ کیوں صاحب کیا ابکی دیوالی خالی جائے گی، جوا نہیں کھیلو گے ؟ فلاں جگہ پر فلاں فلاں شخص آپ کے بہت منتظر ہیں جائیے شوق کیجیے۔

دو صاحبوں نے عرض کیا کہ مہاراج اب ہم نے تو قسم کھالی ہے کہ جوا نہیں کھیلیں گے۔ تیسرا حکم کی تعمیل کو راضی ہو گیا مگر روپیہ پاس نہ ہونے کا عذر پیش کیا۔ آپ نے فرمایا کہ اس شخص کو اکتیس روپیہ جوا کھیلنے کو دیدیئے جائیں۔ فوراً اسی وقت اس کو روپے دے دیئے گئے۔ روپے دلوا کر فرمایا کہ جاؤ جوا بیشک کھیلو مگر ہار جیت کو مساوی سمجھنا۔

اوّل الذکر دونوں صاحبوں میں سے ایک سے فرمایا کہ "اگر آپ نے خود جوا کھیلنے کی قسم کھائی تو خیر نہ کھیلئے لیکن مبلغ گیارہ روپے فلاں شخص کو دے دیجیے وہ جوا کھیلے گا اور آپ بھی ان کے ہمراہ جاویں"۔

انھوں نے فوراً وہ رقم ان صاحب کو دیدی اور ان کے ساتھ ہو لیئے۔ تیسرے صاحب سے فرمایا کہ آپ اگر جوا نہ کھیلیں تو نہ سہی مگر وہاں جا کر ضرور بیٹھئے اور تمام رات وہیں جواریوں میں گزاریئے۔ وہ بھی حسب الحکم شری مہاراج روانہ

ہو کر جواریوں میں جاکر بیٹھ گئے۔

دوسرے دن تینوں اصحاب جب حاضرِ خدمت ہوئے تو فرمایا کہ اب ان سب کی قسم پوری ہوگئی۔ نہ معلوم کیا مصلحت تھی کہ یہ کارروائی کرائی گئی۔

(۳۸)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایک مہاتما کسی ستھان پر تپسیا کر رہے تھے وہاں پر ایک لڑکا آیا۔ اس کے سنسکار دیکھ کر انھوں نے معلوم کرلیا کہ یہ بڑا ہونہار ہے اور اس پر نظر توجہ کرنے لگے۔ وہ روز ان کی خدمت میں حاضر ہوا کرتا تھا۔ لڑکے کے والدین کو جب یہ حال معلوم ہوا تو اس خیال سے کہ کہیں یہ فقیر نہ ہو جائے اور گرہستی نہ تیاگ دے اس کی روک تھام کرنے لگے اور بہت تشدد کیا مجبوراً لڑکے نے جانا بند کر دیا۔

کچھ عرصے کے بعد پھر ایک دفعہ لڑکا وہاں جا نکلا۔ اس وقت ایک اور فقیر ان مہاتما کے پاس بیٹھے تھے لڑکے کو دیکھ کر بولے:۔

"یہ تو کچھ ہے"

مہاتما نے جواب دیا کہ "ابھی کچھ نہیں"

لڑکا وہاں سے چلا گیا تو فقیر صاحب نے پوچھا کہ یہ لڑکا تو ہونہار دکھائی دیتا ہے آپ نے کیسے فرمایا کہ ابھی کچھ نہیں۔ تو انھوں نے فرمایا کہ جو کچھ اس کو ملنے والا ہے امانت میں رکھا ہوا ہے۔ پہلے اس کے کرموں کے بھوگ زبردست ہیں ان کا پھل بھوگ لے اس وقت اس کو دیا جائے گا۔

لڑکے نے اس روز سے فقیر کے پاس جانا بند کر دیا اور ایسا دشٹ بھوگ میں پھنس گیا کہ بہت ہی خرابی کی۔

(۳۹)

ایک روز ارشاد ہوا کہ مذہبی کتابوں میں کرم کی بڑی شرح لکھی ہے گویا جتنی کتابیں ہیں سب کرم اور اس کے طریقہ کا پسار اور وستار ہیں۔ لیکن سنتوں نے کرم کی دو

قسم کی ہیں ایک جو اس جیو کی ذات یعنی آپے کے متعلق ہے اور دوسرا جس کا تعلق اوروں کے ساتھ بیوہار میں ہے۔

پہلی قسم یہ ہے کہ جس کرنی کر کے یہ جیو اپنے مالک کے نزدیک پہونچتا جائے وہی اصلی یعنی پرمارتھی شبھ کرم ہے اور جو کرتوت کہ اس کو اپنے مالک کے چرنوں سے دور ڈالے وہی اشبھ کرم ہے۔

دوسری قسم یہ ہے کہ اوروں کے ساتھ من بچن کرم کر کے اس طرح برتاؤ کرے کہ جیسے یہ جیو چاہتا ہے کہ اور لوگ اس کے ساتھ برتاؤ کریں۔ یہ بیوہاری شبھ کرم ہے اور اس کے خلاف برتاؤ کرنا بیوہاری اشبھ کرم ہے۔ پرمارتھی کو مناسب ہے کہ اسی قاعدے کے موافق اپنا پرمارتھی اور بیوہاری کرم درست کرے۔

کرم کا استھان آنکھوں کا مقام ہے۔ یعنی جب سرت جاگرت اوستھا میں آنکھوں کے مقام پر بیٹھتی ہے تب من اور اندریوں سے باہر مکھی کرتوت بنتے ہیں اس لئے جیسے بنے تیسے بھگتی اور ابھیاس کر کے سرت کو آنکھوں کے استھان سے اوپر اور بھیتر کی طرف چلائے اور چڑھائے، جسقدر چڑھائی ہوگی اسی قدر کرم تھکتا جائیگا۔ رفتہ رفتہ جب ترکٹی کے مقام سے سرت اوپر چڑھ جائیگی تو نشکرم ہو جائے گا اور پاپ پن کا بھاگی نہ رہے گا اور اس پر کرم اور کال کا بس نہ چلے گا جیسے دو اہلکار برابر کے درجے کے کسی کچہری میں ملازم ہوں اور ان میں آپس میں نااتفاقی ہو اور ایک دوسرے کے درپے آزار ہوں۔ لیکن اگر ان میں سے کوئی ترقی کر کے اس محکمہ کے اعلیٰ افسر کی پدوی یا بڑے لاٹ یا وزیر یا اس سے بھی بڑے درجے تک ترقی کر کے پہونچ جائے تو پھر دوسرے آدمی کا اس پر کیا بس چل سکتا ہے اور جو کچھ غلطی یا قصور اس سے ملازمت کی حالت میں سرزد ہوئے ہیں اس کو اب کون ان کی سزا دینے بیٹھا ہے۔

(۴۰)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کرم تین قسم کے ہیں۔ ایک سنچت، دوسرا پرالبدھ، تیسرا کریمان۔ سنچت جو آئندہ جنموں میں بھوگے جائیں گے۔ پرالبدھ جو اس جنم یعنی دیہہ میں بھوگنے پڑینگے۔

کریہ مان وہ جو اس جنم میں بنتے ہیں اور جن کا پھل کچھ اب (اسی جنم میں) اور کچھ آئندہ (آگے کے جنموں میں) بھوگنا پڑے گا۔

جب تک یہ تینوں قسم کے کرم نہ کٹ جاویں اس وقت تک پورا اُدھا جیو کا ممکن نہیں۔ دھیان اور بھجن کا طریقہ جو بہت ہی سہل اور آسان ہے اس کا بڑا بھاری فائدہ یہ ہے کہ تینوں قسم کے کرم اس سے ایک ساتھ کٹتے چلے جاتے ہیں۔ اندر گھٹ میں جو چیتن آکاش ہے اس میں سب سنچت کرموں کا میدان صاف ہوتا چلا جاتا ہے، چڑھ کر جیسے سُرت اور من اس آکاش منڈل سے گزر کرتے ہیں وہ کرم زندہ ہو کر گھڑی اور پل میں اپنا بھوگ دیتے ہیں اور کرموں کا میدان صاف ہوتا چلا جاتا ہے جیسے سونے کے وقت گھنٹے دو گھنٹے میں ہی آدمی سپنے میں کیسی کیسی رچنا بناتا اور بگاڑتا ہے جو جاگرت میں اس قدر جلد نہیں ہو سکتی۔

دوسرے پرالبدھ کرموں کا اثر بہ سبب نت ابھیاس چڑھائی من اور سُرت کے بہت کم بیاپتا ہے یعنی جب سُرت آنکھ کے مقام پر جیسے جاگرت اوستھا میں بیٹھتی ہے اس وقت سنسار اور دیہہ کے دکھ درد اور چنتا اور فکر سب بیاپتے ہیں اور جب سُرت کی دھار اپنے انتر میں متوجہ ہوتی ہے اور کھنچ جاتی ہے۔ جیسے گہری نیند میں یا غش یا گہرے نشہ میں اس دیہہ اور سنسار کے دکھ سُکھ بہت کم بلکہ بالکل نہیں بیاپتے۔

اسی طرح سے جس قدر ابھیاس کر کے سُرت کا انتر میں کھنچاؤ اور چڑھائی ہوگی۔ اسی قدر پرالبدھ کرموں کا اثر کم معلوم ہوگا۔

تیسرا کریہ مان اوّل تو ست سنگی اور سچا ابھیاسی مالک کی اپرسنتا اور ابھیاس میں نقصان اور ہرج کا خوف کھا کر برے کاموں سے ہمیشہ پرہیز کرتا رہے گا کیونکہ جب کبھی ناقص فعل سرزد ہوگا اس روز ابھیاس میں معمولی آنند نہیں معلوم ہوگا۔ اس خوف سے جس سے بھجن میں بھنگ پڑے دور رہے گا۔ دوسرے سچی سرن کے خیال سے جو کچھ کام کرے گا اس کا نتیجہ مالک کی موج پر چھوڑ دے گا اور جب فعل کے

کرنے کا ابھیمان نہ رہا تو اس میں بندھن بھی نہیں ہو سکتا۔ اس طرح سے کریہ مان کرموں سے چھٹکارا ہوا۔

(۴۱)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کرم کی دو قسمیں ہیں۔ نشیدھ اور وِہت۔ (۱) نشیدھ ناقص کرم کہلاتے ہیں جن کے کرنے کی اجازت نہیں بلکہ ممانعت ہے۔ جیسے حسد۔ دھوکہ۔ چوری۔ یہ دل کو کثیف کر دیتے ہیں اور جذبات اور روحانی احساس کا خون کر دیتے ہیں۔ (۲) وِہت کرم وہ ہیں جن کے کرنے کا حکم آچاریوں نے دیا ہے۔ اس کی چار قسمیں ہیں۔ اوّل نت کرم جو جسمانی تندرستی۔ دل کی چستی وغیرہ کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً اشنان۔ سندھیا۔ ورزش۔ دوئم نیمتک جو سوسائٹی کے کسی اصول پر قائم کئے گئے ہیں ان کے نہ کرنے سے پاپ اور کرنے سے کوئی پن نہیں۔ جیسے بزرگوں کی تعظیم سوادھیائے البتہ ان کے کرنے سے اخلاق درست ہوتا ہے۔ سوئم پرائسچت جو کسی پاپ کے دور کرنے کی غرض سے کیا جاتا ہے۔ جیسے برت تپ وغیرہ۔ اس کا مطلب کوئی اچھا زبردست خیال دل میں پیدا کرنے کا ہوتا ہے تاکہ برے کرم کی گلانی دور ہو۔ چہارم۔ کامیہ، کسی خاص غرض کی تکمیل کے لئے کیا جاتا ہے۔ جیسے یگ ہون کامیہ کرم کو جب بلا کسی ذاتی مفاد یا غرض کے کیا جاتا ہے وہ نشکام کرم

(۴۲)

ایک روز ارشاد ہوا کہ مالک کو رحیم اور منصف دونوں صفتوں سے منسوب کیا جاتا ہے حالانکہ یہ دونوں ضدین ہیں لیکن اس کا حال اس طرح پر ہے کہ جو باتیں خاص اس کی ذاتِ پاک سے متعلق ہیں۔ مثلاً کوئی شخص اس کو گالی دیتا ہے یا نقصان ہونے پر کہہ اٹھتا ہے کہ ہے خدا تیری درگاہ میں آگ لگے وغیرہ تو اس بات میں وہ رحم سے کام لیتا ہے اور اس کی سزا کی فکر نہیں کرتا کیونکہ وہ جانتا ہے کہ یہ اس کی مورکھتا ہے اور ایسا کہنے سے مالک کا نقصان بھی کیا ہوتا ہے۔ لیکن

جو معاملات دوسروں سے تعلق رکھتے ہیں جیسے ایک فریق کو کسی سے گزند پہونچا اور وہ مالک کی درگاہ میں اس کی شکایت پیش کرتا ہے تو اس صورت میں انصاف کرنا ہوتا ہے، رحم کام میں نہیں لایا جاتا۔ یہاں دنیا میں بھی یہی دستور ہے کہ حاکم کے پاس مدعی جو دعویٰ کرتا ہے اس میں اس کو انصاف کرنا پڑتا ہے رحم کو کام میں نہیں لاتا۔ لیکن اگر کوئی بات اس کے متعلق ہو یعنی کسی نے اس کی ہتک کی ہو یا کسی معاملہ میں کچھ زیادتی کی ہو تو اس کو اختیار ہے کہ وہ اس کو رحم کی نگاہ سے ٹال دے اور اکثر بڑے آدمی ایسا کرنے اور کہنے والوں کی پرواہ بھی نہیں کرتے پھر خدا جو سب سے بڑا اور با اختیار ہے وہ کب بدلہ لینے کا خیال اٹھاتا ہے کیونکہ وہ جانتا ہے کہ یہ میرے بدلہ لینے کے ناقابل ہیں۔

(۴۳)

ایک روز ارشاد ہوا کہ پرالبدھ اور پرشارتھ ایسے ہیں جیسے پرند کے دو پر ہوتے ہیں۔ اگر دونوں پر درست نہ ہوں تو اڑنا ناممکن ہے۔ اسی طرح سے پرالبدھ و پرشارتھ دونوں سے سدھ ہوتا ہے۔ علاوہ بریں اگر دونوں پر درست بھی ہوں مگر شاریرک بل نہ ہو تو پرندہ اڑ نہیں سکتا اس لئے پرشارتھ اور پرالبدھ کے علاوہ کام کرنے کی درست تدبیر اور ٹھیک عمل ہونا چاہیئے۔ اس ٹھیک عمل کو سمیک گیان کہتے ہیں جو مرشد کی تعلیم اور پیر باخبر کی ہدایت سے حاصل ہوتا ہے۔ اگر صرف پرشارتھ سے کام بنتا ہوتا تو آج کے دن تمام سادھو سدھ اور تمام دردری راجہ بن جاتے مگر صرف پرشارتھ ہی سے کام نہیں بنتا بلکہ پرالبدھ پرشارتھ اور سمیک گیان تینوں سے کام درست ہوتا ہے۔

(۴۴)

ایک روز ارشاد ہوا کہ چوری دہاڑی لوٹ مار دھوکہ فریب سب کچھ انسان اس دولت کو حاصل کرنے کے لئے کرتا ہے مگر اکل حلال اور محنت شاقہ سے کمائی ہوئی دولت ایسی چیز ہے کہ اس تک ایسے لوگوں کا ہاتھ مشکل سے پہونچتا ہے۔ روایت ہے کہ

کسی مسلمان نے بہت محنت اور مشقت سے تین سو اشرفیاں جمع کیں اور ان کو ایک گھڑے میں بند کر کے تھیلی میں رکھ کر سوچ رہا تھا کہ اس کو ایسی جگہ رکھ دوں کہ بہت محفوظ ہو۔ اتنے میں کسی نے باہر سے آواز دی۔ وہ جلدی میں گھڑا وہیں چھوڑ کر باہر چلا گیا اور اپنی بیوی سے کہہ گیا کہ نہانے کو پانی گرم رکھو۔ اتفاق سے گھر میں پانی بالکل نہ تھا وہ باہر کھڑی دیکھ رہی تھی کہ کوئی آدمی آوے تو پانی منگواؤں۔ اتنے میں ایک گوالا گائے بیل لے کر نکلا۔ عورت نے کہا کہ بھائی مجھکو پانی کی سخت ضرورت ہے ایک پیسہ لے اور ایک گھڑا پانی لادے۔

وہ شخص راضی ہو گیا تو عورت نے جلدی میں وہی اشرفیوں والا گھڑا اٹھوا دیا۔ آگے جا کر جب اس نے گھڑا دیکھا اور اشرفیاں معلوم ہوئیں تو اس کے دل میں پاپ آگیا اور وہ گھڑا لے کر واپس نہ آیا اور سوچنے لگا کہ ان اشرفیوں کو کہاں رکھوں جو بالکل محفوظ رہیں۔

گنوار کی عقل گدی میں ہوتی ہے۔ یہ بات عقل میں آئی کہ تھیلی ایک بیل کو کھلا دو جب ضرورت ہوگی اس کے پیٹ سے نکال لوں گا۔ غرض ایک موٹے سے بیل کو پٹک کر تھیلی ایک اس کے منہ میں ٹھونس دی مگر چوری کے خیال سے یہ بھید کسی پر ظاہر نہ کیا۔ شام کو اس کا لڑکا آیا اور کل بیلوں کو باپ سے لے کر گھر چلا۔ راہ میں اس اشرفی والے کسان نے اس بیل کو پسند کر کے اس کا مول کیا اور قیمت ٹھہرا کر خرید لیا۔

جب کسان گھر پر آیا تو اشرفیوں کا گھڑا آند دارد۔ عورت نے کل ماجرا بیان کر دیا۔ آخر رو دھو کر بیٹھ رہا۔ دوسرے روز اس بیل کی قربانی کی اور معدہ اور آنتیں صاف کر رہا تھا کہ تھیلی کل اشرفیوں کی برآمد ہوئی۔ اللہ کا شکر ادا کیا اور آئندہ اس تھیلی کو حفاظت کے خیال سے گلے میں لٹکا کر رکھنے لگا۔

ایک دن کسی تالاب پر کپڑے اُتار کر نہایا کپڑے تو پہن لیے مگر تھیلی وہیں رکھی بھول آیا۔ ایک چرواہا اس جگہ جانوروں کو پانی پلانے آیا اور تھیلی کو دیکھ کر

اٹھالیا۔ کسان کو جب خیال آیا تو تالاب پر چڑھ گیا ہر چند تلاش کیا تھیلی نہ پائی وہ گڈریا تھیلی لئے ایک کنوئیں پر بیٹھا تھا کہ چند آدمی ادھر سے گزرے ان کو دیکھ کر خوف ہوا کہ کہیں یہ تھیلی نہ چھین لیں اس لئے وہ کنوئیں میں ڈالدی اور سوچا کہ جب ضرورت ہوگی نکال لیجاؤں گا۔

اتفاق سے وہ کسان اسی کنویں پر پانی بھر رہا تھا کہ اس کی پگڑی کنویں میں جاگری اس کو لینے اندر اترا اور وہ تھیلی بھی پڑی ملی خدا کا شکر ادا کیا اور گھر لاکر عورت سے بولا :۔

"مال جمع کرنے سے کھوتا ہے اور پھر رنج ہوتا ہے اس لئے آئندہ جمع نہ کریں گے" اور ان اشرفیوں کو خرچ کرنا شروع کر دیا۔ ایک دن وہ گڈریا اس کسان کے گھر آیا اور اپنا قصہ بیان کیا کہ مجھ کو تین سو اشرفیوں کی ایک تھیلی ملی تھی۔ وہ سواروں کے خوف سے میں نے فلاں کنویں میں ڈالدی مگر جب کنویں میں دیکھی تو اب وہاں نہیں ہے کوئی نکال کرلے گیا۔

کسان نے کہا کہ تھیلی تو کنویں میں سے میں نے نکالی تھی اور اس میں سے بہت اشرفیاں تو میں صرف کر چکا ہوں مگر خیر جو بچی ہیں وہ تو لیجا۔ اس وقت سو اشرفیاں بقایا تھیں وہ کسان نے چرواہے کو دیدیں۔

اس نے ایک لکڑی اندر سے پولی کر کے اس میں رکھیں اور ہر وقت لکڑی ہاتھ میں رکھتا تھا۔ ایک دن کسی دریا میں پانی پینے جھکا ہاتھ سے لکڑی چھوٹ دریا میں گری اور بہہ گئی۔ آگے جاکر اسی کسان کو تیرتی ہوئی ملی گھر لے گیا اور کسی دن اس لکڑی کی چھیل چھال کر رہا تھا کہ پھٹ گئی اور اشرفیاں برآمد ہوئیں اس نے اپنے صرفہ میں لائیں۔

چند روز بعد وہ چرواہا اس کسان کے گھر پھر آیا اور اشرفیاں گم ہونے کا حال بیان کیا۔ اس وقت کسان نے کل ماجرا اس کو سنا کر کہا کہ بھائی وہ اشرفیاں میری تھیں اور گھوم پھر کر آخر میرے ہی پاس آگئیں چونکہ میری محنت

کی کمائی تھی اس لئے الٹ پھیر کر بار بار میرے ہی پاس آئیں۔

(۴۵)

ایک روز ارشاد ہوا کہ نیک کمائی بہت پھلتی پھولتی ہے۔ روایت ہے کہ باروا ڑ کے کسی گاؤں میں ایک پٹھان اور برہمن آپس میں بہت بڑے دوست تھے تنگی اخراجات سے پریشان ہو کر دونوں تلاش روزگار میں دہلی چلے آئے۔

پٹھان نے شاہی باورچی خانے میں نوکری کرلی۔ انواع و اقسام کے لذیز کھانے ملتے تھے اور بالائی آمدنی بھی کافی تھی تھوڑے عرصے میں ہی خوب موٹا تازہ اور مال دار ہو گیا۔

برہمن کسی وزیر کے ہاں روٹی پکانے پر ملازم ہو گیا۔ وزیر صاحب کچھ دستکاری کرتے تھے اور اس سے جو کچھ پیدا ہوتا اسی سے ان کی رسوئی کا خرچ چلتا تھا۔ صرف ایک قسم کی دال اور روٹی ان کی رسوئی میں پکتی تھی۔ برہمن کو تنخواہ بھی ماہ بماہ نہیں ملتی تھی۔ غذا بھی مقوی نہ تھی لہٰذا کمزور ہو گیا جب کبھی دونوں دوست آپس میں ملتے تو پٹھان برہمن سے کہتا کہ تو نے کیسے کنجوس نادہند کے ہاں نوکری کرلی ہے۔

جب پٹھان نے خوب روپیہ پیدا کرلیا تو رخصت لے کر وطن جانے کا خیال پیدا ہوا اور تاریخ مقرر کر کے برہمن کو اطلاع دی کہ اگر تمہارا خیال ہو تو ہمراہ چلے چلو۔

برہمن نے وزیر صاحب سے رخصت مانگی انھوں نے منظور نہ کی جب تاریخ مقررہ آئی تو برہمن نے عرض کیا کہ حضور میرا ایک دوست وطن کو جا رہا ہے اگر حکم ہو تو کچھ بال بچوں کے واسطے بھیج دوں۔

وزیر صاحب نے جیب میں ہاتھ ڈالا، اتفاقاً اس وقت صرف ۲ روپیے ان کی جیب میں تھے وہ انھوں نے نکال کر برہمن کو دیدیے۔ غریب برہمن بڑے آدمی سے کیا کہہ سکتا تھا۔ ع "قہر درویش بر جانِ درویش" خاموش ہو گیا، سوچا کہ

دوست سے جاکر مل تو لیں۔

بازار سے گزر رہا تھا کر انار بکتے ہوئے دکھائی پڑے۔ سوچا کر مارواڑ میں انار بالکل نہیں ہوتے یہی بھیجدینے چاہئیں۔ دو پیسے کے دس بارہ انار مل گئے۔ وہ لیجاکر اپنے دوست کو دیدیے اور کل ماجرا سنا دیا۔

پٹھان سفر کرتے کرتے جب مارواڑ پہونچا تو کسی بڑے شہر میں رات کو قیام کیا۔ چوروں نے سرائے میں سے اس کا مال واسباب چرا لیا۔ وہ انار کپڑے میں بندھے ہوئے کھونٹی پر ٹنگے تھے اُن کو نہ لے گئے۔ بیچارہ بہت پریشان تھا کر اب کیا کرے اور گھر کس طرح سے پہونچے۔

اس شہر میں جو بڑا ساہوکار تھا اس کا اکلوتا لڑکا سخت بیمار تھا اور مرض مہلک میں مبتلا تھا۔ حکیم نے بتلایا کہ اگر اس کو انار کے دانے فی الفور کھلائے جائیں تو زندگی کی امید ہے۔ ڈھنڈورا پٹوا دیا گیا کہ جو کوئی انار لاکر دے اس کو بہت کچھ روپیہ دیا جائے گا۔

پٹھان نے اس موقعے کو غنیمت سمجھا اور وہ انار لے جاکر ساہوکار کو دیئے لڑکے کو کھلائے گئے اور شفا ہوئی۔ اس نے زرِ کثیر اُن اناروں کے بدلے پٹھان کو دیا۔ اس روپے سے خرچہ کرتے ہوئے وطن پہونچا باقی جسقدر رقم بچی تھی وہ سب برہمن کے وارثوں کو دے دی۔ اور یہ کل حال لکھ کر دہلی برہمن کے پاس بھیجدیا کہ اب تم کو نوکری کی ضرورت نہیں ہے کافی روپیہ ہوگیا ہے گھر واپس چلے آؤ۔

اس برہمن نے وزیر صاحب سے کل حال عرض کیا اور دریافت کیا کہ یہ دو پیسے کیسے آپ نے دیئے تھے کر جس کی بدولت اتنی دولت مجھ کو مل گئی۔

انھوں نے جواب دیا کہ میں شاہی خزانے کے روپے اپنے ذاتی صرفہ میں نہیں لاتا۔ اپنی دستکاری اور محنتِ شاقہ کی کمائی سے جو روپیہ ملتا ہے اُسی سے کام چلاتا ہوں۔ تم نے بہت ایمانداری سے کام کیا تھا اس لئے میں نہیں چاہتا تھا کر شاہی خزانہ

کے روپے سے تم کو تنخواہ دی جائے۔ لہٰذا میں نے اپنی محنت کی کمائی سے ہی روپے دے دیئے تھے لیکن میں اس بات کو جانتا تھا کہ یہ دو پیسے تمہاری عمر بھر کے لئے کافی ہوں گے۔ اب اگر تم گھر جانا چاہو تو جا سکتے ہو۔

برہمن ان سے رخصت ہو کر جب گھر آیا تو پٹھان نے اس روپے کی جو اس کے صرفے میں آگیا تھا معذرت چاہی۔ برہمن نے کہا کہ جو کچھ روپیہ تم وصول کر کے لائے ہو اس میں نصف کے تم مستحق ہو کیونکہ اگر تم کسی طرح کی خیانت کرتے تو اس کا حال مجھکو کیا معلوم ہو سکتا تھا۔ دراصل ان دو پیسوں میں سے جو میری تنخواہ کے عوض مجھ کو ملے ہیں صرف ایک پیسہ میری عمر بھر کے لئے کافی ہوگا باقی ایک پیسہ تم اپنے کام میں لاؤ اور اس نیک کمائی سے فائدہ اٹھاؤ۔

(۴۶)

ایک روز ارشاد ہوا کہ آتم درشن کے واسطے ابھیاس کرنا ایسا ہے جیسا پہاڑ پر گیند پھینکنا، جو لڑھک کر بار بار نیچے چلی آتی ہے اگر خوب مستعدی کے ساتھ زور سے پھینکی جائے یا پہاڑ پر کچھ اوپر چڑھ کر پھینکی جائے اور کوشش اور تدبیر سے پہاڑ کے پار جا پڑے تو پھر اسطرف لڑھک کر واپس نہیں آتی ہے۔

دیدار دلربا کا دیوار قہقہہ ہے
جو اس طرف کو جھانکا وہ اسطرف کہاں ہے

(۴۷)

ایک روز ایک صاحب نے عرض کیا کہ جو کرم ہم نے آگے کئے ہیں ان کے اثر کو ہم بغیر بھوگے مٹا سکتے ہیں یا نہیں۔ کیونکہ اس کل کارخانہ کو خیالی اور فرضی اور وہمی مانا گیا ہے تو کل فعل بھی خیالی سمجھنے چاہئیں۔ جب ہم نے خیال پختہ سے ایک بات کو نشچہ کر لیا تو اگر اتنے ہی زور کا مخالف خیال اٹھائیں تو اس پرانی واسنا یعنی خواہش کو رد کیوں نہیں کر سکتے۔

شری مہاراج نے فرمایا کہ پیشتر جو خواہشیں اٹھائی گئی تھیں اور ان کو پختہ کیا گیا تھا اس کا تخم دل میں جڑ پکڑ گیا ہے اس لئے اسباب موافق پیدا ہونے پر ضرور پھل دے گا لیکن اگر گیان اور ابھیاس کی مخالف آگ سے اس تخم کو جلا دیا جائے تو ممکن ہے کہ وہ کرم اپنا پھل نہ دیں جیسا بالمیکی جی مہاراج کا معاملہ ہوا کہ انھوں نے جو لوٹ مار۔ چوری۔ ڈاکہ زنی کی اس کا پھل کہیں ثابت نہیں ہوتا۔ مگر یہ بات نادرات سے ہے اور ناممکن نہیں تو بہت ہی کم ممکن ہے۔



(۴۸)

ایک روز جناب رائے صاحب دیوان متھرا داس جی بیرسٹر و چیف جج نے عرض کیا کہ شری مہاراج ہم آپ کے بچے ہیں اور آپ کے سہارے پڑے ہیں آپ ہم سے بھجن پوجن کی تکلیف کیوں اٹھواتے ہیں ہم کو ہمیشہ نزلہ لگا رہتا ہے اور درد سر رہتا ہے ہم کو تو کرپا کر کے ویسے ہی سب کچھ عطا کر دیجئے

آپ نے فرمایا کہ ایک شاہ خرچ امیر آدمی کی لڑکی کسی امیر آدمی کے ساتھ جو بڑے اعتدال سے اخراجات کرتا تھا شادی ہوئی۔ یہ لڑکی اپنے ماں باپ کے ہاں خوب خرچ کرنے کی عادی تھی سسرال گئی تو ہر چیز کھلنے پینے تک کی اعتدال سے ملنے لگی۔ لڑکی بڑی دل تنگ ہوئی اور یہ تجویز سوچی کہ

بیماری کا بہانہ کرنا چاہئے شاید اچھا کھانے پہننے کو ملے گا۔
درد سر کا بہانہ کیا چنانچہ بجائے اچھا کھانے کے اور پرہیز کی تاکید ہوئی۔ پھر تو بہت گھبرائی جب عرصہ تک دردسر جاری رہا تو اس کے سسر نے پوچھا کہ یہ تکلیف تم کو مائیکہ میں بھی ہوئی تھی یا یہاں آکر ہوئی ہے اور اگر وہاں ہوتی تھی تو کیا علاج کیا جاتا تھا۔
لڑکی نے کہا کہ مجھ کو یہ تکلیف بہت مدّت سے ہے اور ماں کے گھر بھی ہوتی تھی وہاں چھٹانک موتی پیسکر اور شہد میں قوام کرکے کھلاتے تھے۔ اس کے سسر نے کہا کہ تم نے پہلے سے یہ علاج کیوں نہیں بتلایا اتنی تکلیف ناحق اٹھائی، اب بہت سی دوا تیار کرکے رکھ لو تاکہ جب کبھی دردِ سر ہو فوراً استعمال کرلی جائے دوا بنانے کا انتظار و توقف نہ ہو اور نوکر کو حکم دیا کہ سوا سیر موتی اس کے سامنے بیٹھ کر کھرل میں پیسو۔
فوراً سوا سیر موتی منگوا کر لڑکی کے سامنے پیسنے شروع ہوئے اور اسی انداز سے شہد منگوا لیا گیا۔ رات کو لڑکی نے سوچا کہ یہ شخص تو بڑا کنجوس تھا آج اس قدر موتی کس طرح نکال دیے۔ اور پتی سے ذکر کرنے لگی اس نے بھی کہا کہ آج تمہارے دردسر کی دوا میں اس قدر روپیہ صرف ہوا ہے پتاجی سے کہہ دو کہ تھوڑی دوا بنوالیں۔
جب ان سے ذکر ہوا تو وہ بولے کہ دیکھو بھائی ہم نے تمام روپیہ اپنی محنت شاقہ سے پیدا کیا ہے اور ہمارا جسم ایسا عادی ہوگیا ہے کہ جب تک زندہ رہیں گے کچھ نہ کچھ پیدا کرکے ہی کھائیں گے اور روکھی سوکھی کھا کر ہی گزارہ کرنے کی عادت ایسی پڑ گئی ہے کہ ہمارا نفس اب زیادہ نہیں بھڑکتا۔ یہ جو کچھ روپیہ پیسہ جمع کیا ہے سب تمہارے آرام و آسائش کے لئے ہے چاہو سب آج اُڑا دو چاہے تھوڑا تھوڑا کرکے خرچ کرو لیکن روک ٹوک صرف اس لئے ہے کہ تم کو اس کی قدر معلوم ہوجائے، اعتدال سے کام میں لاؤ گے تو اس سے تم عمر بھر آرام پاؤ گے

اور جو تم کو اس نعمت کی قدر معلوم نہ ہوئی تو جا بیجا اس کو صرف کر دو گے بعد میں پچھتاؤ گے۔
یہ سن کر جناب رائیصاحب خاموش ہو گئے۔ اور پھر کبھی ایسا ذکر نہ کیا۔

(۴۹)

ایک روز ارشاد ہوا کہ گیانوان جو سنت ہیں اور ست شاستر جو برہم ودیا ہے اس کے مطابق پربتن یعنی تدبیر و کوشش کرنے کا نام پرشارتھ ہے۔ سنت وہ ہے جس کو سب لوگ بھلا سادھ کہتے ہیں۔ اور ست شاستر وہ ہے جس میں برہم کا برنن ہو۔ یہ جیو جو ست سنگ کرتا ہے اور ست شاستر کو وچارتا ہے اور پھر بھی سنسار کی طرف لگتا ہے تو اس کا پورب کا سنسکار بلی ہے اس سے استھر نہیں ہو سکتا ایسا جان کر پرش پربتن کا تیاگ نہ کرے۔ پورب کے سنسکار سے برخلاف نہیں ہو سکتا پرنتو پورب کا سنسکار بلی بھی ہو اور ست سنگ کرے اور ست شاستر کو کام میں لائے تو پورب کے سنسکار کو پرش پربتن سے جتن جیت لیتا ہے۔

جب پورب سنسکار کا نام پرالبدھ ہوتو پرش پر جتن ہی پرالبدھ ہے اور یہی دیو ہے۔ دیو اپنے پرشارتھ ہی کو کہتے ہیں اور پرشارتھ ہی کرم ہے اور کرم کا بیج باسنا ہے اور واسنا من سے ہوتی ہے اور من روپی پرش جس کی واسنا کرتا ہے وہی اس کو ملتی ہے منکھ کو پرتھم تو یہ کرنا چاہیئے کہ اپنے برن اور آشرم کے شبھ دھرم کرم پر چلے اور اشبھ کو تیاگ کرے پھر سنتوں کا سنگ اور ست شاستر کا بچار کرے ان کو بچار کر اپنے گن دوش کا بھی بچار کرنا چاہیئے کہ دن رات میں کیا شبھ اور کیا اشبھ کیا ہے آگے پھر گن دوشوں کا ساکشی ہو کر سنتوش، دہیرج۔ بیراگ، بچار اور ابھیاس وغیرہ جو گن ہیں ان کو بڑھاوے اور جو دوش ہیں ان کا تیاگ کرے اشبھ سے راجس سے ساتوک موکش کا بھاگی ہوتا ہے اور اس سے انتہ کرن شدھ ہوتا ہے تب پرم آنند روپ تتو کو پاتا ہے۔

اسی سلسلہ سے واسنا کا تیاگ کرے کہ پہلے شاستر کے برخلاف تامسی واسنا کو تیاگ کرے پھر دشنے کی واسنا کا تیاگ کرے اور میتری یعنی پریم بھاؤ سے کسی سے

ورودھ نہ کرنا۔
کرُونا یعنی دُکھی پر دیا کرنا۔ مُدتا۔ دھرماتما پرش کو دیکھ کر خوش ہونا۔
اُپیکشا۔ یعنی پاپی کو دیکھ کر اُداسین رہنا پر اس کی نندا نہ کرنا اس نرمل واسنا کو
انگیکار کرے اور پھر ان کا بھی ہردے سے تیاگ کرے انکا ابھی مان نہ رکھنا چاہئے۔
اگر باہرے ان کا بیوہار ہو تو بھی ہردے سے جگت میں گن کی واسنا تیاگ کر چھاتر
واسنا رکھنی چاہیئے پیچھے اس کو بھی من بدھ کے ساتھ ملا ہوا تیاگ کرنا تب جس
سے واسنا تیاگی ہے وہی رہے گا پھر اس کو بھی تیاگ کرنا ۔

سر برہنہ نیستم دارم کلاہ چار ترک
ترکِ دنیا ترکِ عقبیٰ ترکِ مولیٰ ترکِ ترک

پہلے وچار پوروک بیراگ ہونا چاہیئے تاکہ سنت جنوں کی سنگت اور ست شاستروں کے
وچار سے من کو نرمل کرے جب من نرمل ہوگا تب سوجینت سے پورن ہوگا اور
بیراگ اُپجے گا جب بیراگ ہوگا تب گیانوان گرو کے پاس جائے گا۔ جب گرو
اُپدیش کریں گے تب دھیان اور ارچن آدک کرم سے اور برہم ابھیاس سے پرم
پد کو پاوے گا چت میں آتم پد کی چنتا کرنا آپس میں یہ سمجھنا پرانوں کی چیشٹا اور
آتم پد کے منن کا نام برہم ابھیاس ہے۔ یہ سمان کرم ہے۔ دوسرا وشیش کرم ہے
جو اپنے آپ سے پیدا ہوتا ہے اور وہ سمجھ لیتا ہے جیسے درخت سے پھل گرے
اور کسی کو مل جاوے تیسے ہی گیان اپنے آپ سے مل جاتا ہے مگر اس کو بھی
اس کا پورب کا کرم سمجھنا چاہیئے جن کا یہ جنم انت کا ہوتا ہے۔ ان میں نرمل گن
جو ویدنے کہے ہیں یعنی مترتا سب جیوؤں پر دیا کرنی۔ سوُمینا۔ سدا پرسن رہنا
مگتا ہردے میں سدا سمتا بھاؤ رہنا اور کوئی کشٹ نہ اٹھانا۔ اندریا شاستر کے
مطابق چلنا۔ گیا بتیا۔ گیان ہونا وغیرہ آکر اکٹھے ہوتے ہیں۔ وہ شخص جس سادھو کی

ہے ان سب کاموں کو کرتا ہے پر نتو اس کے ہردے میں ہانی اور لابھ کا راگ دویش نہیں ہوتا ہر حال میں یکساں ہوتا ہے۔ اور اس وویک سے وہ پرم پد میں اِستھت ہوتا ہے۔

(۵۰)

ایک روز ارشاد ہوا کہ پرشارتھ کے چار بھید ہیں۔

۱ ناحاصل شے کے حاصل کرنے کی کوشش کرنا۔

۲ حاصل شدہ شے کی اچھی طرح حفاظت کرنا۔

۳ محفوظ شے کو اچھی طرح بڑھانا۔

۴ بڑھی ہوئی شے کو علم حقیقی کی ترقی اور رفاہِ عام میں خرچ کرنا۔

(۵۱)

ایک روز ارشاد ہوا کہ حضرت عیسیٰ کے سامنے چند آدمی ایک دھوبی کو لائے اور اس کی شکایت کی کہ اس نے تمام آدمیوں کو تنگ کر رکھا ہے اور بہت دکھ دیتا ہے۔ حضرت کی زبان مبارک سے نکلا کہ یہ آج شام تک مر جائے گا۔

دھوبی وہاں سے آکر کپڑے دھونے چلا گیا۔ جب اس کی لڑکی اس کے لئے کھانا لے کر گھاٹ پر پہونچی تو وہاں کوئی فقیر کامل بھوکے آپہونچے اور دھوبی سے روٹی کا سوال کیا دھوبی نے ایک روٹی دی جس کو کھا کر فقیر نے دعا دی کہ تیرا بھلا ہو۔ دھوبی نے ان کو بھوکا سمجھ کر دوسری روٹی بھی دیدی جس کو کھا کر انھوں نے فرمایا کہ تیری ناگہانی آفتیں دور ہوں۔ دھوبی نے ان کو اور بھوکا سمجھ کر تیسری روٹی بھی دیدی جس کو کھا کر بولے کہ تیرا دل برائیوں سے پاک ہو جائے۔ یہ کہہ کر وہ تو چلے گئے۔ شام کو دھوبی صحیح سلامت گھر آگیا تو کل آدمی جمع ہو کر حضرت عیسیٰ کے پاس گئے اور عرض کیا کہ :-

حضرت دھوبی تو اب تک زندہ ہے۔ اس وقت حضرت نے ازراہِ باطن کل حال معلوم کر کے دھوبی کو مع کپڑوں کی گٹھری کے طلب کیا اور گٹھری کھلوائی تو

اس کے بین سے مار سیاہ نکلا۔

آپ نے فرمایا کہ جس وقت اس کی نسبت ہماری زبان سے نکلا تھا کہ یہ شام تک مرے گا اس وقت اس سانپ کو کاٹنے کا حکم دیا گیا تھا مگر فقیر کی دعا سے اس سانپ کا منہ بند ہو گیا۔ مگر اب یہ وہ دھوبی نہ رہا اب اس کا دل برائیوں سے پاک وصاف ہو گیا اور آئندہ یہ تم کو تکلیف نہ دے گا۔

مطلب یہ ہے کہ زمانۂ حال میں اچھے کام کرنے سے ماضی کے بُرے کاموں کی اور ان کے اثر کی تلافی ہو جاتی ہے اور آئندہ کے لئے بہتری بھی ہو سکتی ہے۔

(۵۲)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کسی مریض کو حکیم نے دوا دے کر کہا کہ تم اسکو شہد میں ملا کر کھانا۔ وہ دوا لے کر گھر آیا شہد تلاش کیا نہ پایا تو سوچنے لگا کہ شہد نہ سہی تو کسی اور ہی میٹھی شے میں ملا کر دوا کھا لینی چاہئیے، اور گڑ میں ملا کر دوا کھائی، بجائے فائدے کے نقصان ہوا تو حکیم صاحب کے سر ہوا۔

انھوں نے پوچھا کہ دوا کیسے کھائی تھی تو جواب دیا کہ شہد تو ملا نہیں میں نے سوچا کہ گڑ اور شہد دونوں ہی میٹھی ہوتی ہیں اس لئے گڑ میں ملا کر دوا استعمال کر لی تھی۔

اسی طرح سے بہت سے آدمی ابھیاس کو جس طرح سے کہ بتایا جاتا ہے نہیں کرتے بلکہ اپنی ودیا اور بدھی سے اس میں نئی نئی ایجادیں کر کے کام کرتے ہیں جب کام نہیں بنتا تو فقیروں کے پاس شکایت لاتے ہیں اور ان کے طریقے کی نندا کرتے ہیں مگر اپنے قصور پر نگاہ نہیں کرتے۔

(۵۳)

ایک روز ارشاد ہوا کہ بو علی شاہ قلندر نے ایک کتاب میں کچھ نسخے کیمیا کے رقم فرمائے ایک شخص نے ان میں سے ہر ایک نسخے کو آزمایا مگر کیمیا تیار نہ ہوئی تو جناب شاہ صاحب کو اُلاہنا دینے اور غلط نسخہ تحریر کرنے کی بابت کچھ کہنے سننے کو دوا

ہوا۔ جب ان کے مکان کے دروازے پر پہونچا تو دیکھا کہ ایک بڈھا شخص وہاں بیٹھا ہوا ہے۔ ان سے شاہ صاحب کی نسبت دریافت کیا۔ وہ روشن ضمیر تھے سب حال سمجھ گئے اور کہنے لگے کہ حضرت شاہ صاحب تو کسی گاؤں کو چلے گئے ہیں شاید کل آئیں گے میں ان کا ملازم ہوں آئیے میں آپ کے ٹھہرنے وغیرہ کا بندوبست کردوں۔

یہ کہہ کر اندر لے گئے اور بٹھا دیا اور شام تک کھانے پینے کی خبر نہ لی۔ جب شام ہوگئی تو اس سے کہنے لگے کہ میاں صاحب جب حضرت شاہ صاحب باہر تشریف لے جاتے ہیں تو کچھ سامان فی کس کے حساب سے ناپ تول کر مہمانوں کی خاطر تواضع کے لئے مجھے دے جاتے ہیں اب کی مرتبہ کھچڑی کا سامان دے گئے ہیں اگر آپ خود تیار کرنا چاہئیں اور اگر اس کا حساب سنبھال لیتے تو سامان وزن کر کے دے دوں۔

اس کو خوب بھوک لگی تھی، راضی ہوگیا۔ انھوں نے دال چاول مصالحہ لکڑی حتیٰ کہ پانی تک تول دیدیا اور کہہ دیا کہ اسی سامان میں کھچڑی تیار ہوگی۔ اور کچھ چیز یہاں سے نہ مل سکے گی۔ اس نے سامان لیکر چولہا پھونکنا شروع کیا تو کچھ لکڑیاں تو دہک کر جل گئیں کچھ پانی سے دال چاول دھولئے بقایا کھچڑی میں ڈال دیا اور چولہے پر چڑھا دی چونکہ آگ بغیر اندازے کے جلائی تھی لکڑیاں پہلے ختم ہوگئیں اور کھچڑی تیار نہ ہوسکی کچھ دیگچی کے پیندے میں لگ گئی کچھ پانی اوپر بھر گیا اور چاول کی تیوں کچی رہ گئی اب بے چارہ چولہا پھونک پھونک کر پریشان ہوکر بیٹھ رہا مگر کھچڑی تیار نہ ہوئی۔ جب خوب سر مار چکا تو حضرت بولے!

کیا خوب! میں نے ہر ایک چیز ناپ تول کر اندازے کی مطابق دی تھی پھر بھی تم سے کھچڑی جیسی معمولی چیز تیار نہ ہوسکی تو تم کیمیا کیا خاک تیار کر سکتے ہو اس کے اجزاء تو تم نے اپنے ہاتھ سے تولے ہوں گے۔ حضرت نے اتنا

ہی سامان لے کر اس کے سامنے کھریٰ تیار کر کے دکھادی اور فرمایا کہ وہ کتاب بھی نکالو اور جس نسخے کو تمہارا جی چاہے آزما کر دیکھ لو درست ہوتا ہے یا نہیں۔

اس نے کئی نسخوں کا تجربہ کیا تو درست تیار ہو گئے۔ پھر فرمایا کہ اگر ہر کوئی پوتھی بانچ کے تو پنڈتوں کو کون پوچھے۔ اگر تم خود کیمیا کتاب دیکھ کر تیار کر سکتے ہو تو ہماری کیا ضرورت تھی اور اب تم کو ہم نے تیار کر کے دکھا دیئے ہیں مگر اس پر تم خود تیار نہیں کر سکتے، اگر اس کے سیکھنے کا شوق ہے تو کچھ روز ہمارے پاس رہو۔ جب اس کا گُر تم کو سمجھایا جائے گا اس وقت تم اس لائق ہو گے کہ خود کام کر سکو۔ اب باوجود اس کے کہ ہر ایک نسخہ تحریر ہے اور ترکیب بھی لکھی ہوئی ہے مگر پھر بھی بغیر کرپا مرشد کے جب علمِ کیمیا ہی نہیں آسکتا تو علمِ الٰہی کا گھر دور ہے۔ جو اشخاص کتاب دیکھ کر سیکھنے کی کوشش کریں ان اصحابوں کو اس پر غور کرنا چاہیے۔

(۵۲)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایک شخص کے پاس ایک بیل ایسا زبردست و تیار تھا جیسے چھوٹے ہوئے سانڈ ہوتے ہیں اور اس کا تماشہ دکھلاتا تھا اور اس سے اپنی روزی کماتا تھا۔

ایک کرتب اس نے یہ کیا کہ بیل کی طرف بیٹھ کر اور سر جھکا کر کھڑا ہو گیا اور کچھ اشارہ کیا کہ بیل نے اگلے پیر اس کی گردن پر اور پچھلے پیر اس کی کمر پر رکھ دیئے اور اس آدمی پر سوار ہو گیا۔ اور باوجود اس قدر بوجھ اوپر ہونے کے بھی اس آدمی کے چہرے سے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اس پر کچھ بھی اس کا اثر نہیں ہے۔ اور پھر اس شخص نے دونوں ہاتھ اس کے چاروں پیروں کے گرد کر کے اس سانڈ کو اوپر اٹھا لیا اور بڑی دیر تک اس طرح لئے کھڑا رہا جیسے کوئی چھوٹے بچھڑے کو گود میں اٹھا لیتا ہے۔ سب تماشائیوں نے اس سے اس کی بابت دریافت کیا تو اس نے کہا کہ مجھ کو اس کی عادت ہو گئی ہے اور بات اس طرح پر ہے کہ جس وقت میرے گھر میں گائے بیاہی اور یہ سانڈ پیدا ہوا تھا تب ہی سے میں اس سانڈ کو گود میں اٹھا کر روزمرہ

مکان کے اوپر کی منزل پر لیجاتا اور روزمرہ صبح اسکو گود میں اٹھاکر نیچے لے آتا تھا یہ رفتہ رفتہ بڑھتا گیا اور میں نے بھی وہ کام برابر جاری رکھا حالانکہ اب یہ اس قدر بڑا ہو گیا ہے مگر اُس ابھیاس کیوجہ سے اب بھی میں اس کو گود میں اٹھاکر زینہ پر چڑھ سکتا ہوں۔ جب شریر کے ابھیاس کا یہ نتیجہ ہے تو من کے ابھیّاس کا تو کہنا ہی کیا ہے ؎

کرت کرت ابھیّاس کے جڑ مت ہوت سُجان
جو سری آوت جات سے سل پر پڑت نشا

(۵۵)

ایک روز ارشاد ہوا کہ اُپنشدوں میں لکھا ہے کہ انسان اپنی خواہشوں کے مطابق بعد مردن ان مقامات میں پیدا ہوتا ہے جہاں وہ خواہشیں پوری ہو سکیں۔ ترشنا یعنی خواہش انسان کو بار بار اس عالم میں لاتی ہے۔ جب تک اس عالم کی اشیاء کی خواہش اور ان کے ساتھ دل بستگی باقی ہے تب تک ان خواہشوں کے پورا کرنے کے لئے یہاں آنا ضروری ہے خواہش ایک قلبی قوّت ہے جو اپنی کشش سے انسان کو وہاں لیجاتی ہے جہاں ان کے پورا ہونے کا سامان مہیّا ہو۔ اگر کسی شخص سے پوچھا جائے کہ تم یہاں کیوں رہتے ہو تو یقیناً وہ یہی جواب دیگا کہ یہاں چند تعلقات کے سامان اس طرح کے ہیں جو دوسرے جگہ جانے سے روکتے ہیں گو چند روز کے لئے بضرورت کاروبار یا بغرض سیر و تفریح دوسری جگہ بھی جانے کا اتفاق ہوتا ہے مگر تعلقات کی وجہ سے ہر پھر کے پھر اپنے ٹھکانے پر آنا پڑتا ہے۔ اسی طرح جب تک اس عالم کے تعلقات دل میں موجود ہیں اس وقت تک انسان کے یہاں آنے کی ضرورت ہوتی ہے۔

(۵۶)

ایک روز ارشاد ہوا کہ آواگون یعنی تناسخ کے مسئلہ پر بہت سے مذہبوں کا اختلاف

ہے جہاں ہندو مذہب اور ہندو فلسفہ کے پیروکار اس کو مانتے ہیں وہاں
اہل اسلام بڑے زور و شور سے اس کے مخالف ہیں اور اس کی تردید کرتے ہیں
اور اسی طرح پر کا دیگر مذہبوں کا بھی آپس میں بہت کم اتفاق ہے اس لئے اس
بارے میں کچھ رائے ظاہر کرنا سود مند نہیں ہو سکتا کیونکہ اب تک جس قدر پیشوایان دین
اور سنت مہاتماؤں نے اس معاملہ میں سب کا اتفاق کرانے کی جو کوششیں کیں
ان میں کوئی بھی پوری طرح سے کارگر نہ ہوئیں۔

جب پیشواؤں کی کوششوں کا یہ نتیجہ ہوا تو اہلِ قلم کی بات کا تو اثر ہی کیا
ہونا تھا اور اثر نہ ہونے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ ہر ایک فرقہ اور مذہب کے
آدمی اپنے اپنے کو سب سے بڑا اور بزرگ سمجھتے ہیں اور بڑے بن کر دوسرے
پر رائے ظاہر کر کے فیصلہ کرنا چاہتے ہیں بھلا اس طرح سے فیصلہ کیسے ہو سکتا ہے
فیصلہ تو اس وقت ہو جب دوسرے کو بڑا سمجھ کر اس کی بات مانے یا کسی تیسرے
گروہ کو منصف مقرر کر کے اس کے فیصلے کو منظور کرے۔ مگر جب ایسا کرنے میں سبکی سمجھی
جاتی ہے تو اس کے سوائے اور ہو ہی کیا سکتا ہے۔

دیگر شاید قدرت کا منشا بھی یہی ہے کہ یہ مسئلہ کبھی پورے طور سے
حل اور طے ہونے ہی نہ پائے اور بات تو یہ ہے کہ اس کے طے کرنے کی کوئی ضرورت
بھی معلوم نہیں ہوتی کیونکہ اگر دراصل آواگون ہوتا ہے تو منکر فرقوں کے
انکار کرنے سے وہ بند نہیں ہو سکتا اور اگر نہیں ہوتا ہے تو اقراری گروہوں
کے ماننے سے جاری نہیں کیا جا سکتا اور جب یہ فعل انسانی کوشش سے باہر
اور اختیار قدرت پر منحصر ہے تو اس میں سر پچانے اور فضول دوسروں کے دل
دکھانے اور زبردستی منوانے یا انکار کرانے کی ضرورت بھی کیا پڑی ہے جو مذہب
اس سے انکار کرتے ہیں وہ بہشت میں پہونچنے یا نجات حاصل کرنے کا ذریعہ عبادت
ٹھہراتے ہیں اور جو اس کو مانتے ہیں وہ بھی اس سے رہائی پانے اور مکتی حاصل
کرنے کا ذریعہ و وسیلہ بھجن ہی بتاتے ہیں۔ گویا بھجن ہی مقدم چیز ہے۔ جس کے

[illegible]

وسیلے سے آرام ابدی حاصل ہو سکتا ہے اس لئے متلاشیان آرام ابدی کو سب دلیل اور رگڑے جھگڑے چھوڑ کر بھجن اختیار کرنا چاہیئے جس سے تمام دکھ درد دور ہوں اور سچدانند کی پراپتی ہو۔

تمام جیوؤں کی فطرتی خواہش اور طبیعت کا جھکاؤ آرام ابدی حاصل کرنے پر ہے اور حتی الامکان ہر ایک جی توڑ کر اس کو پانے کی کوشش کرتا ہے مگر بہت کم ایسے ہوتے ہیں جو اس کو حاصل کر سکتے ہیں اس کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ وہ شخص دنیا کی ناپائیدار اور فانی چیزوں میں اس کی تلاش کرتے ہیں اور بھلا جو چیز خود فانی ہو اس سے آرام ابدی کیسے حاصل ہو سکتا ہے۔ ایسے شخصوں کو چاہیے کہ تمام پیشواؤں اور رہبروں اور سنت مہاتماؤں کے اتفاق رائے سے سچدانند یعنی، سرور ابدی حاصل کرنے کا ذریعہ جو بھجن اور عبادت قرار پایا ہے اسی ذریعے سے اس کی تلاش کریں اور اگر ہٹ ضد کر کے اور چندروزہ فائدہ کو مدنظر رکھ کر دوسری طرف لگے رہے تو ان کی مرضی۔ ع

جیسے کنتا گھر رہے ویسے رہے بدیس

جب ان چیزوں میں مدعا اصلی حاصل نہ ہو سکے گا تو مایوس اور ہراساں ہو کر کسی نہ کسی دن دھرم دھکے کھا کر یہ طریقہ اختیار کر لیں گے مگر بہت سے ایسے شخص ہیں جو صرف بھجن کو ہی مکتی یا نجات کا ذریعہ مانتے ہیں اور اس کو کرنا بھی چاہتے ہیں مگر یہ ان سے بن نہیں سکتا۔ ان کے معاملے کی ایک صورت تو یہ ہے کہ وہ خود چیتن ہیں مگر کاغذی رہنما اور گرو یعنی کتاب اور پوتھیوں سے جو جڑ پدارتھ ہیں سبق سیکھنا اور بھجن کا طریقہ معلوم کرنا چاہتے ہیں اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ کتاب کے نام کو رٹ رٹ کر مر جاتے ہیں مگر جس آنند کی اس قدر تلاش ہے اس کا شمہ برابر بھی ان کو حاصل نہیں ہوتا وہ یہ نہیں جانتے کہ پوتھی پستک تو صرف شوق پیدا کرنے اور جو باتیں ان میں لکھی ہیں ان کی طرف توجہ دلانے کے واسطے

بنائی گئی ہیں تاکہ انسان ان کو پڑھ کر ان باتوں کی پوری پوری تلاش اور جستجو کرے
اور بھیدی سے بھید لے کر اپنا کام بنالے اور اسی لئے ہر مذہب
اور ملت کی کتابیں اسی دیش بھاشا میں لکھی ہوئی ہیں اور لکھی جاتی ہیں جس
دیش میں وہ مذہب جاری ہوا تھا تاکہ وہاں کے لوگ اس کو اچھی طرح سے سمجھ کر
اس سے فائدہ اٹھا سکیں بعدہٗ اگر اس مذہب کا دائرہ ایسا وسیع ہو جائے
کہ اس کے پیروکار دیش ودیشانتر میں پھیل جائیں تو پھر ان کتابوں کا وہاں کی دیش
بھاشاؤں میں بھی ترجمہ کیا جاتا ہے تاکہ وہ سب لوگ بھی مستفیض ہو سکیں یا کبھی
زمانے کی رفتار اور گردش فلکی سے کسی دیش کی بھاشا ہی بالکل مردہ ہو جائے
یا اس کی اصطلاحات بالکل بدل جائیں تو پھر اس مذہب کے آچاریہ ان کتابوں کو
موجودہ زمانے کی بھاشا میں ترجمہ کرتے ہیں جیسے کسی زمانے میں ہندوستان
میں سنسکرت دیش بھاشا تھی اس کو دیو بھاشا بھی کہتے ہیں وید وغیرہ متبرک اور
مقدس کتابیں پہلے اسی بھاشا میں قلمبند ہوئیں جب زمانہ کی گردش اور عرصہ دراز
کی وجہ سے اصطلاحات کی تبدیلی اور رواج سے بیشتر کی سنسکرت میں تبدیلی ہو گئی
اور وہ کتابیں عام فہم میں نہ آنے لگیں تو شری ویاس جی مہاراج نے دواپر یگ
کے آخیر میں اس وقت کی پرچلت سنسکرت میں ویدوں کا ترجمہ کیا۔ اس وجہ سے
ان کا نام وید ویاس ہوا اور پھر اس کو چار حصّوں میں منقسم کیا۔

اوّل رگ۔

دوئم یجر۔

سوئم سام۔

چہارم اتھرو

گویا ایک ہی کتاب کی چار جلدیں تھیں اس میں پرا اور اپرا بانی یعنی امور
دینی و دنیوی کے انتظام کا قانون قلم بند تھا پھر ملک کی آب و ہوا اور عام طور
پر وہاں کے باشندوں کی جسمانی و روحانی حالت و ترقی کا لحاظ کر کے ان چاروں حصوں

کو ملک کے چاروں اطراف یعنی پورب۔ دکھن۔ پچھم اور اتر کیواسطے رائج کیا اور پھر جس طرح سے ملک کی زبان بدلتی گئی اسی طرح پران کتابوں کے زبان رائج الوقت میں ترجمے ہوتے رہے چونکہ ملک کے مختلف حصّوں میں بھی مختلف بھاشائیں رائج ہوگئیں جیسے بنگال میں بنگلا۔ گجرات میں گجراتی۔ پنجاب میں پنجابی وغیرہ ان کے اختلاف کی وجہ سے مختلف اوقات میں ان زبانوں میں بھی ترجمے ہوئے اور مختلف مترجموں کے خیالات اور انکی رایوں کیوجہ سے ان کے ترجموں میں بھی تھوڑا بہت اختلاف ہوگیا اور پران قرآن وغیرہ میں بھی اکثر بہت سی باتیں ہیں جن میں اختلاف نظر آتا ہے ان کو بھی اسی طرح پر سمجھنا چاہیئے کیونکہ دور دراز فاصلہ اور اس ملک کی آب وہوا میں زیادہ اختلاف ہونے کی وجہ سے وہاں کے واسطے قانون بھی یہاں سے کچھ جدا درکار تھا۔

اب جس طرح سے قانون کی کتاب خود فیصلہ نہیں کرسکتی بلکہ فیصلہ کرنے کے لئے کوئی قانون داں شخص ہونا چاہیئے۔ اسی طرح سے بھاگوت وگرنتھ خود گرو کا کام نہیں دے سکتے البتہ ان کے نفس مطلب کی تلاش کا خیال وشوق دل میں پیدا کر سکتے ہیں۔

علاوہ برایں ایسی کتابیں بھی مشکل سے دستیاب ہوتی ہیں جن میں مسلسل طور پر ابھیاس کے طریقے درج ہوں۔ بھگوت گیتا جو سب سے زیادہ مستند کتاب سمجھی جاتی ہے خود اس کا یہ حال ہے کہ بات کا سر یہاں تو پیر وہاں۔ پھر ویدوں اور اپنشدوں وشاستروں کے جو حوالے دیے ہوئے ہیں ان کو دیکھے بغیر گیتا پڑھ کر کوئی شخص یوگ ابھیاس نہیں کر سکتا۔ اگر کوئی کرنے کی کوشش بھی کرے تو نتیجہ ،، یہی نکلے گا۔

دیکھا دیکھی سادھے جوگ
چھیجے کایا باڑھے روگ

اگر پانچوں کے لوگ شاستر کی تلاش کرے تو پھر اس کے پڑھانے اور سمجھانے والے کا ملنا مشکل پڑھانے والا عامل نہ ہو تو پھر بھی وہی خرابی رہی اور ان کتابوں کے دستیاب کرنے میں روپے کا بھی پورا پورا صرفہ ہے جس کو ہر ایک شخص برداشت نہیں کر سکتا اور ان کے پڑھنے اور سمجھنے کیواسطے وقت بھی کتنا چاہیئے۔ جب لوگ کا یہ حال ہے تو دوسرے طریقوں کا بھی ایسا ہی حال سمجھنا چاہیئے۔ اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ کتاب پڑھ کر مدعا اصلی حاصل نہیں ہو سکتا اور یہ بات صاف ظاہر ہے کہ اگر کسی علم و ہنر کو حاصل کرنا ہو تو اس کے لیئے ضرور گرو یا استاد بناتے ہیں اور جو لوگ بغیر گرو کئے اِدھر اُدھر سے کچھ سیکھ جاتے ہیں وہ لے بھاگو کہلاتے ہیں اور ان کو کمال حاصل نہیں ہو سکتا۔ مثل ہے کہ نگروے کی وِدیا کام نہیں آتی۔ جب معمولی علوم و فنون بغیر گرو کے حاصل نہیں ہوتے تو پھر ویدانت جو ودیا کا انت ہے اور علم خداشناسی ہی کیسے سیکھا جا سکتا ہے۔

دوسرے لوگ اس قسم کے ہیں جنھوں نے خاندانی ٹیک کے مطابق گرو کر لیا اور پرم سنت یا پورے سادھو کی تلاش نہ کی تو اس کے کام بننے کی بھی امید نہیں۔ ع

پیرے کہ خود گم است کرا رہبری کند

وہ لوگ مورت پوجنے اور تیرتھ کرنے کی ہدایت کرتے ہیں اور جگیاشو عمر بھر مندروں و مسجدوں میں سر مارتے ہیں۔ پانی میں جیسے جاتے ہیں ویسے ہی اشنان کر کے باہر آ جاتے ہیں نہ کچھ صفائی باطن ہوتی ہے نہ کچھ دل کو شانتی و آنند پراپت ہوتا ہے بلکہ آجکل تیرتھ یاتراؤں میں جو باتیں رائج ہیں اور جو کام ہوتے ہیں، ان کے پاپ اور تاپ کا الٹا بوجھ سر پر چڑھا لاتے ہیں۔ روزہ و برتوں کا جو حال ہے وہ بھی کسی سے پوشیدہ نہیں۔ ان سے اصلی مراد یہ ہے کہ بھوک کی تکلیف کا حال معلوم ہو۔ تاکہ غریب و فاقہ کشوں کے ساتھ رحم اور ہمدردی

کا خیال پیدا ہوے اور نفس کشی بھی ہو مگر اب تو برت کے دن روزمرّہ سے زیادہ تکلّف کا کھانا بنتا ہے۔ کھاتے بھی آنا ہیں کہ منہ سے نکلنے لگے۔ اس وجہ سے اس قسم کے لوگ بھی تھک کر کمر کھول دیتے ہیں البتہ ان میں سے جو سچے اراد تمند اور متلاشی ہوتے ہیں ان پر سنت مہاتما کرپا کر کے اپنے تئیں پر گٹ کر دیتے ہیں ع

جوئندہ یابندہ

اور ان کو بھجن کا طریقہ اور راستہ بتلا دیتے ہیں لیکن ان کے سچے دربار میں جگیاسوؤں سے نہ چڑھاوا مانگا جاتا ہے نہ بھینٹ پوجا طلب ہوتی ہے اور بھجن کا طریقہ بھی ایسا سہج اور آسان اور سیدھا ہوتا ہے کہ بہت لوگوں کا تو اس پر نشچہ ہی نہیں جمتا الٹا یہ سمجھتے ہیں کہ انھوں نے ہم کو ٹال دیا ہم نے ایسی محنتیں اور مشقتیں اٹھائیں اور روپیہ برباد کیا تیرتھ۔ برت۔ چرت۔ جپ۔ تپ۔ روزہ۔ نماز۔ حج۔ زکواۃ، سب کچھ کئے۔ بھلا جب اس سے سچدانند پراپت نہ ہوا تو پھر اس سے کیا ہونا ہے۔ اس طرح سے بے اعتقاد ہو کر کھسک جاتے ہیں۔

بعض ایسے شخص ہیں جو اپنی عمر و درجہ اور مرتبہ کا لحاظ کر کے مہاتماؤں کی بتائی ہوئی یکتی کی حسب ایماء مرشد کمائی نہیں کرتے بلکہ اپنی ودیا اور بدھی سے اس میں گھٹ بڑھت کر کے اور کچھ کتابوں کی دیکھا دیکھی باتوں سے کاٹ چھانٹ کر کے نئی یکتی تجویز کر لیتے ہیں اور یہ سمجھتے ہیں کہ مہاتما کا بتایا ہوا طریقہ تو مبتدیوں کے واسطے ہے ہم کو موجودہ حالت کے مطابق اور اپنی عمر و لیاقت کے لحاظ سے اس میں تغیر و تبدل کر کے کچھ اور کارروائی کرنے سے جلد مطلب برآری ہو گی اور اگر ایک طریقے کی بجائے دو یا تین طریقوں کو ملا کر سادھنے سے کام اچھا چلے گا۔

مگر وہ یہ نہیں سمجھتے کہ ایسا کرنے میں اکثر وہ نقطہ یا راز ہاتھ سے جاتا رہتا ہے اور دو چار طریقوں کی بجائے ایک بھی نہیں ہو سکتا۔ ع

"ایک ہی سادھے سب سدھیں اور سب سادھے سب جائیں"

کی بات ہو جاتی ہے البتہ جس نے سنتوں پر اعتقاد رکھا اور جس نے ان کے بتائے ہوئے طریقے پر عمل کیا اس کو تو پرمانند اور سچدانند سب ہی کچھ حاصل ہو جاتا ہے۔

دیگر اوتار اور آچاریہ۔ پیغمبر و اولیاء۔ دیش اور کال کے لحاظ سے مختلف طاقتیں لے کر پرگٹ ہوتے ہیں اور ضرورت کے لحاظ سے ان طاقتوں کو کام میں بھی لاتے ہیں جیسے عرب و عجم کے باشندے بڑے سخت گیر تھے اور اس وقت کچھ سختی کی ضرورت بھی تھی تو حضرت محمدؐ صاحب اسی قسم کی طاقت لے کر ظاہر ہوئے اور ان طاقتوں کو ضرورت کے مطابق کام میں لائے۔ یعنی جو شخص راضی خوشی سے راہ راست پر نہ آئے ان کے اوپر جہاد کرنے کا حکم دے دیا اور کشت و خون کر کے ان کو راستے پر لانے کا پربندھ کیا لیکن بعد میں جو بزرگ اور اولیاء اللہ پرگٹ ہوئے انھوں نے اس قسم کی طاقت سے کام نہ لیا بلکہ پیری مریدی اور اسی طرح کی دوسری استوگنی کارروائی عمل میں لائے۔

ایسے ہی شری کرشن مہاراج سب طرح کی طاقتوں سے پورن تھے۔ سولہ کلا کا اوتار مانے گئے ہیں یعنی آٹھ بیرونی اور آٹھ اندرونی یعنی ظاہری و باطنی کل طاقتوں سے پورن تھے اور وقتاً فوقتاً سب کو کام میں لائے۔ جہاں ستوگنی عمل سے کام نہ چلا وہاں رجوگنی سے کام لیا۔ جہاں رجوگنی سے کام پورا ہوتا نہ دکھائی دیا وہاں تموگنی کارروائی جاری کر دی۔

غرض مصلحتِ وقت دیکھ کر سب طاقتیں کام میں لاتے رہے کیونکہ ان کو فوجی۔ مالی و جسمانی تینوں قسم کی طاقتیں حاصل تھیں۔

شری وید ویاس جی مہاراج اس قسم کی طاقتیں کام میں نہ لائے اور ان طاقتوں کو کام میں لانے کا ذخیرہ اور سامان بھی ان کے پاس کچھ نہ تھا نہ لڑنے کو فوج تھی نہ راج کرنے کو خزانہ تھا نہ جسمانی طاقت تھی اس لئے ان کی سب کارروائی بالکل ستوگنی تھی اور مثل مشہور ہے کہ زبردست کا ٹھینگا سر پر۔ اس لئے

جو پرتشٹھا شری کرشن جی کی ہوئی وہ شری ویاس جی کی نہ ہوئی اور اسی لئے شری ویاس جی اپنی تحریروں اور علم کو شری کرشن جی سے منسوب کیا ہے یعنی مہابھارت تمام وکمال انھوں نے لکھی تھی اور بھگوت گیتا بھی اسی کتاب کا ایک پرب یعنی باب ہے مگر اسکو زیادہ مقبول بنانے کے لئے شری کرشن جی مہاراج کے نام سے پرگٹ کیا ہے اس تحریر کو انکا تجربہ اور اُپدیش گردانا ہے اسی طرح سے آجکل یعنی کلجگ میں جو مہاتما پرگٹ ہوئے ہیں انھوں نے بھی صرف ستوگنی طاقت سے ہی کام لیا ہے اور جیوؤں کی حالت پر دیا اور کرپا کر کے خاص اس وقت کے واسطے جو طریقہ مناسب اور قابلِ عملدرآمد سمجھتے ہیں ان کو وچار کر کے جاری کیا۔

سچے جگیاسوؤں اور پرمارتھیوں کے فائدے اور ان کو شوق پیدا کرنے اور گمراہی اور بے اعتقادی سے بچانے کیواسطے مختصراً وہ طریقے درج کئے جاتے ہیں مگر یہ یاد رکھنا چاہئے کہ بغیر رہنمائی مرشد اور ان کی کسی یکتی کی کمائی نہیں ہو سکتی

(۵۷)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ہر شخص میں علیحدہ علیحدہ قسم کے میلانِ طبعی ہوتے ہیں۔ کوئی شراب کا عادی ہے کوئی عیاشی کا خوگر ہے کوئی جوگ میں سرگرم ہے کوئی تپ کا شائق ہے۔ یہ میلانِ طبعی اس کے کسی خیال ...... یا کسی کام یا کسی بات کے برابر اعادہ کرتے رہنے سے پیدا ہوتے ہیں اور وہ عادت بن جاتے ہیں۔ جو عادتیں کسی کام یا بات کی وجہ سے پیدا ہوتی ہیں اور جنکا تعلق کسی اشیاء بیرونی یا حواس بیرونی سے ہے اس کی خواہش کسی قدر پوری ہو رہتی ہے مگر خیال میں جو خواہش ہے اس کی عملی شکل اتنی جلد نہیں بنتی اس لئے اس کا سلسلہ چلتا ہے۔ سلسلہ کو کرم اور بات کا بھی چلتا ہے وہ بھی سنسکار روپ سے من میں موجود رہتے ہیں مگر خیال کے سنسکار دل میں بکثرت پیدا ہوتے رہتے ہیں۔

جیسے شیشے میں عکس اگر قائم ہوتا ہے ویسے ہی ان کا لطیف اثر من میں ٹھہر جاتا ہے۔ جب تک ان میں کمزوری رہتی ہے یہ دبے پڑے رہتے ہیں۔ موافق حالتوں اور صورتوں کے پیدا ہونے سے ان میں جب مضبوطی آگئی پھر یہ کام کرنے لگ جاتے ہیں اور خواہشوں کا سلسلہ شروع ہو جاتا ہے اور ایک کرم یا خواہش کے سلسلہ میں دوسرے کرم اور دوسری خواہشیں پیدا ہوتی جاتی ہیں اور چونکہ یہ کرم اور خواہشیں اگلے سنسکاروں کا نتیجہ ہوتی ہیں اس لئے اسی سنسکار کا نام سنچت کرم ہے۔

ان خواہشوں کو پورا کرنے کے لئے اوزار کی ضرورت بھی ہے اور یہ جسم وہ اوزار ہے کہ جب تک اس میں کسی خواہش یا کرم کے پورا کرنے کی طاقت اور لیاقت موجود ہے تب تک وہ رہتا ہے جب اس میں کمزوری آگئی اور وہ بھوگنے میں اسمرتھ ہوا تو اس کی تبدیلی کی ضرورت لاحق ہوتی ہے۔ اس تبدیلی کو ہی موت یا انتقال کہتے ہیں۔ گویا یہ خواہشیں ہی موت و انتقال و بندھن کا باعث ہوئیں اور اس سے چھٹکارا پانا ہی اصل مکتی ہے۔

دیکھنے میں تو یہ بڑا سہج اور آسان کام ہے کسی بات کی خواہش نہ کرنی اور مکتی ہوئی۔ مگر دراصل اس سے مشکل کام دنیا میں اور کوئی بھی نہیں ہے۔ انسان کے دل میں سینکڑوں خواہشیں بھری ہیں۔ جب تک وہ پوری نہ ہولیں خواہ جب تک ان کے پیدا ہونے کے سلسلے میں جڑ نہ کاٹ دی جائے تب تک مکتی کا ملنا مشکل ہے اب دیکھنا چاہئے کہ دنیا کے سازوسامان یا ان جڑ پدارتھوں سے اپنی خواہش پورا کرنے میں ہم کیوں قاصر رہتے ہیں اور ان سازوسامان سے ہماری سب خواہشیں پوری ہو کر ہم کو مکتی کیوں نہیں ملتی۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ آتما دائمی ہے اس لئے اس کی خواہشیں بھی دائمی ہیں۔ وہ لامحدود ہے اس لئے ان کی خواہشیں بھی لامحدود ہیں۔

جب تک لامحدود خواہش کا سامان بھی لامحدود نہ ہو تب تک اس کی

آسودگی کیسے ہوسکتی ہے۔ سچھ لو آتما بھوکا ہے اور یہ برہمانڈ اس کی تھالی ہے اس میں بے شمار قسم کے اسبابِ محفل اس کے بھوگنے کے لئے رکھے ہیں۔ یہ بھوک صرف اس کے معدے ہی میں نہیں ہے آنکھ روپ کی بھوکی ہے ناک گندھ کی بھوکی ہے زبان رس کی بھوکی ہے کان راگ کے بھوکے ہیں اسی طرح چار ہاتھ پاؤں لنگ وغیرہ سب کو بھوک لگی ہے۔ من ان سب کے خیالات جذبات اور محسوسات کے سنسکار اپنے اندر رکھ لیتا ہے اور دل ہی دل کے اندر ان کے پورا کرنے کی خواہش پیدا ہو کر بھڑکتی رہتی ہے اسی وجہ سے جسم جو ان کے بھوگنے کا اوزار ہے اس کے دھارن کرنے کی ضرورت پڑتی ہے۔

انسان میں گیارہ اندریاں بتائی گئی ہیں، پانچ کرم اندری، پانچ گیان اندری اور گیارہواں من پرکرتی کے تین گن ست۔ راج تم کیوجہ سے ان میں ہر ایک کی تین تین شکلیں ہیں۔ ان میں سے ہر اندری کا اِن گنوں سے کام رہتا ہے۔ کبھی یہ ساتوِکی ہیں۔ کبھی راجسی اور کبھی تامسی ہیں اگر ان گیارہ کو تین سے ضرب دی جائے تو ان کی صورت تینتیس قسم کی بنیں گی اِن تینتیس قسم کی خواہشوں کے سلسلے میں کروڑوں طرح کی خواہشوں کا شمول ہے اسلئے اگر تینتیس کو کروڑ سے ضرب دی جائے تو تعداد تینتیس کروڑ ہوگی اور چونکہ ایک ایک خواہش کا پورا کرنے والا ایک ایک دیوتا ہوتا ہے اس لئے ان دیوتاؤں کی تعداد بھی تینتیس کروڑ تک پہونچے گی اور چوبیس اجزاء کی ترکیب باہمی سے جو رغبت۔ نفرت۔ آرام۔ تکلیف۔ موت۔ زندگی پیدائش کی سات حالتیں یعنی وِکار پیدا ہوتے ہیں۔ جسکا ذکر بھگوت گیتا کے ادھیائے تیرہ کے منتر ساٹھ میں انکو بصورت صفر بڑھایا جائے تو بھی تینتیس کروڑ کا عدد بنتا ہے اسی طرح پر آکاش پون اگنی جل پرتھوی من وبدھی یہ سات پرکرتیاں ہیں ان کو تین گنوں سے ضرب دیا جائے تو اکیس کا عدد بنتا ہے چونکہ مخلوقات عالم چار قسم کے ہیں جیرج۔ انڈج۔ سویدج۔ وادبھج اس لئے اکیس کو چار سے ضرب دینے

سے چوراسی کا عدد بنتا ہے اور پانچ عناصر جن کو جڑ وغیر متحرک مانا گیا ہے بطور صفر بڑھا جاوے تو چوراسی لاکھ کا عدد بنتا ہے یہ بھی چوراسی لاکھ جونی مانی مانی گئی ہیں۔ پس دیکھو جہاں اس قدر بے شمار خواہشیں ہوں وہاں ان کے پورا ہونے کی کون امید ہے یہی وجہ ہے کہ بھوگوں کو بھوگ کر نجات حاصل کرنا یا ان خواہشوں کے سلسلے کو قطع کرنا امر محال ہے۔ ان کے سلسلے کی جڑ کاٹ کر مکتی البتہ حاصل ہو سکتی ہے اس کی ترکیب یہ ہے کہ یہ من جو تمام خواہشوں کا بھنڈار ہے اس کی حد سے پار نکل جائے۔ اور اس سے پار نکلنے کے واسطے جو یکتی یا ترکیب مہاتماؤں اور بزرگوں نے نکالی ہے اس کے رفتہ رفتہ متواتر طور پر ابھیاس کرنے سے بیشک یہ کام پورا ہو سکتا ہے۔

اس متواتر رفتہ رفتہ ابھیاس کرنے کا نام ہی کرم یعنی سلسلہ ہے یعنی جس طرح سلسلہ سے بندھن ہوا ہے اسی طرح سلسلہ سے ٹوٹ جائے گا اگر ایکبارگی بندھن ہوا ہوتا تو یکبارگی ٹوٹ جاتا۔

(۵۸)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایسی روایت مشہور ہے کہ منصور کو سولی دی گئی اور اُس کا خون گرا تو اس سے بھی انا الحق کی آواز نکلی تھی اور ایسا بھی سننے میں آیا ہے کہ مولانا روم اس کا کچھ خون شیشی میں بھر کر اپنے گھر لے آئے تھے۔ ایک کنواری لڑکی نے شربت سمجھ کر اس خون کو پی لیا اسکو حمل رہ گیا۔ بعد اختتام میعاد مقررہ حضرت شمس تبریز اس کے بطن سے پیدا ہوئے۔ جب بڑے ہوئے تو انھوں نے مولانا صاحب کی تمام کتابیں دریا میں ڈال دیں۔ جب مولانا صاحب نے ان سے گفتگو کی تو اُن کی ذہانت اور علم روحانی کو دیکھ کر عقل حیران رہ گئی اور ان کو اپنا مرشد یعنی گرو تسلیم کر لیا تب حضرت شمس تبریز نے کل کتابیں ان کی دریا سے نکال کر دکھائیں

من ز قرآں مغز را برداشتم
استخواں پیش سگاں انداختم

یہ علم سینہ میں ہوتا ہے سفینہ میں نہیں ہوتا۔

(۵۹)

ایک روز ارشاد ہوا کہ حضرت محی الدین ابنِ عربی نے طواف مکہ میں دیکھا کہ ذرات ہوا میں جانداروں کی صورت میں اڑتے پھرتے ہیں ان کو دیکھ کر دریافت کیا کہ آپ کون ہیں تو جواب ملا کہ ہم ۵۰۰۰ ہزار آدم ہیں جو پیشتر گزر چکے ہیں۔ کتب مذہب اسلام میں ایسا ہی لکھا ہے کہ ۱۲۴۰۰۰ ولی اور پیغمبر پیدا ہو چکے ہیں لیکن حضرت محمد صاحب کے زمانے سے اب تک کو دیکھا جائے تو اتنے تھوڑے عرصے میں اتنے پیغمبروں کا پیدا ہونا عجیب سا معلوم ہوتا ہے بلکہ اس سے یہ بات اخذ ہوتی ہے کہ آنحضرت کے زمانہ سے پیشتر بھی پیغمبر ہوتے آئے ہیں۔

(۶۰)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کتاب گلدستۂ کرامت میں لکھا ہے کہ حضرت غوث الاعظم عبدالقادر جیلانی ایک دن تن تنہا جوشِ باطن وجذب الٰہی کی حالت میں جنگل کو چلے گئے اور دریا کے کنارے یادالٰہی میں مشغول تھے کہ چند مستورات کسی پاس کے گاؤں سے دریا پر پانی بھرنے آئیں۔ سب تو اپنا اپنا گھڑا لے کر واپس چلی گئیں مگر ایک بڑھیا وہیں بیٹھ رہی اور ایسی دھاڑیں مار مار کر رونے لگی کہ صحرائی اور آبی جانوروں کا پتہ بھی اس کی آہ وزاری کو سن کر پانی ہونے لگا۔

حضرت کے کان میں بھی جب اس درد کی آواز پہونچی تو بیتاب ہو گئے۔ اتنے میں حضرت کا ایک مرید آپ کو ڈھونڈتا ہوا آپہونچا۔ اس کو دریافت حال کے لئے بڑھیا کے پاس بھیجا۔ بڑھیا نے عرض کیا۔

"عرصہ بارہ سال کا ہوا کہ میرا جوان بیٹا دریا پار کسی گاؤں میں شادی کرنے گیا اور جب شادی کر کے مع دلہن اور کل باراتیوں کے واپس آرہے تھے کہ کشتی اس مقام کے سامنے دریا میں غرقاب ہو گئی اور سوائے مجھ بدنصیب کے سب ڈوب گئے۔ اس لڑکے کی یاد میں ہر روز یہاں کسی نہ کسی بہلانے سے

آتی ہوں اور رو رو کر اپنا کلیجہ ٹھنڈا کرتی ہوں۔"

یہ کہہ کر پھر اسی طرح سے زار و قطار رونے لگی۔ جب یہ کل حال حضرت کو جاکر سنایا تو آپ کو بڑا رحم آیا اور حضرت نے کہلا بھیجا کہ صبر کرو، مگر وہ خاموش نہ ہوئی تب پھر حضرت نے مرید کو بھیجا کہ کسی نہ کسی طرح سے اس کو خاموش کرو اس کا لڑکا مل جائے گا۔

غرض بڑھیا تو خاموش ہوگئی اور ادھر حضرت نے دستِ دعا اٹھایا مگر ایک ساعت دعا کا اثر ظہور میں نہ آیا۔ پھر دعا کی اس کا بھی اثر ظہور میں نہ آیا۔ تب حضرت نے بہ جناب ربانی نازِ محبوبانہ شروع کئے۔ ہاتف غیب سے ندا آئی کہ اے محبوب اس قدر توقف اس کام میں بر سبب تغافل نہیں بلکہ راہِ حکمت ہے کہ کارخانۂ مشیت ایزدی کے سب کام بسہولیت ہوتے ہیں تعجیل کو اس میں دخل نہیں ہوتا۔ ہم چاہتے تو عالم کائنات کو ایک لمحہ میں پیدا کردیتے مگر برائے حکمت چھ دن کے عرصے میں اس کا ظہور ہوا تاکہ لوگ جانیں کہ امور تقدیر میں تعجیل بکار نہیں ہے تسہیل مطلوب ہے اور عرصہ بارہ سال کا ہوا کہ یہ کشتی غرق بحر فنا ہوچکی ہے۔ تجھ محبوب کی خاطر کل اجزاء جزو و کل ان کے جمع ہوئے اور ہر ایک کے رگ و پوست و استخواں مرتب ہوکر روح حیوانی اس میں داخل ہوئی اور اتنے برسوں کے مردوں کو کسوت حیات اور زندگی کا لباس پہنایا گیا اب قدرت مجھ قادر حقیقی کی دیکھ کر کس طرح سے وہ کشتی جس کا نشان عالم وجودات میں موجود نہ تھا اسی مقام سے جہاں غرق ہوئی تھی نکلتی ہے اور کشتی کے سوار بہ قدرت پروردگار زندہ ہوتے ہیں پھر وہ کشتی مع سواروں کے اسی مقام سے جہاں ڈوبی تھی نکلی اور بڑھیا اپنے مردہ لڑکے کو پھر زندہ پاکر بہت خوش ہوئی۔

(٦١)

ایک روز ارشاد ہوا کہ راجہ جنک ایک دن روٹی کھا رہے تھے اور ان کا رسوئیا گرم گرم روٹی پکا کر دیتا جاتا تھا۔ رسوئیے نے گرم توے کو بجائے چمٹے کے ہاتھ

ے پکڑ لیا جس سے اس کا ہاتھ جل گیا راجہ کی زبان سے نکلا کہ "ارے یہ راکھشش"
یہ سن کر رسوئیا بولا کہ مہاراج آپ کا بچن منتھیا تو نہ ہوگا اب مجھ کو راکھشش تو بننا
پڑے گا پھر میری مکتی کی تدبیر بھی بتلائیے۔

راجہ بولا کہ کلجگ میں تم سنتھرے کا شریر دھارن کرو گے اور ہم نانک کا
شریر دھارن کریں گے اس وقت تمہاری مکتی ہوگی۔

(۶۲)

ایک روز ارشاد ہوا کہ شری بابو یوگانند جی کے پوربلے جنم (گرہستھ اشرم)
کے پتا پنڈت گوکل چند جی مہاراج بڑے سنسکاری اور اچھی برتی کے آدمی تھے،
ان کا سبھاؤ ایسا شانت تھا کہ بری بھلی کیسی بھی بات ان سے کوئی کہہ جاوے وہ
ہنسکر ہی چپ ہو جاتے۔ بہت ہی کم سخن تھے اور ایک جگہ آسن لگائے چپ چاپ
بیٹھے رہتے تھے ان کی دھرم پتنی کا سبھاؤ بڑا سخت تھا وہ اکثر پنڈت جی کو سخت و
سست اور برا بھلا کہتی رہتی تھیں مگر ان کو کچھ پروا نہ تھی۔ ان کے پاس سیاہ رنگ
کا ایک بہت خوبصورت بیل تھا اتفاقاً اس کا پیر ٹوٹ گیا تو پرورش کے لحاظ سے
اس کو ماڑی کے بازار میں بٹھا دیا تھا وہ بازار میں پڑا رہتا اور خود پنڈت جی مہاراج
اس کو دیکھنے بازار میں جاتے۔

پنڈت جی نے بہت عرصہ پیشتر سے کہہ دیا تھا کہ فلاں یوم کو فلاں وقت
ہم چولا تیاگیں گے۔ اور پھر یہ بھی کہا تھا کہ جب یہ بیل مرے گا تب ہم مریں گے یا
جب ہم مریں گے اس وقت یہ بیل بھی مر جائے گا۔

اور ایسا ہی ہوا کہ ایک دن بیل مر گیا اور لوگوں نے پنڈت جی سے اسکی
خبر نہ کی۔ مگر جب ایک آدمی ان سے ملنے گیا تو انھوں نے پوچھا کہ کیوں جی آج
وہ بیل تو مر گیا۔ اس نے جواب دیا کہ ہاں مہاراج مر گیا۔ پھر آپ نے فرمایا کہ
اب ہم بھی چولا تیاگتے ہیں۔

اور یہ کہہ کر اسی وقت شریر برت گیا۔

(۶۳)

ایک روز ارشاد ہوا کہ بلاوڑا ریاست جے پور میں کسی رئیس کے ایک ہتھنی تھی۔ اس کو ایک بیل سے ایسا تعلق تھا کہ اپنے راتب سے روٹی بچا کر رکھ چھوڑتی تھی اور جب وہ بیل وہاں سے گزرتا تو اس کو کھلا دیتی تھی۔ اس کے مالک اور مہاوت نے کئی مرتبہ اس کو مارا اور بڑی نگہ بانی کری تاہم جب ان کی نگاہ بچتی وہ پیر کے تلے روٹی دبا کر رکھتی اور اس بیل کو کھلا دیتی۔

بچے اکثر اس بیل کو کنو کے نام سے کہہ کر چھیڑتے تھے مگر جب کبھی اس ہتھنی کے سامنے کوئی یہ نام لیتا تو بڑی غصہ ہو کر مارنے دوڑتی۔

ایک دفعہ اس نے اسی بات پر ایک چھوٹے بچے کو چیر کر پھینک دیا جب وہ بیل مر گیا تو ہتھنی بھی بیمار ہو گئی اس حالت میں بھی جب کہ اس سے چلا نہیں جاتا تھا اگر کوئی "کنو" اس کے سامنے کہہ دیتا تو مارے غصے کے چکر کھانے لگتی تھی۔ آخر کار کچھ عرصے بعد وہ بھی مر گئی۔ اس سے پچھلے تعلقات کا کچھ پتہ چلتا ہے۔

(۶۴)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کسی شخص نے ایک مہاتما کے پاس جا کر مرید ہونے کی خواہش ظاہر کی۔ مہاتما نے فرمایا کہ بھائی پیری مریدی بہت مشکل کام ہے اس ارادے سے باز آؤ، اور کچھ بات چیت کرو۔

جب وہ شخص بضد ہوا تو مہاتما اس کو ساتھ لے کر سفر کو روانہ ہو لئے اور رات کو ایک درخت کے نیچے جا کر قیام کیا۔ قریب آدھی رات کو جب وہ شخص سویا تو ایک سانپ پھنکار مارتا ہوا آیا اور اس کو کاٹنا چاہا مگر مہاتما نے اٹھ کر اس کو روک دیا اور پوچھا کہ ایسا کیوں کرتے ہو تو اس نے جواب دیا کہ مجھ کو اس سے خون کا بدلہ لینا ہے وہ دلوا دو۔ اس کا خون پئے بغیر اسکو نہیں چھوڑوں گا۔

یہ سن کر مہاتما اس آدمی کی چھاتی پر چڑھ بیٹھے اور ایک تیز چھرا بغل سے

سے نکال کر اس کا گلا کاٹنے لگے تو وہ آدمی بھی جاگ اٹھا مگر ان کو چھرا لئے گلا کاٹتے دیکھ کر نہ ان کو منع کیا اور نہ کچھ کشمکش کی اور انھوں نے اطمینان سے اس کے گلے کا گوشت کاٹ کر دس پانچ بوندیں خون کی سانپ کو پلادیں اور بعدہٗ مرہم پٹی کردی لیکن اس شخص نے پھر بھی دم نہ مارا تو مہاتما نے اس شخص سے پوچھا کہ بھائی تم نے مجھے گلا کاٹتے دیکھ کر منع کیوں نہیں کیا اور روکا کیوں نہیں؟

اس نے جواب دیا کہ میں آپ کو اپنا گرو مان چکا ہوں اور گرو جو کچھ چیلے کے ساتھ کرتے ہیں اس کے حق میں درست اور اس کی آئندہ بہتری و بہبودی کے واسطے ہوتا ہے۔ اس لئے میں نے سمجھ لیا تھا کہ میرا گلا کٹنے میں ہی شاید کچھ مصلحت اور بہتری ہوگی اس لئے چپ چاپ پڑا رہا۔

یہ بات سن کر مہاتما بہت خوش ہوئے اور فرمایا کہ واقعی تم چیلے بننے کے لائق ہو۔ اس کو اپنا شِشیہ بنالیا۔

(۶۵)

ایک روز ارشاد ہوا کہ بعض ایسا اعتراض اٹھاتے ہیں کہ مالک کل اوتار سروپ نہیں دھارن کرسکتا اور دیہہ سروپ میں نہیں سما سکتا کیونکہ اگر وہ دیہہ میں سمائے تو اس کا لوک خالی رہے گا۔

اس کا یہ جواب ہوسکتا ہے کہ بڑے بڑے دریا جو سمندر سے ملے ہوئے ہیں جس وقت سمندر میں جوار بھاٹا اٹھتا ہے تو سمندر کا پانی دریا میں میلوں اور کوسوں تک آجاتا ہے اور گھنٹوں تک دریا میں رہ کر پھر واپس سمندر کو چلا جاتا ہے تو کیا اس وقت سمندر خالی ہوجاتا ہے؟ ہرگز نہیں بلکہ دریا اور سمندر دونوں میں سمندر کا پانی موجزن ہوتا ہے۔ اور دریا کے پانی کا ذائقہ سمندر کے پانی کی طرح کھاری ہوجاتا ہے۔

اسی طرح سے مالک کل بھی جب اوتار سروپ دھارن کرتا ہے تو وہ دیہہ اور دنیا سب جگہ اسی طرح بھرپور رہتا ہے۔

(۶۶)

ایک روز ارشاد ہوا۔

ہرگز نہ میرد آنکہ دلش زندہ شدہ بہ عشق
ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

حضرت محی الدین ابن عربی نے کسی بزرگ کی قبر کو دیکھ کر اپنے ہمراہیوں سے کہا کہ نبی۔ ولی۔ بزرگ۔ سب کا اثر زندگی تک محدود ہے۔ اب یہ بزرگ پیوند زمین ہو گئے اس سے اوپر اور باہر ان کا کیا اثر ہے۔

یہ کہتے ہی فی الفور اس قبر سے میّت کا پیر نکل آیا۔ پیر پر روئی لپٹی تھی اور بالکل ایسا تھا جیسے زندہ آدمی کا ہوتا ہے۔

(۶۷)

ایک روز ارشاد ہوا کہ دیہہ تین قسم کے ہیں۔ استھول شوکشم و کارن۔ استھول شریر پچیس تتوؤں کا رچا ہوا ہے یعنی ایک ایک تتو کی پانچ پانچ وستو ملی ہوئی ہیں آکاس کے پانچ تت۔ کام۔ کرودھ۔ لوبھ۔ موھ۔ بھے۔ پون کے پانچ تتوئی دوڑنا اچھلنا۔ پسرنا۔ سنکوچنا۔ ہلنا یعنی پھدنا۔ اگن کے پانچ تتوئیں۔ کام۔ بھوک۔ پیاس نیند۔ آلس۔ کرانت شغل۔ جل کے پانچ تتوئیں۔ خون۔ منی۔ کف۔ پیشاب۔ لپسینہ پرتھوی کے پانچ تتوؤں۔ ہڈی۔ گوشت۔ چرم۔ ناڑی۔ روم یعنی بال۔ ان پچیس تتوئیں سے جو مرکب ہے اس کو استھول شریر کہتے ہیں

شوکشم شریر سترہ تتوؤں سے رچت ہے۔ پانچ گیان اندری یعنی ناک کان۔ آنکھ۔ زبان۔ کھال اور پانچ کرم اندری یعنی ہاتھ۔ پاؤں۔ گدا لنگ اور باک۔ پانچ پران یعنی پران۔ اپان دیان اُدان اور سمان اور دو انتہ کرن یعنی من و بدھی۔ ان سترہ کے مجموعے کو شوکشم شریر کہتے ہیں۔

تیسرا کارن شریر یہ ایک مرکز نور ہے اس جسم میں مثل شوکشم شریر کے

حواس جداگانہ نہیں ہوتے صرف ایک ہی قوت حس ہوتی ہے جو کل حواس کا کام دیتی ہے۔ خیالات کا اظہار اس عالم میں الفاظ کے ذریعے سے نہیں ہوتا بلکہ ایک خوشنما۔ خوش رنگ خوبصورت تصویر کے ذریعے سے پورا پورا ادا ہو جاتا ہے اور یہ شریر اور شریروں کی بنیاد یعنی عدم و خزانہ ہے۔

## رباعی

یارب چہ خوش است بے دہاں خندیدن
بے واسطۂ چشم جہاں را دیدن
بنشیں و سفر کن کہ بغایت خوب است
بے منّتِ پا۔ گردِ جہاں گردیدن

ان تین شریروں کے مطابق تین اوستھائیں بھی ہیں۔ جاگرت سپن و سکھپت۔ جب چودہ ترپٹی یعنی دس اندری و چار انتہہ کرن کام کریں یعنی چت کی برتی اندریوں کو لے کر بہر مکھ ہو اسکو جاگرت کہتے ہیں اسکا تعلق استھول شریر سے ہے جب سوکشم شریر جو ستوگن سے مرکب ہے موجود ہو یعنی چت کی برتی تماترا کو لے کر اوج دہات (انتر مکھ ہردے) میں پھرتی ہے اس کو سپن کہتے ہیں۔
جب استھول و سوکشم سماج اگیان میں لے ہو کر کیول آنند گھن اوستھا رہے وہ سکھپت ہے۔

جب انسان سوتا ہے اور حالت خواب میں جاتا ہے تو اسکا استھول شریر بے کار ہو جاتا ہے مگر اپنی گذشتہ تمام دن کی خواہشات و افعال کے مطابق طرح طرح کے خواب دیکھتا ہے اور ان میں رنج و راحت محسوس کرتا ہے اسی طرح سے جب انسان مرتا ہے تو اس کا استھول شریر ناش ہو جاتا ہے مگر حالت زندگی کے افعالِ جسمانی و خواہشات کے مطابق سوکشم شریر سے دکھ یا سکھ بھوگتا ہے اس کو دوزخ۔ بہشت اور اعراف کے ناموں سے موسوم کیا گیا ہے۔ جب حالت خواب رفع ہو کر خواب گراں طاری ہوتا ہے

تو سپنے وغیرہ مطلق نہیں دکھائی دیتے بلکہ انسان کو ایسا آنند وسکھ معلوم ہوتا ہے کہ جاگنے پر کہتا ہے کہ آج تو بڑے آرام سے سوئے رات ایک منٹ کے برابر معلوم ہوئی اور بڑی خوشی حاصل ہوتی ہے اور دوسرے دن کے کام کے واسطے تروتازہ ہو کر مستعد ہو جاتا ہے اور اپنے پرکرت آچرن میں لگتا ہے۔ اس طرح سے جب انسان موت کے بعد اپنے افعالِ جسمانی وخواہشات کا بھوگ بھوگ چکتا ہے تو سُوکشم شریر سے کارن شریر میں داخل ہوتا ہے اس وقت روح کو ایک ایسا آنند وسرور حاصل ہوتا ہے کہ دورِ حیات کی کل کلفت وتکلیف رفع ہو جاتی ہے۔

جب خیالات کی قوت ختم اور سوگ کے بھوگ پورے ہو چکتے ہیں تو بذریعہ کارن شریر ایسے ملک وقوم وخاندان میں پُنر جنم ہوتا ہے کہ جہاں اعمالِ گذشتہ کے موافق جسمانی دماغی وروحانی قواء کا ظہور ہو سکے۔ گذشتہ جنم کی خواہشوں کے مطابق اس کا سُوکشم شریر بنتا ہے اور انہیں کی مناسبت سے اَستھول دیہہ تیار ہوتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہر ایک کی خواہشات کے مطابق اس کی حالت وصورت میں پیدائشی اختلاف ہے۔

اس پنر جنم کے مضمون سے واضح ہوگا کہ کارن شریر انسان کا وہی رہتا ہے یعنی انسان دراصل وہی رہتا ہے صرف بیرونی دو غلاف بدل جاتے ہیں پس جو کرم رام لعل نے کئے تھے اب وہی رام لعل بشکل شیام لعل ان کی سزا وجزا پاتا ہے صرف نام وروپ جو اس استھول شریر کی شناخت کے واسطے فرض کئے گئے ہیں بدلتے ہیں وہی شخص رہتا ہے۔

اس کارن شریر میں جنم ہائے گذشتہ کے آثار تیجس کے ذریعے سے موجود رہتے ہیں مگر عوام کو اس پردے سے واقفیت نہیں اس لئے اسکے حالات منکشف نہیں ہوتے البتہ ولی اور مہاتما فوراً یاد کر لیتے ہیں اب عرف یادداشت کا اعتراف ہوتا ہے کہ ہم کو جو سزا دی جاتی ہے

اسکے جرم کا حال بھی تو ہم کو معلوم ہونا چاہیئے تاکہ آئندہ ایسے فعل سے پرہیز کریں اس کی وجہ یہ ہے کہ یاد کا انحصار عموماً دماغ پر ہے اور دماغ دوسرے جنم میں تبدیل ہوجاتا ہے اسی واسطے گزشتہ جنم کی یاد آئندہ جنم میں نہیں رہتی۔ اور یہ قاعدہ غایت درجے کے رحم پر مبنی ہے کیونکہ معمولی انسان کو جنم ہائے گزشتہ کی یاد رہے تو وہ اپنے افعالِ قبیحہ کی ندامت کے مارے آئندہ ترقی و اصلاح سے محروم رہ جائے۔ چنانچہ خاص اس زندگی کے افعالِ بد کی یاد بھی دل میں اضطراب پیدا کرکے یکسوئی میں خلل ڈالتی ہے اور یہ بات روحانی ترقی کے مانع ہے جب ایک جنم میں افعالِ گذشتہ کی یاد کا یہ نتیجہ ہے تو سابقہ جنموں کی یاد بہت ہی مضر ہوتی پس یہ عین رحم ہے کہ افعال کی یاد نہیں رہتی اور انکے نتائج ملجاتے ہیں۔

انسان اپنے حالات جسمانی دماغی و روحانی سے منجملہ نتیجہ نکال سکتا ہے کہ اس کے افعالِ گزشتہ نیک تھے یا بد؟ کچھ ضروری نہیں کہ ان کی تفصیل سے بھی واقف ہو۔ البتہ جب آدمی کو ترکِ خودی کے ذریعے سے پورا ضبط اور کامل اطمینان حاصل ہوجاتا ہے تو وہ کارن شریر میں پہونچکر گزشتہ جنموں کے حالات سے واقف ہوتا ہے اور اپنے افعالِ بد کا دفعیہ کرتا اور آئندہ اُن سے بچتا ہے۔

(۶۸)

ایک روز ارشاد ہوا کہ جیسے کسی دُراچاری کی نندا کرنا ممنوعہ ہے ویسے ہی شبھ آچاری کی تعریف کرنے کی بھی اجازت نہیں دی گئی ہے بلکہ ان کے بارے میں ایسا لکھا ہے کہ ان کو یوں سمجھنا چاہیئے کہ ہر ایک اپنی پرکرتی اور سبھاؤ انوسار برتتا ہے۔ کوئی اپنی پرکرتی کو چھوڑ کر اس کے خلاف نہیں کرسکتا۔

(۶۹)

ایک روز ارشاد ہوا کہ انسان دنیا کے کاموں میں تو خوب مستعدی سے جتن کرتا ہے اور دوسروں کا محتاج ہے مثلاً بیماری میں حکیم کا معاملہ، مقدمہ میں وکیل کا اور ایسے کاموں میں خوب جان لڑا کر کوشش کرتا ہے اور رات دن لگا رہتا ہے مگر کیسے افسوس کا مقام ہے کہ روحانی کاموں میں انسان نہ تو جتن کرنا چاہتا ہے اور نہ اپنے کو کسی کا محتاج سمجھتا ہے یعنی نہ تو کچھ بھجن ابھیاس کرنا لازمی سمجھتا ہے نہ گرو و مرشد کی ضرورت مانتا ہے بلکہ بلا کوشش و محنت کے خود خدا بن بیٹھتا ہے۔ ایسے شخص باتوں کے مہاراج ہوتے ہیں اور اصلیت سے کوسوں دور رہتے ہیں اور دنیا کے دکھ سکھ اور آشا ترشنا وغیرہ ان کو بری طرح ستاتے ہیں۔

اگر یہ واقعی خدا ہیں اور دکھ سکھ کو سمان سمجھتے ہیں تو بستر و چارپائی کے محتاج نہ رہ کر دس بیس دن روڑی پر سو کر دیکھیں جیسے بابا نانک جی سوئے تھے اس وقت ان کو دکھ سکھ کی سمانتا کا پتہ چلے اور ان کی عقل ٹھکانے آوئے۔ ویدانت کو ان لوگوں نے بڑی سہج بات سمجھ لیا ہے۔ اصلیت میں وید کہتے ہیں اصلیت کو اور انت معنی تمام پائے ہو جانا یعنی جو کچھ جانا ہے اس میں ملجانا۔ اور سما جانا۔ عاشق۔ عشق۔ معشوق تینوں کا ایک ہو جانا۔

(۷۰)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ویدانت کے ادھیکاری کے لئے ددیک۔ بیراگ۔ کھٹ سمپت ممکشتو چار سادھن کے علاوہ چار انو بندھ یہ ہیں:۔

(۱) ادھیکاری یعنی چاروں سادھنوں سے موصوف ہو۔

(۲) سمبندھ یعنی برہم کا پانا جو وید وغیرہ شاستروں کا مدعا یا نفس مضمون ہے اور وید شاستروں کے تعلق کو بخوبی سمجھ لینا۔

(۳) وشئے سب شاستروں کا اصلی مدعا برہم کا پانا ہے اور اس مدعا کو

مدِّ نظر رکھنے والے آدمی کا نام وِشئی ہے۔

(۴) پریوجن (آخری مقصد) سب دکھوں کا دور ہونا اور راحتِ کامل حاصل کر کے مکتی کی خوشی پانا۔ اس کے بعد شروَن چتشٹے یعنی چار قسم کا سننا ہے:۔

(۱) شروَن۔ جب کوئی عالم اُپدیش کرے تب شانتی سے دھیان دے کر سننا، خاص کر برہم ودیا کو کیونکہ یہ سب علموں میں سے دقیق ہے۔

(۲) منن۔ تنہا جگہ میں بیٹھ کر سنتے ہوئے کا بچار کرنا اور شکوک کو رفع کر لینا۔

(۳) ندِ دھیاسن۔ جب سننے اور غور کرنے سے شکوک رفع ہو جائیں تو سمادھی لگا کر اس کی حقیقت کو جاننا۔ اسی کو دھیان یوگ کہتے ہیں۔

(۴) ساکشات کار یعنی جس چیز کی جیسی اصلیت ہو اس کو ویسا ہی جان لینا۔

(۱۷)

ایک روز ارشاد ہوا کہ مریدوں کے دو اقسام ہوتے ہیں۔ ایک امیدوار دوسرا مقبول۔ مریدان امیدوار کی مدت تک نگرانی کی جاتی ہے۔ ہر قسم کے امتحان لئے جاتے ہیں۔ عمدہ سے عمدہ اسباب خوشی اور سخت سے سخت سامانِ رنج ان کی روح کے روبرو پیش کئے جاتے ہیں جب طالب اس امتحان میں مستقل رہتے ہیں اور قابل اطمینان سمجھے جاتے ہیں تب وہ مقبول مریدوں میں شامل کئے جاتے ہیں اور چار سبقوں کے ذریعے سے جن کو سنسکار کہتے ہین کمال روحانی حاصل کرتے ہیں۔

جن طلباء کو پیر طریقت کی یہ تعلیم نصیب ہوتی ہے ان کو ذوِج یا دوجنما کہتے ہیں۔ ایک جنم تو انسان کا والدین سے ہوتا ہے دوسرا مرشد کامل سے کہ جس کے ذریعے سے روحِ انسانی عالم بالا میں پیدا ہو کر ان چار سبقوں کے ذریعے سے مکمل ہوتی ہے۔ یہ دماغی یعنی جسم کثیف میں نہیں ہوتے بلکہ

روحانی یعنی اجسام لطیف میں ہوتے ہیں وہ چار سبق حسبِ ذیل ہیں۔

(۱) جب سالک پہلا سبق اپنے پیر طریقت سے پاتا ہے تو اس کو سنیاسی یعنی تارک کہتے ہیں۔ اس عالم کی کوئی کشش اس میں قطعی باقی نہیں رہتی۔ اس کی کوئی جائے سکونت مستقل نہیں ہوتی۔ حسبِ ہدایت اپنے مرشد کے وہ عالم میں بکار متعلقہ اپنے آتا جاتا ہے اور کسی خاص جگہ کا پابند نہیں ہوتا۔

یہ پہلا سنسکار جسمِ لطیف میں ہوتا ہے کہ جس کی پوری خبر سالک کو ہوتی ہے۔ اس سنسکار سے انسان اس عالم سے قطعی علیحدہ ہوکر عالم بالا میں پیدا ہوتا اور پھر اس عالم کو واپس نہیں آتا یعنی اس عالم سے پھر کسی قسم کا تعلق دوبارہ پیدا نہیں ہوتا۔

اس پہلے سنسکار کو پاکر عموماً سات جنم میں سالک جیون مکتی کے مرتبہ کو پہونچتا ہے۔ اس سنسکار سے دوسرے سنسکار میں پہونچنے تک تین امور کا ترک لازمی ہے:-

اوّل ترک خودی۔ اس مرتبے کو پہونچکر سالک کو پورا علم انانیت شخصی کا ہوجاتا ہے اور وہ پھر کبھی اس کے دھوکے میں نہیں آتا، یہاں مرید کو عین الیقین ہوجاتا ہے کہ روح ایک ہی ہے جو جمادات نباتات اور انسان میں منقسم معلوم ہوتی ہے۔ جب سالک کی چشم بصیرت وا ہوتی ہے اور اسکو روح کا پورا علم ہوتا ہے تب خودی باطلہ قطعی فنا ہوجاتی ہے۔

دوم ترک تواہم واشتباہ۔ جب سالک کو عین الیقین ہوجاتا ہے تو پھر چون وچرا کا مقام باقی نہیں رہتا۔ عالم بالا کا صحیح علم اسکو حاصل ہوتا ہے اور محض دماغی علم تقلید واستدلال پر مبنی نہیں رہتا۔ یہاں پہونچکر کرم وتناسخ کے قوانین کی بابت شبہ باقی نہیں رہتا۔ جیون مکتوں اور کاملین کے وجود کا اور انکی ہدایت کا پورا علم ہوجاتا ہے۔

سوم ترک تعصب۔ اس سے ہمیشہ کو رہائی حاصل ہوتی ہے مسائل ظاہری کو چھوڑ کر حقایق باطنی کو محسوس کرتا ہے لہذا خارجی رسوم مذہبی اس کے نزدیک کچھ وقعت نہیں رکھتیں۔ کیونکہ اصلیت کو پہونچ گیا ہے مگر یاد رہے کہ اس مرتبے کو پہونچنے سے قبل یہ رسوم ضروری ہیں کہ جن کے ذریعے سے ترقی ہوتی ہے۔

(۲) دوسری مرتبہ پر طالب کٹیچک یعنی کٹی بنانے والا کہلاتا ہے۔ کٹی سے مراد کٹی باطنی سے ہے نہ کہ ظاہری۔ یہاں طالب کا دائرہ خدمت وسیع ہو جاتا ہے یعنی عالم ظاہری تک ہی محدود نہیں رہتا بلکہ عالم ہائے بالا میں بھی اس سے کام لیا جاتا ہے۔ بجائے جسم کثیف کے اجسام لطیف سے بھی وہ کام کرتا ہے مگر جب تک طالب کے قواء باطنی کارآمد نہ ہوں اور چشم بصیرت نہ کھلے اور کنڈلنی شکتی نہ جاگے تب تک اس میں جسم کثیف کو چھوڑ کر اجسام لطیف میں جانے اور کام کرنے کی قوت پیدا نہیں ہوتی۔ پس کنڈلنی شکتی کا دبانا اس موقعے پر لازمی ہوتا ہے۔

جب کنڈلنی شکتی جاگتی ہے تو عالم ظاہری و باطنی کے درمیان جو پردے حائل تھے وہ اٹھ جاتے ہیں اور اس میں کشف و کرامت کی قوتیں پیدا ہوتی ہیں جن کو سدھی کہتے ہیں۔ جو لوگ قبل از پختگی خود ہی ان پردوں کے اٹھانے کی کوشش کرتے ہیں وہ سخت مصیبت میں گرفتار ہو جاتے ہیں تنتر کی کتابوں میں ان پردوں کے اٹھانے اور سدھی حاصل کرنے کے طریق لکھے ہیں انکے مطابق عمل کرنے سے سدھیاں حاصل ہو جاتی ہیں مگر بجائے فائدے کے ان سے نقصان پیدا ہوتا ہے ایسے اشخاص کی صحت جسمانی و دماغی میں فرق آجاتا ہے۔ اور بسا اوقات وہ وفاتر العقل ہو جاتے ہیں کیونکہ وہ قبل از پختگی حیات سے کچے پھل کو توڑنے کی کوشش کرتے ہیں اور بلا طہارت و صفائی قلب اس معبد المعبدین میں قدم رکھنا

چاہتے ہیں۔

اس مقام کی ایسی پاک ہوا ہے کہ وہاں کوئی ناپاک شے ٹھہر نہیں سکتی، صرف پاک و صاف دل مرید اپنے مرشدِ کامل کی زیر ہدایت اس معبد میں بے خطر پہونچ سکتا ہے۔ اس سنسکار کو پاکر صرف ایک جنم اور لینا پڑتا ہے یعنی اگلے جنم میں وہ جیون مکت ہو جاتا ہے۔

(۳) تیسرے سنسکار کو ہنس کہتے ہیں۔ یہ مرتبہ پاکر انسان پُنر جنم سے نجات پاتا ہے اور دوئی سے رہائی حاصل کرتا ہے۔ اس کے کثیف اور لطیف حواس ایسے مکمل ہو جاتے ہیں کہ وہ نہ صرف ان مقامات میں پہونچتا ہے کہ جہاں وحدت محسوس ہوتی ہے بلکہ اس مقام کا علم اپنے ساتھ اس جسمِ کثیف میں بھی لاتا ہے جب طالب دوئی سے نجات پاکر وحدت محسوس کرتا ہے تب اس کی زبان سے الفاظ انا الحق نکلنے لگتے ہیں ؎

من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جاں شدی
تا کس نہ گوید بعد از ایں من دیگرم تو دیگری

کا عالم ہو جاتا ہے۔ اگر رغبت اور نفرت کا عشر عشیر بھی باقی ہے تو وحدت کے علم سے وہ قطعی دور ہوتا ہے اور ظاہری تفریق جو عالم میں نظر آتی ہے پھر اس کو اپنے فریب میں نہیں لا سکتی۔ نہ صرف دنیاوی بلکہ روحانی خواہشات بھی کیسی ہی لطیف کیوں نہ ہوں جن میں تفریق کا تعلق باقی ہے فنا ہو جاتی ہیں جو شخص اس بلندی پر پہونچتا ہے خیال میں بھی اپنے تئیں اوروں سے جدا نہیں کر سکتا لہٰذا وہ ذاتی روحانی خواہشوں سے مبرّا ہو جاتا ہے۔ جو کچھ وہ حاصل کرتا ہے سب کے واسطے حاصل کرتا ہے۔ وہ اس مقام پر مقیم ہے جہاں سے انسان قوت پاتے ہیں پس جو کچھ اس کو حاصل ہوتا ہے

وہ سب کو حُبّ ظرف اسمیں شریک کرتا ہے۔ لہٰذا ایسے شخص سے کل عالم فیض پاتا ہے وہ برہم کی حالت کو پہونچ جاتے ہیں اور برہم کے ہر ظہور میں شریکِ حال ہوتے ہیں چونکہ ان کی دوئی مٹ جاتی ہے لہٰذا ان میں رغبت کسی خاص قوم و ملت سے باقی نہیں رہتی۔

بھگوت گیتا میں ایسے اشخاص کو سمدرشی کہا ہے کہ جو گیانی برہمن اور کتّے کے درمیان کچھ بھی فرق نہیں دیکھتے ان کی نظروں میں ہر شے برہم ہی معلوم ہوتی ہے۔ بھجن ہم کو دوئیت درشٹ نہیں آتی۔ ٹیک۔ جہاں دیکھو تہاں یہی آتما پتا پتر اور ناتی برہمن ویش۔ شودر سب ایہی نام ماتر لگاتی ٹیک یہی دیوتا یہ ہی دیوآلے پشپ دھوپ یہی باتی۔ پوجن والی یہ ہی آتما یہ ہی آپ بجھاتی۔ انڈج۔ پنڈج۔ اُبھج۔ اُدبھج سکلو ایہی ذاتی۔ یہی کارن کارج یہی دوسر ہی اکھیاتی۔ رام یاد نچار نربھے کالے کردن سنگھاتی۔ سچدانند پرکاش ہے جب مہیں بھرم نساتی۔ جو کوئی ان کے قریب آتے ہیں ان کے ترحم ربانی کے اثر کو محسوس کرتے ہیں اس واسطے لکھا ہے کہ:۔

"سچے سادھو ہر مخلوق کے دوست ہوتے ہیں دل ان کا ذات باری کے ساتھ رہتا ہے اور بدیں درجہ اسقدر وسیع ہو جاتا ہے کہ ہر شے ان کے احاطۂ محبّت میں آجاتی ہے۔ دوئی سے رہائی پاکر سالک چوتھے سنسکار میں پہونچتا ہے"۔

(۴) اس آخر مرتبے کو پرم ہنس کہتے ہیں۔ یہ جیون مکتی سے پہلے ہوتا ہے یہ سنسکار ہوتے پر حالت بیداری میں ہی سالک عالم ثریا یعنی لاہوت میں پہونچتا ہے۔ اس کو جسم کثیف چھوڑ کر عالم لاہوت میں جانے کی ضرورت نہیں رہتی بلکہ اس جسم میں رہ کر وہ عالم لاہوت میں پہونچ جاتا ہے۔ اس کا علم اسقدر وسیع ہو جاتا ہے کہ وہ علم دماغی سے علمِ ثریا تک پہونچتا ہے۔ اس مرتبہ

کو پہونچکر سالک کے آخری پانچ قیود دور ہو جاتے ہیں۔
اوّل روپ راگ یعنی خواہش ہستی باصورت باقی نہیں رہتی۔
دوم اروپ راگ یعنی خواہش ہستی بیصورت دور ہو جاتی ہے۔

نیستی ہستی ہے یارو اور ہستی کچھ نہیں!
بے خودی مستی ہے یارو اور مستی کچھ نہیں
لامکاں کی منزلت پاتا ہے کب کون و مکاں
ہو کے ویرانے کے آگے ہے گی پستی کچھ نہیں
کچھ نہیں سب کچھ ہے یارو اور سب کچھ کچھ نہیں
غیر اسکے معنی رمز ہستی کچھ نہیں
یہ جو کچھ ہونا جسے کہتے ہیں پستی ہی میاں
فقر میں پستی یہی ہے اور پستی کچھ نہیں
بندگی اور حق پرستی کچھ نہ ہونا ہے نیاز
کچھ نہ ہونے کے سوا اور حق پرستی کچھ نہیں

سوم مان یعنی فخر سے رہائی ہوتی ہے سالک کو یہ خیال باقی نہیں رہتا کہ میں اس اعلیٰ مرتبہ کو پہنچا کیونکہ اس مقام پر اعلیٰ و ادنیٰ بلند و پست سب یکساں ہیں ایک ہی آتما سب میں نظر آتا ہے۔

## غزل

جدھر دیکھتا ہوں جہاں دیکھتا ہوں
خدا ہی کا جلوہ میاں دیکھتا ہوں

نہ تن دیکھتا ہوں نہ جاں دیکھتا ہوں
تجھی کو نہاں اور عیاں دیکھتا ہوں

یہ جو کچھ کہ پیدا ہے سب عین حق ہے
کہ اک بحرِ ہستی رواں دیکھتا ہوں

اگر کوئی جانے جہاں غیر حق ہے
سو میں اسکو دھوکا گماں دیکھتا ہوں

نیاز اب کہوں کس سے رازِ حقیقت
یہ عالم سراپا گماں دیکھتا ہوں

چہارم سالک کو کسی وقوعے سے امکان واضطراب باقی نہیں رہتا یعنی پوری شانتی حاصل ہوجاتی ہے عالم ٹکرا کر ریزہ ریزہ ہوجاویں تاہم اسکو اس امر کی کچھ پرواہ نہیں ہوتی۔

## غزل

مجھے بیخودی یہ تو نے بھلی چاشنی چکھائی!
کسی آرزو کی دل میں نہیں اب رہی سمائی

نہ حذر ہی ہے نہ خطرہ ہے نہ رجا ہی نے دعا ہے
نہ خیال بندگی ہے نہ تمنائے خدائی

نہ مقام گفتگو ہے نہ محلِ جستجو ہے
نہ وہاں حواس پہونچے نہ خرد کو ہے رسائی

نہ مکاں ہی نے مکیں ہے نہ زماں ہی نے زمیں ہے
دل بینوا نے میرے وہاں چھاونی ہے چھائی

نہ وصال ہے نہ ہجراں نہ سرور ہے نہ غم ہے
جسے کہئے خوابِ غفلت سو وہ نیند مجھکو آئی

اس کو صرف تبدیلی ہئیت وصورت سمجھتا ہے وہ اس حالت کو پہونچ گیا ہے جو قائم ودائم ہے اور احاطۂ فنا سے بری ہے پس کوئی شے اس کے اطمینان اور سکون میں خلل انداز نہیں ہو سکتی۔

پنجم ادویا یعنی جہل سے رہائی حاصل ہوتی ہے آخری باریک پردہ جو بصیرت کاملہ میں حائل تھا اب دور ہو جاتا ہے اور سالک جیون مکت یعنی عارف ہو جاتا ہے اور اس کو روح کی اصلیت وعالم کی ماہئیت معلوم ہو جاتی ہے پھر جنم کی ضرورت باقی نہیں رہتی اِلاّ اپنی خوشی سے جب چاہے جنم لے۔ وہ تمام ممکنات پر قادر ہو جاتا ہے۔ اور "اناالحق" کے مرتبے کو پہونچ جاتا ہے۔

۵

مردان خدا خدا نہ باشند لیکن ز خدا جدا نہ باشند
خویش را حق داں وحق بیں حق شوی

درعاقبت طالب حق را نشاں دادہ ز راہِ حق طلب
گر انا الحق زنم بعید مداں بحقم گفت حق کہ راز من است

ان چار سبقوں کے ذریعے سے جو پیر طریقت سے نصیب ہوتے ہیں روحِ انسانی درجۂ کمال کو پہونچتی ہے۔ انکا ماحصل تنسیخ خودی ہے جو روح کو کمال انسانی پر پہونچاتی ہے اور منشاء کارساز حقیقی پورا کرتی ہے اس کے بعد بدیہہ مکتی یعنی وصال ہے اس کا معاملہ حصولِ محض عنایتِ الٰہی پر منحصر ہے اسمیں کوشش کو کچھ دخل نہیں۔

(۷۲)

ایک روز ارشاد ہوا کہ چیلے کے چار لکشن ہیں (۱) اہنکار کا تیاگ کرنا (۲) دشئے واسنا سے رہت ہونا (۳) گرو کی سیوا تن من دھن سے کرنا (۴) گرو کے بچن پر پورن شردھا اور وشواش رکھنا۔

(۷۳)

ایک روز ارشاد ہوا کہ (۱) انسان کو عقلمند ہونے کی کوشش کرنی چاہئے کیونکہ عاقل ہی دانشمندی سے دوسروں کی مدد کر سکتا ہے۔

(۲) مرید کو چاہئے کہ نہ کوئی ایسا عمل کرے نہ کوئی ایسا قول کہے نہ کوئی ایسا خیال ذہن میں آنے دے جس سے اس کے پیر کو پرہیز ہو۔ اس سے جوش محبت میں ترقی ہوتی ہے اور فنافی الشیخ کا مقام جلدی حاصل ہوتا ہے

(۳) ہر بشر اور ہر شے میں بظاہر چاہیں کچھ بھی نقص کیوں نہ ہو لیکن ان کے باطن میں جو صفاتِ الٰہی موجود ہیں ان پر ہمیشہ نظر رکھو۔

(۴) تمہارا جسم بطور سواری یا گھوڑے کے ہے جس پر تم سوار ہوتے ہو لہٰذا اس سے اچھا سلوک کرنا چاہئے اور اس کی طاقت سے زیادہ کام اس سے نہ لینا چاہئے۔

(۵) کلام کرنے سے پہلے یہ دیکھو کہ تمہارا کلام صحیح شیریں اور مفید ہوگا۔

شبد رتن انمول ہے جو کوئی جانے بول
ہیئے ترازو تول کے پیچھے مکھ سے بول

(۶) کسی شے پر اپنا مالکانہ حق نہ سمجھو ممکن ہے کہ تمہارے کرموں کی بدولت تمہاری مرغوب خاطر چیزیں سلب کر جائیں۔ یہاں تک کہ وہ لوگ جن سے تم بے انتہا مانوس ہو تم سے جدا کر دیے جائیں۔ ان تمام حالتوں میں تم کو مسرور رہنا چاہئے۔ رنج و مصائب امراض و نقصانات

سب ناپائیدار اور ہیچ ہیں۔

(۷) عظمت خدا ہی کے لئے ہے تمام کار عظیم اس کے حکم سے ہوتے ہیں اور انجام پاتے ہیں۔ اہنکار فضول ہے۔

(۸) قدرت کے قوانین باطنی جاننے کی کوشش کرو اور جب ان کا علم ہو جائے تو اپنی عقل و فہم کی مدد سے اپنا نظام حیات ان کے مطابق کرلو۔

(۹) ذاتی منفعت کی خواہش میں فنا ہونے کے بعد بھی اپنے افعال نیک کے نتائج دیکھنے کی آرزو قائم رہتی ہے۔

(۱۰) جو شخص اپنی مدد کی اہمیت اور مقدار دوسروں کو جتانا چاہتا ہے اسکا اعتقاد خام ہوتا ہے۔

(۷۴)

ایک روز ارشاد ہوا کہ "گو"

اندھیارے جانیے "رو" کہے پرکاش

میٹ اگیان ہی گیان دے گرو نام ہی تاس

یعنی انتر کے اندھیکار اور اگیان کو مٹا کر پرکاش یعنی گیان دے وہی گرو ہے گرو کے چار لکشن ہیں۔

(۱) پورن بھگتی کر کے سمپن ہو۔

(۲) اپنے دھرم گرنتھ شاستروں اور ویدوں کے آشئے کو سمجھنے والا ہو۔

(۳) سمدرشٹ یعنی ایشر کو سب میں ویاپک ایک سمان دیکھنے والا ہو۔

(۴) چیلے کو ایشر سے ملانے بھگتی میں لگا دینے اور اس کی شنکاؤں کو دور کرنے میں سامرتھ ہو۔ ان چار لکشنوں والا گرو ایسا ہونا چاہیے کہ جس کے انترکرن میں دشیہ باسنا سے اُپرامتا آگئی ہو۔ اپنے من کو جس نے بس میں کر لیا ہو سب جیوں کے کلیان کی چنتا ہو

یعنی پر ویکاری ہو وید شاستر کے آشئے کو خوب سمجھتا ہو اور دوسروں کو سمجھا سکتا ہو وہی گرو وید کا ادھیکاری ہے۔ ایسے شخص ست اور راست کو خوب سمجھتے ہیں اپنے سروپ کا گیان نشچے رہت دھارن کرتے ہیں وہ جانتے ہیں کہ سمہرت سنسار میرا ہی روپ ہے۔ آتما کو چھوڑ کر کبھی ان میں دویت درشٹی نہیں آتی۔ شردھا بھگتی۔ پریم شوریہ وغیرہ دیوی گنوں کے سروپ ہی ہوتے ہیں۔

(۷۵)

ایک روز ارشاد ہوا کہ سروتری وہ ہے جو صرف شاستر کو جانتا ہے اور نشٹھاوان وہ ہے جو کیول برہم کو جانتا ہے اور سروتری اور نشٹھاوان جو گرو ہیں وہ شاستر کو بھی جانتے ہیں اور برہم کا بھی ساکشات کاران کو ہے ان ہی کو ست گرو کہتے ہیں ایسے ست گرو ہی دوسروں کو آتما کا ساکشاتکار کرا سکتے ہیں۔

(۷۶)

ایک روز ارشاد ہوا کہ بچہ جب چھوٹا ہوتا ہے تو والدین اس کو گود میں اٹھاتے ہیں اور طرح طرح کے لاڈ لڈاتے اور ناز برداری کرتے ہیں اور اس کو اٹھا اٹھا کر اپنے سر پر رکھتے ہیں۔ وہ لاتیں چلاتا ہے تو ماں باپ کے سر میں دھڑا دھڑ لگتی ہیں مگر وہ ان باتوں کی ذرا بھی پروا نہیں کرتے اور اس کا پاخانہ پیشاب اٹھانا اور طرح طرح کی خدمت کرنا سب اپنا فرض سمجھتے ہیں اور اس کی مار پیٹ گالی گفتار کسی بات میں دکھ نہیں مانتے اور جب وہ بڑا ہو جاتا ہے اور سمجھنے لگتا ہے تو پھر خود بخود ایسی حرکتوں سے باز آتا ہے۔ جس پر اس نے لاتیں چلائی تھیں اس کو واجب التعظیم سمجھتا ہے بلکہ والدین کے قدموں پر سر رکھ کر اور ان کی ہر طرح سے خدمت گزاری کر کے سعادت دارین حاصل کرتا ہے اور

زر و مال جسم وجان سب کو لگاتا ہے اور ثواب کماتا ہے۔
اکثر والدین اس بات کو بھی منظور نہیں کرتے کہ ان کا لڑکا باوجود بڑے ہونے کے بھی ان کی خاطر کچھ تکلیف اٹھائے بلکہ اولاد کا یہ فرض ہے کہ وہ والدین کی اطاعت اور فرمانبرداری کرے۔ اسی طرح سے اوّل مرشد اپنے مریدوں کی غور و پرداخت کرتے ہیں اپنے آنند و سرور میں خلل ڈالتے ہیں اور ان کی حالت کی نگرانی اور سنبھال میں اپنا عزیز وقت صرف کرتے ہیں ان کی طرح طرح کی نازبرداری کرتے ہیں ان کی دلی خواہشیں پورا کرنے کا سامان بہم پہونچاتے ہیں اور ان کی ہر تکلیف اور دکھ میں انکی پوری پوری سنبھال کرتے ہیں اور ہر طرح سے مرید کی مرضی کے مطابق کارروائی کرکے اس کو خوش رکھتے ہیں تاکہ وہ روحانی دنیا میں بچّے سے بڑا ہو کر لڑکا اور پھر لڑکے سے بڑا ہو کر جوان ہو جائے۔ جب کبھی مرید راہ سے بھٹک کر گمراہی کا راستہ لیتا ہے تو کیسی کیسی پیار کی باتیں سنا کر اس کو راہِ راست پر لاتے ہیں۔ اس کے دل کے وسوسے اور خرخشے مٹا کر اس کو اپنے سایۂ عاطفت میں رکھتے ہیں اور یہ کل کارروائی محض رحم پر مبنی ہوتی ہے اسمیں کسی قسم کا عوض معاوضے کا خیال یا کسی نفسانیت یا خود غرضی کا دخل نہیں ہوتا نہ کسی آئندہ بدلہ یا مستقبل میں کسی فائدے کی امید ہوتی ہے لیکن جب مرید روحانی دنیا میں بڑا ہو جاتا ہے اور اچھی طرح ہوش سنبھال لیتا ہے وہاں کے آداب و اخلاق سے واقف ہوتا ہے تو پھر وہ اپنی گزشتہ باتوں کو یاد کرکے جُھرتا ہے اور ہزار ہزار دل وجان سے مرشد اور گرو کا شکریہ بجالاتا ہے اور انکی ہر طرح کی خدمت کرنا اپنا فرض سمجھتا ہے۔ اور دھن دولت جسم وجان کو لگانے میں اپنے بھاگ کی بڑائی سمجھتا ہے اور جیوں جیوں ترقی کرتا جاتا ہے چشم بینا اور دل دانا ہونے سے اسکا شوق بڑھتا جاتا ہے اور پھر وہ خواہ کسی قسم کی بڑی سے بڑی خدمت بھی گرو کی

کیوں نہ کرے اس کے دل کو اس بات کی تسلی نہیں ہوتی کہ میں نے کچھ خدمت کی کیونکہ جو آنند و سرور اس کو مرشد کی ہدایت و رہنمائی سے حاصل ہوا ہے وہ ایسا دائم و قائم و روز افزوں ہوتا ہے کہ دنیا کی کوئی شے اس کے مقابلے میں نہیں ہو سکتی۔ اور دنیا کی کسی بات سے اس کی ترپتی نہیں ہوتی اسلئے وہ نت نئی نئی امنگیں اٹھا کر مرشد کی خوشی اور رضا حاصل کرنے کے لئے ہر طرح کی کوشش کرتا ہے حالانکہ گرو اس سے کسی بات کی امید نہیں رکھتے نہ اس سے کسی خدمت کے واسطے کہتے ہیں بلکہ ان کا تو ہمیشہ یہی حکم رہتا ہے کہ:-

"مالک کا بھجن کرو"۔ لیکن اب اس کے شوق اور امنگ کی حد نہیں رہتی۔ اس کے دل میں ایسی ایسی باتیں اٹھتی ہیں کہ اپنا سر کاٹ کر اس کے خون سے بھی اگر مرشد کے قدم دھوئے جائیں تب بھی شمہ برابر خدمت ادا نہیں ہو سکتی۔

اب جو شخص مرشد کو اپنے جیسا دیہہ دھاری شخص جان کر اور اپنے کو اور ان کو ایک سمجھ کر برابر ہو بیٹھے یا یہ سمجھ لے کہ

اب تو آرام سے گزرتی ہے عاقبت کی خبر خدا جانے

اور پھر کسی رہنما کی تلاش و جستجو نہ کرے اُن سے تعلق پیدا کر کے اپنے آتما کے اُدّھار کی کچھ سبیل نہ نکلوائے تو اس کی حالت قابلِ ترس و رحم ہے یا نہیں؟"

(۷۷)

ایک روز ارشاد ہوا کہ بُلّے شاہ بڑے مقبول مریدوں میں سے تھے انکے مرشد اپنے لڑکے سے کسی وجہ سے ناخوش ہو گئے اور اس کو دربار سے نکال دیا۔ وہ بُلّے شاہ کے پاس چلا گیا اور وہاں جا کر سب ماجرا بیان کیا۔

بُلھے شاہ نے کہا کہ تمھارے والد یعنی ہمارے مرشد تم سے ناراض ہیں اس لئے ہم بھی تم کو نہیں ٹھہرا سکتے۔ وہ وہاں سے مایوس ہو کر واپس چلا گیا۔

یہ حال بُلّے شاہ کے مرشد کو معلوم ہوا تو بہت ناخوش ہوئے اور بُلّے شاہ کو بلا کر کہنے لگے کہ ہم نے تمھاری آزمائش کو یہ کام کیا تھا ہم دیکھنا چاہتے تھے کہ تم میں رحم کا مادہ کہاں تک ہے۔ ہم چاہے ناخوش ہی تھے مگر آخر کو تو ہمارا ہی لڑکا تھا۔ تمھارا فرض تھا کہ تم اس کو اپنے پاس ٹھہراتے اور پھر ہمارے پاس لا کر اس کو معافی دلواتے اور بخشواتے اور یہ کہہ کر اپنے حضور سے نکال دیا کہ:۔

"اب بغیر اجازت یہاں نہ آیا"۔

انھوں نے ہر چند اور ہر طریقے سے کوشش کی مگر حضور میں جانے کی اجازت نہ ملی۔ بہت فقیروں سے ملے کوئی انکی مدد نہ کر سکا۔ ایک فقیر سے ملنے پر اس نے دریافت کیا کہ تمھارے مرشد کو کیا چیز پسند ہے تو انھوں نے کہا کہ طوائف کا مجرا پسند ہے تو اس نے ترکیب بتلائی کہ بس تم اس طوائف سے جو مجرا کرتی ہے جا کر ملو اور ناچنا سیکھو۔

یہ طوائف کے پاس گئے اور عرصہ دراز تک اس سے ناچنا گانا سیکھا جب ہوشیار ہو گئے تو طوائف نے مرشد صاحب سے عرض کیا کہ میرے پاس ایک بہت ہی اچھا گانے ناچنے والا آیا ہے اگر اجازت ہو تو کل اس کو ہمراہ لاؤں؟

اجازت مل گئی اور دوسرے دن انھوں نے جا کر مجرا کیا ان کے ناچ اور گانے کو دیکھ کر مرشد بہت خوش ہوئے اور دریافت کرنے لگے کہ یہ کون ہے؟

انھوں نے اس وقت سر کھول کر قدموں پر رکھ دیا اور عرض کرنے

لگے کہ میں ہوں بُھلاّ (یعنی بھولا ہوا)

آپ نے فرطِ محبت سے چھاتی سے لگالیا اور کہنے لگے کہ تو بُھلاّ (یعنی بھولا ہوا نہیں) بلکہ بُلاّ شاہ ہے (یعنی بھولا بادشاہ ہے)۔

شری مہاراج نے فرمایا کہ اگر مرید اور مرشد کے درمیان کوئی ایسی بات ہو جاوے تو مرید کو چاہیئے کہ اپنے مرشد کو ہی راضی کرنے کی کوشش کرے اِدھر اُدھر من نہ بھٹکائے اور جو بزرگ ہیں وہ ہمیشہ ایسے راندہ آدمیوں کو ایسے ہی مشورے دیتے ہیں کہ مرشد کے پاس ہی جاؤ۔ انکو میل کی ترکیب بتاتے ہیں بلکہ ان کے درمیان میل کرا ہی دیتے ہیں۔

(۷۸)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کسی برہمن کے گھر لڑکا پیدا ہوا۔ علم نجوم سے معلوم ہوا کہ یہ چور بنے گا۔ برہمن نے اس کو بچپن ہی سے اچھی تعلیم دینی شروع کی اور مہاتماؤں کا خوب ست سنگ کرایا اور روچک بھیانک اور یتھارتھ تینوں طرح کے شاستر پڑھائے۔

برہمن نے تو قضا کی اور لڑکے کو جوان ہونے پر کرم کے سنسکار سے چوری کی لت پڑ گئی۔ ایک شب کو راجہ کی خوابگاہ میں جا پہونچا جس چیز کو ہاتھ لگاتا ہے تو اس کو یاد آجاتی ہے کہ اس چیز کے چرانے کا یہ ڈنڈ ہے اس کو رکھ دیتا ہے اس طرح سے تمام قیمتی چیزیں اٹھا اٹھا کر ان کا شاستر کے انوسار ڈنڈ بچار کر رکھدیں۔ آخر کو کسی چیز کا چھوک پڑا ہوا تھا اس کو نکما سمجھکر اٹھا لیا کہ اس کا کیا ڈنڈ ہوگا اور لے کر چلنے لگا کہ راجہ جو اس وقت خواب دیکھ رہا تھا سپنے میں بڑبڑانے لگا کہ:-

"یہ چیز بھی میری ہے اور یہ چیز بھی میری ہے"

یہ شخص پاس کھڑا ہوا سنتا رہا چونکہ ست سنگی تھا آخر میں بول اٹھا کہ "جب آنکھ بند ہوئی تو اپنی کچھ نہیں" راجہ اس آواز کو سنکر چونک پڑا

اور اس سے پوچھا کہ تو کون ہے؟
اس نے کہہ دیا کہ میں چور ہوں۔ تلاشی لینے پر اس کے پاس پھوک نکلا تو راجہ نے کہا کہ تم نے ایسی ناکارہ چیز کس لیے چرائی یہاں پر تو ہزاروں طرح کی بیش قیمت چیزیں دھری تھیں۔
اس نے اپنے بچار کا حال کہہ دیا۔ راجہ نے اس کو معاف کر دیا اور سمجھ گیا کہ یہ امر مجبوری ہے ورنہ یہ شخص پورا ست سنگی اور واقف کار ہے سچ ہے ست سنگ کبھی نہ کبھی اپنا اثر دکھائے بغیر نہیں رہتا۔

(۷۹)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ابھیاسی یعنی ست سنگی چار قسم کے ہوتے ہیں:۔
اوّل۔ جو پوتھی میں پڑھ کر یا زبانی سنکر ساری باتیں یاد یعنی کنٹھ کر لیتے ہیں جیسے کوئی طبابت کی کتاب پڑھکر یا زبانی سنکر صرف نسخہ یاد کر لے۔
دوسرے جو صرف دکھاوے کے واسطے دو چار منٹ یا زیادہ دیر تک آنکھیں بند کر کے بیٹھ جاتے ہیں جیسے کوئی دوا منہ میں ڈال کر کلی کر دے۔
تیسرے جو محنت کر کے ابھیاس کرتے ہیں پر اکثر یا کبھی کبھی وشے آدک میں زیادہ آسکت ہو جاتے ہیں جیسے کوئی دوا بھی پیے پر پورا پرہیز نہ کرے۔
چوتھے جو ابھیاس اور محنت سچّے شوق اور پریم کے ساتھ کرتے ہیں اور وشیوں سے ہمیشہ بچے رہتے ہیں جیسے کوئی دوائی بھی پیے اور پورا پرہیز بھی کرے۔ اس قسم کے آدمی ابھیاس کا پورا پورا فائدہ اٹھاتے ہیں۔

(۸۰)

ایک روز ارشاد ہوا کہ انسان تین درجے کے ہوتے ہیں۔
اُتم۔ مدھم اور کنشٹھ۔ کنشٹھ وہ جو وِگھن کے ڈر سے کام کو شروع ہی نہیں کرتے۔ مدھم وہ جو شروع کر کے وِگھن کو دیکھ کر کام کو چھوڑ دیتے ہیں اور اُتم وہ ہیں جو بار بار وِگھن ہونے سے بھی کام کو شروع کر کے نہیں

چھوڑتے یعنی اس کو پورا ہی کر کے چھوڑتے ہیں۔

(۸۱)

ایک روز ارشاد ہوا کہ عموماً تمام آدمی کسی نہ کسی کو اپنا مرشد اور پیر یا گرو کسی نہ کسی صورت میں مانتے ہی ہیں لیکن اصل میں مرید بننا بڑا مشکل کام ہے۔ مرید نام مردے کا ہے جس طرح سے گرو کہیں اسی طرح سے کرے اپنی عقل کسی بات میں پیش نہ کرے اور جب تک یہ حالت نہ آوے اس وقت تک یہ زندہ یعنی سنساری ہے مردہ یا مرتک اس وقت ہوتا ہے جب من اور مرشد سنمکھ کھڑے ہوں اس وقت من کو چھوڑ کر مرشد کا حکم مانے تب جاننا چاہیئے کہ من یعنی خودی کو مار لیا لیکن یہ بات اس وقت تک حاصل نہ ہوگی جب تک ترکٹی میں گرو کا درشن نہ ہووے اور اسی وقت اصل میں گرو پرائن ہوتا ہے ورنہ مرید کو بے پیر یعنی نگرا سمجھنا چاہیئے۔

جب تک گرو کا درشن نہ ہوئے
تب تک چیلہ نگرا سوئے

(۸۲)

ایک روز ارشاد ہوا کہ حسن ابدال یعنی پنجہ صاحب میں قندھاری بابا نے جب شری گرو نانک مہاراج کی کرامت دیکھ لی تو پہاڑ سے اتر کر نیچے آئے اور سوال کیا کہ سنمکھ کون ہے اور گرمکھ کون ہے۔

بابا نانک نے جواب دیا کہ آپ روز نماز پڑھنے کعبہ شریف جایا کرتے ہیں اور اب نماز کا وقت ہو گیا ہے اس لئے پہلے نماز پڑھ آیئے بعدہٗ اسکا جواب ملیگا۔

جب وہ وہاں جا رہے تھے تو انھوں نے دیکھا کہ سمندر میں بارش ہو رہی ہے اس کو دیکھ کر اعتراض کیا کہ سمندر میں بارش کرنے سے کیا فائدہ

آگے چل کر دیکھا کہ سمندر میں ایک جہاز ڈوبتا ہے آپ نے اس کے بچنے
کی دعا کی اور جہاز نکل آیا۔ جب کعبہ شریف میں پہونچے تو دیکھا کہ چند فقیر بیٹھے
ہیں ان سب کے واسطے غیب سے کھانا آیا۔ ان کے مہنت نے پوچھا کہ سب
کو کھانا ملگیا کوئی رہا تو نہیں۔

قندھاری بابا بولے کہ مجھ کو نہیں ملا۔

انھوں نے کھانا تو اپنے پاس سے دیدیا اور فرمایا کہ سنو یہ لوگ تو
گرمکھ ہیں جو اپنے مالک کی مرضی سے مطابقت کرتے ہیں اور منمکھ آپ
جیسے ہوتے ہیں جو مالک کے کاموں پر اعتراض اٹھاتے ہیں سمندر میں چند
جانور ہیں جو کہ سمندر کا کھارا پانی نہیں پیتے وہ صرف بارش کا پانی ہی پیا
کرتے ہیں دوسرے جہاز تو ڈوبنے والا نہ تھا ورنہ آپ ہزار دعا کرتے
تو کیا ہوتا تھا۔ صرف آپ کو منمکھ بنانے کے لئے یہ ظہور دکھلایا گیا تھا اس
لئے چاہے آپ ہر روز کعبہ میں آکر نماز پڑھیں یا ہزار کراماتیں دکھلائیں
مگر گرمکھ کا درجہ دور ہے۔

(۸۳)

ایک روز بابا لوگ آنند جی مہاراج نے عرض کیا شری مہاراج آپ نے
آج تک کسی کو چیلہ بھی بنایا ہے۔ یہ سن کر کچھ طبیعت جوش میں آگئی اور پریم
سے پورن زبان مبارک سے اسطرح فرمانے لگے کہ:۔

بیٹا تم کیسی بات کرتے ہو ہم ہی زمانے بھر کے چیلے ہیں اور ہم
کس کو اپنا چیلہ بنائیں اور سچ بات تو یہ ہے کہ نہ ہمارا کوئی گرو ہے اور نہ
کوئی ہمارا چیلہ ہے اگر کسی کو گرو بنانا ہی منظور ہوتا تو ماں باپ سے ہی
کیوں قطع تعلق کرتے۔ اگر کوئی مٹھ یا استھان قائم کرنا ہوتا تو گھر ہی
چھوڑنے سے کیا مطلب تھا اگر چیلہ بنا کر نام چلانا ہوتا کہ فلاں فقیر کے اتنے
چیلے ہیں تو گرہستی کر کے اولاد ہی کیوں نہ پیدا کرتے جس سے خوب نام چلتا۔

اگر اس بھیک میں لوگوں سے روپیہ وصول کرنا ہوتا تو کوئی نوکری یا پیشہ ہی کرنے میں کیا ہرج تھا جسکے ذریعے سے خوب دھن اکٹھا کرتے لیکن جب ابدھوت ہو گئے تو سمجھ لو کہ گرو چیلہ مٹھ استھان سمادھی یادگار سب ہی باتوں سے قطع نظر کر لی اور ہم تو تم کو بھی یہی اُپدیش کرتے ہیں کہ اگر تم نے بھیک لیا ہے تو ایسے ہی نباہنا۔

چیلہ چاٹی کا بکھیڑا ہے۔ جو مہاتما لوگوں کو مونڈ کر فقیر بناتے ہیں انکا طریقہ مجھکو پسند نہیں بلکہ یہ پرماتما کا نام بتانے اور لوگوں کو ست مارگ کا اُپدیش دینے کی خدمت جو میرے سپرد ہوئی ہے اس خدمت کو یہ جسم ادا کر رہا ہے

(۹۴)

ایک روز ارشاد ہوا کہ روحانی ترقی کے مسائل ایسے نہیں جن کو کسی مدرسہ یا مکتب میں پڑھ کر ان پر عمل درآمد کر سکیں اور نہ ان کے اظہار کا کوئی ایسا ذریعہ اور وسیلہ ہے جس سے ان کو زبانی طور پر باتوں باتوں میں سمجھا سکیں بلکہ اس کے واسطے اوّل اعتقاد کی ضرورت ہوتی ہے اور بعد ازاں عمل کی۔ جب اعتقاد سے انسان ان وسائل پر عامل ہوتا ہے اسوقت انکی سمجھ آسانی سے اور پورے طور سے ہوتی جاتی ہے جیسے اگر کوئی طالب علم لفظ الف کو پڑھ کر استاد سے حجت اور دلیل کرنے لگے کہ اس کو میں الف کیوں کہوں اور اس کی شکل اس طرح کی کیوں مانوں تو سلسلۂ تدریس و تعلیم جاری نہیں ہو سکتا۔ اس لئے اول اس کو استاد کی بات پر یقین کرنا اور لفظ کو جیسے وہ بتلائے یاد کرنا چاہیے۔ جب حروف تہجی ختم ہو جاتی ہے تو حروف ایک سلسلہ میں نظر آتے ہیں اور پھر ان کے میل جول سے الفاظ و جملے بننے لگتے ہیں۔ پھر عبارت کے معنی سمجھ میں آنے لگتے ہیں اور علم کا لطف حاصل ہوتا ہے اور رفتہ رفتہ علم

کا شوق پیدا ہو جاتا ہے۔

(۸۵)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کسی شخص نے ایک فقیر کامل کی بہت عرصے سیوا کی تو درویش صفا کیش نے اس کو سوہنگ کا جاپ بتا دیا۔ ایک دن اتفاقیہ کوئی بھکاری اس کے گھر پر آیا۔ اس نے اس کو آٹا دیا۔ اس کو لے کر بھکاری بولا کہ بابا سوہنگ سوہنگ جپا کر۔

یہ سنکر اس کے دل میں خیال ہوا کہ اس فقیر نے جو بات اسقدر سیوا اور ٹہل کرنے پر اتنے عرصے میں بتائی وہی بات اس نے چٹکی آٹے کے عوض بتا دی اور طرح طرح سے شک و وسوسے اس کے دل میں پیدا ہو گئے اور اپنے گرو سے جاکر حال عرض کیا۔

مرشد نے فرمایا کہ وہ سامنے طاق میں لوہے کی ڈبی میں پارس رکھا ہے سو اٹھا لاؤ چیلہ یہ دیکھ کر سمجھا کہ شائد مذاق کرتے ہیں۔ بھلا لوہے کی ڈبی میں پارس یہ کیا بات مگر گرو جی کے مکرر کہنے پر ڈبیہ اٹھا لایا تو گرو نے ڈبیہ کھول کر پارس نکالا جو کہ کپڑے کی کئی تہوں میں لپٹا ہوا رکھا تھا۔ اسکو دکھلا کر فرمایا کہ:۔

تو نے اپنی عقل تو خوب لڑائی کہ لوہے کی ڈبیہ میں پارس کیسے رہ سکتا ہے مگر اس جتن کو نہ سمجھا کہ کیسے لپیٹ کر میں نے اسکو رکھا ہے اور وہ پارس اسکو دیکر فرمایا کہ جا بازار میں اس کا سودا کر لا اور نرخ دریافت کرا۔ مگر فروخت نہ کریو۔

وہ چیلہ اوّل کنجڑے کے پاس اس کو لے گیا۔ کنجڑے نے چھدام کی کوڑی نرخ لگایا یا اس کی عوض میں تھوڑا سا ساگ دینا چاہا پھر پنساری کے پاس گیا دھیلہ نرخ ٹھہرا۔ پھر حلوائی کے پاس گیا تو اس نے ذرا سی مٹھائی دینے کا وعدہ کیا۔ اسی طرح پر دکھاتے دکھاتے اور بھاؤ کرتے کرتے وہ

جوہری تک جا پہونچا۔

جوہری نے جب اسکو دیکھا تو اس کی آنکھ کھل گئی کیونکہ آجتک نہ تو اس قسم کا پتھر کبھی دیکھا نہ اسکو یہ بات معلوم تھی کہ پارس کیسا ہوتا ہے مگر اس کے وزن اور قسم جوہر کو دیکھ کر اتنا خیال پیدا ہوا کہ پتھر بہت اعلیٰ قیمت کا معلوم ہوتا ہے اور بڑھتے بڑھتے ایک لاکھ روپے تک قیمت لگا دی مگر چونکہ چیلے کو بیچنے کا حکم نہ تھا اس لئے واپس لاکر کل حال گرو سے عرض کر دیا۔ اس وقت مرشد نے فرمایا کہ :-

دیکھو چیز تو وہی ایک تھی مگر کہیں تو اس کی قیمت کچھ لگی کہیں کچھ۔ جس طرح پر جوہر کی قدر کنجڑے حلوائی نہیں جانتے ایسے ہی سوہنگ کی قدر کو بھی ملنگ گدا کیا جانے۔ اسی پارس کا تماشہ تجھکو اور کا اور دیکھنے میں آیا اگر اب تو اس کو راجہ کے پاس لیجائے تو قیمت اور بھی بڑھ جائے مگر وہاں لیجانے کی اجازت نہیں کیونکہ اگر اس نے پہچان لیا تو پھر وہ حاکم وقت ہے زبردستی بھی چھین سکتا ہے۔ ع

قدرِ گوہر شاہ داند یا بداند جوہری

اب تو خود انصاف کر کہ جس ترکیب اور باریکی اور بھید کے ساتھ سوہنگ کا جاپ ہم نے تجھکو بتلایا تھا کیا وہ سب بھید بھکاری نے بھی تجھکو در سایا؟

یہ سنکر چیلہ خائف ہوا اور گرو سے اپنے بھرم اور اشردھا کی معافی مانگی۔ ؎

اگیانی کے نکٹ میں کہو نہ آتم گیان
جیسے بہرہ موڑھ نر سنے نہ وید پران
اودیکی مرز جنھیں سکھو انھیں نہ برہم لکھاؤ
جیسے سیس کے اگر میں پتھر منی ایک بھاؤ

(۸۶)

ایک روز ارشاد ہوا کہ جوہری کے پاس ہزاروں قسم کے جواہرات مختلف قسم اور قیمت کے ہوتے ہیں جیسا خریدار آتا ہے اس کو جوہری اس کی حسب حیثیت چیز دکھاتا ہے۔ اگر راجہ آوے تو ہزاروں اور لاکھوں روپے کی قیمت والے موتی وجواہرات یعنی گج مکتا وغیرہ دکھلاتا ہے۔ جو معمولی خریدار ہو تو اس کو ویسی دو چار پانچ روپے کی قیمت والے موتی دکھاتا ہے اگر کوئی گنوار آوے تو اس کو دس بارہ آنے والا موتی دکھادے۔

موتی گو ایک ہی ہوتے ہیں مگر آب وتاب چمک ودمک کا ضرور فرق ہوتا ہے۔ اسی طرح سے جیسا ست سنگی ہوتا ہے اس کو ویسی ہی بات بتلائی جاتی ہے۔ جگیاسا اور ست سنگ کرنے سے جگیاسو کے ظرف اور حوصلے کا پتہ لگ جاتا ہے۔ دیگر جیسے خریدار اپنی ضرورت کے مطابق جواہرات خریدتے ہیں اور جوہری سب قسم کا مال خرید سکتا ہے اسی طرح سے عوام کو ظاہری اصول اور ایک دو طریقہ حسبِ ضرورت بتا دیتے ہیں اور اُپدیش وغیرہ کو عام اور تمام باتیں ظاہر کردی جاتی ہیں کہ جیسا گاہک اور خریدار اور طلب گار ہو وہ اس سے ویسے ہی لے اور اس کو ویسی ہی ضروری بات بتا دے۔ باقی زیادہ مغز پچی نہ کرے۔

جانت ہے تو چپ رہ انجان ہے تو بول
ایسی امولک رتنوں کو بن گاہک مت کھول

(۸۷)

ایک روز ارشاد ہوا کہ جس طرح سے جسمانی علاج کے ویدک یونانی ڈاکٹری وغیرہ مختلف طریقہ ہیں اسی طرح سے روحانی مرض کے دفعیہ کے واسطے بھی کئی طرح کے علاج یعنی بھجن پوجن، اُپاسنا شغل اشغال وعبادت

کے طریقے مقرر رہیں۔ جو شخص جس طریقۂ علاج کو جانتا ہے وہ اسی کے ذریعے سے اپنے مریضوں کا علاج کرتا ہے اور دوسرے طریقۂ علاج سے محض بے بہرہ رہتا ہے مگر جو حکماء کہ ویدک۔ یونانی۔ ڈاکٹری وغیرہ سب طریقوں کو جانتے ہیں وہ جس طریقے سے چاہیں اپنے مریض کا علاج کر سکتے ہیں وہ صرف ایک طریقہ کے علاج کے محتاج نہیں رہتے اور نہ کسی طریقے کی مذمت اور برائی کرتے ہیں اور نہ کسی کی بے جا تعریف میں زبان کھولتے ہیں۔

اس طرح سے تمام بھجن کے راستوں کے جاننے والے سب طرح کی تعلیم کر سکتے ہیں۔

(۸۸)

ایک روز ارشاد ہوا کہ اگر کوئی من یا دو من بوجھا خالی سر پر اٹھا دے تو اسکو تکلیف ہوتی ہے اور گردن ٹوٹنے لگتی ہے لیکن پانچ یا چھ سیر کی ٹھیکی گردن کے نیچے لگا کر ڈھائی منی بوری بھی آسانی سے اٹھا لیتے ہیں حالانکہ اس ٹھیکی کی وجہ سے مزدور کے بوجھے میں ایزادی ہو جاتی ہے مگر بوجھا بٹ جاتا ہے اور سہولیت ہوتی ہے اسی طرح سے ست سنگ میں جانے سے وقت ضرور صرف ہوتا ہے اور وہ وقت مصارف دنیاداری میں سے ہی نکالنا پڑتا ہے مگر ست سنگ میں وقت لگانے سے دنیاداری کے کام میں زیادہ الجھن پیدا نہیں ہوتی بلکہ ہر کام اور دکھ سکھ کے موقع پر ست سنگ ٹھیکی کی طرح ان کو بٹھا لیتا ہے اور سب بوجھا ست سنگی پر نہیں پڑتا۔

(۸۹)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کان تین طرح کے ہوتے ہیں یعنی بات سننے اور اس پر عمل کرنے والے آدمی تین طرح کے ہیں۔

اوّل۔ سوپ کی طرح۔ جو اچھی چیز کو رکھتا ہے اور کوڑے کرکٹ کو

پھٹک کر پھینک دیتا ہے اسی طرح سے اس قسم کے لوگ اچھی بات کو گرہن کرتے ہیں اور ناقص بات کو چھوڑ دیتے ہیں۔

دوسرے چلنی کی طرح جو بُری چیزیں یعنی چھانن کو رکھتی ہے اور عمدہ چیزیں نیچے گرا دیتی ہے سو اس قسم کے لوگ عیبوں اور برائیوں کو گرہن کر کے سار وستو کو نظر انداز کر دیتے ہیں۔

تیسرے موسل کی طرح جو اچھے اور بُرے دونوں کو شامل کوٹتا ہے اچھے بڑے کی الگ تمیز نہیں کر سکتا ویسے ہی اس طرح کے آدمی بات کو سنکر اس پر وچار نہیں کر سکتے اور نہ اچھے بُرے کی تقسیم کر سکتے ہیں۔ ان سے دریافت کرنے پر یہی ظاہر ہوگا کہ وہ کچھ سمجھے بھی نہیں کہ یہ چیز باقی ہے یا فانی یا اچھی و کار آمد ہے یا کہ بُری و ناکارہ ہے۔

(۹۰)

ایک روز ارشاد ہوا کہ مہاتما آدمی کا حوصلہ دیکھ کر اس کو تعلیم و تلقین کرتے ہیں اور جب تک اس کا من شانت نہ ہو جائے اور دنیا کی خواہشات دل سے دور نہ ہو جاویں اسکو سیر ملائک کا نظارہ نہیں دکھاتے۔ من شانت ہونے سے پہلے جس کسی کی دِویہ درشٹی کھل جائے تو مجذوب یعنی پاگل ہو جانے کا اندیشہ ہے اور جب اس کا من بے قابو ہو جاتا ہے تو آکاش میں سے جو دوسرے آدمیوں کے بلکہ تمام مخلوق کے خیالات کا بھنڈار ہے۔ وہ خیالات اس کے دماغ پر پے در پے حملہ کرتے ہیں یہ انکو ہٹانے اور زیر کرنے پر قادر نہیں ہوتا اس لئے ان کے زیر اثر ہو جاتا ہے اور وہاں کے بھوگ سوکشم یعنی لطیف اور یہاں سے اچھے ہیں ان میں پھنسکر نکلنا مشکل ہو جاتا ہے اور آئندہ کی ترقی رک جاتی ہے۔

(۹۱)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کسی قصبہ میں دو سگے بھائی رہتے ہیں ـــــ باپ

کے مرنے کے بعد چھوٹے بھائی نے حکمتِ عملی سے ساری دولت اپنے قبضے میں کر لی اور بڑے بھائی کو یوں ہی کچھ تھوڑا بہت دے کر ٹال دیا۔

بڑا بھائی بڑا نیک اور ایماندار تھا اس نے تھوڑی سی پونجی سے کچھ کاروبار شروع کر دیا اور جو دو چار آنے روز اس رقم سے پیدا کرتا اس سے ہی اپنی گرہستی کا پالن کرتا تھا۔

کچھ عرصے بعد چھوٹا بھائی اس کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ میں نے باپ کی ساری کمائی اڑا دی اب میرے پاس کچھ نہیں رہا ہے یہاں تک کہ فاقہ کی نوبت آ گئی ہے اگر تم سے کچھ ہو سکے تو میری مدد کرو۔

اس نے جواب دیا کہ میں دو چار آنے روز پیدا کرتا ہوں اس سے بمشکل تمام دن کٹتے ہیں خیر ایک روپیہ لے جا گاؤں سے دودھ لا کر بیچا کر دو تین آنہ روز بچ ہی رہا کریں گے اس سے گزارا کرنا مگر خبردار بے ایمانی نہ کرنا۔

چھوٹے بھائی نے روپیہ لے لیا اور گاؤں سے دودھ لا کر بیچا ایک دن اس کے دل میں پاپ سمایا اور دودھ میں پانی ملا کر بیچنا شروع کیا۔ یہاں تک کہ چند روز میں بہت روپیہ پیدا کیا اور بہت بڑی دکان کھول لی اور اس میں بھی کپٹ کا بیوپار جاری رکھا۔

اس کے بڑے بھائی نے اس کو ہر چند منع کیا مگر وہ اپنی حرکت سے باز نہ آیا۔ ایک دن بڑے بھائی نے فقیر سے کہا کہ مہاراج اس سنسار میں بے ایمان ہمیشہ سکھی اور مالدار ہوتے ہیں اور ایماندار دکھ اور مصیبت میں مبتلا رہتے ہیں اس کا کیا سبب ہے؟

ف

اے خیانت بر تو رحمت از تو گنجے یافتم

اے دیانت بر تو لعنت از تو رنجے یافتم

فقیر نے دریافت کیا کہ وہ کیا بے ایمانی کرتا ہے؟

اس نے کہا کہ وہ دودھ میں پانی ملاکر بیچتا ہے۔

سادھو نے پوچھا کہ کیا تو بتا سکتا ہے کہ اس نے کتنے لوٹے پانی اب تک دودھ میں ملاکر بیچا ہے؟

اس نے حساب لگاکر تعداد بتادی کیونکہ یہ روز اس کو ملاتے دیکھتا اور حساب کرتا رہتا تھا۔

سادھو نے کہا کہ ایک قد آدم کے برابر گڈھا کھود اور اس میں اتنے ہی لوٹے پانی ناپ کر بھردے۔

جب برہمن نے گڈھا کھود کر پانی بھر دیا تو فقیر نے حکم دیا کہ ذرا تو اس میں اتر کر کھڑا ہوجا۔

جب برہمن گڈھے میں اترا تو اس کی گردن تک پانی آیا۔ تب سادھو نے اس سے کہا کہ ابھی پانی کی مقدار اس کو ڈبانے کے لئے کافی نہیں ہے جب اتنے لوٹے پانی اور ملے گا تب غارت ہوجائے گا اور اس کی یہ دولت اس کی بے ایمانی کا نتیجہ نہیں ہے بلکہ اس کے اگلے جنم کے شبھ کرموں کا پھل ہے مگر افسوس وہ بے ایمان اسکو بھی غارت کر رہا ہے۔

برہمن گھر واپس آیا اور دن گنتا رہا۔ جب پانی کے لوٹوں کی تعداد برابر ہوگئی تو شام کے وقت چھوٹا بھائی دودھ کے نیچے آگ بجھاکر ان بجھی ہوئی لکڑیوں کو لکڑیوں کے انبار میں پھینک کر سو رہا ایک لکڑی میں اتفاق سے آگ رہ گئی تھی وہ سلگ کر سب ڈھیر میں لگ گئی اور دوکان وغیرہ سب جلنے لگی۔ برہمن نیند سے چونک اٹھا۔

اڑوس پڑوس کے لوگ بجھانے کو دوڑے مگر لا حاصل۔ جو کچھ مال متاع تھا سب جل کر خاک ہوگیا۔ اس کی انٹی میں صرف ایک روپیہ بندھا

تھا وہی اس کے پاس بچا۔

(۹۲)

ایک روز کوہاٹ میں سہ ماہی جلسہ ہونے والا تھا اور تمام اردگرد کے گاؤں کے آدمی کوہاٹ میں جلسہ منعقدہ پر جمع ہونے والے تھے کہ ایک شخص نے عرض کی کہ:-

شری مہاراج ان آدمیوں کے یہاں جمع کرنے سے فضول سب کو تکلیف ہوتی ہے اور کچھ کام یا فائدہ نہیں ہوتا۔ دیا بھجن اور اُپاسنا اسکا طریقہ سب کو بتا دیا گیا ہے سب اپنے اپنے گھر بھجن کریں۔

اس وقت شری مہاراج نے فرمایا کہ کسی بوڑھے شخص نے اپنے وفات کے وقت اپنے تمام رشتہ داروں کو فرمایا کہ سب آدمی ایک ایک چھوٹی لکڑی لے کر میرے پاس آئیں۔ جب وہ تمام آدمی آگئے تو حکم دیا کہ ان لکڑیوں کو جو تم لائے ہو ایک بڑی رسی سے باندھو اور پھر ہر ایک تم میں سے اس گٹھے کو توڑنے کی کوشش کرو اور دیکھو کہ آیا تم توڑ سکتے ہو یا نہیں۔ سب نے کوشش کی مگر گٹھے کو توڑنے میں ناکامیاب رہے۔ پھر بوڑھے نے حکم دیا کہ:-

"اب گٹھے کو کھول کر علیحدہ علیحدہ ایک ایک لکڑی کو توڑو۔"

سب نے ویسا ہی کیا اور اپنی اپنی لکڑی بآسانی تمام توڑ دی۔ اس وقت بوڑھے نے فرمایا کہ:-

جب تک تم پیار اور محبت کی رسی یا رشتے سے بندھے رہو گے اس وقت تک تم کو مارنے اور زیر کرنے میں تمام دشمن ناکامیاب رہیں گے لیکن اگر تم نے اس رشتہ کو توڑ ڈالا تو پھر تمہارا توڑنا و پھوڑنا اور تباہ کرنا بہت آسان ہوگا۔ جس طرح سے ان علیحدہ لکڑیوں کا توڑنا آسانی سے ہوا ہے۔

الغرض اگر تم سب ست سنگی بھائی آپس میں ملتے جلتے رہوگے تو ان کے دکھ سکھ کا حال تم کو معلوم ہوتا ہے گا ہے گا تمھاری تکالیف ان پر ظاہر ہو سکیں گی اور اس میں رشتۂ محبت قائم رہے گا۔

(۹۳)

ایک روز ارشاد ہوا کہ شری سداشیو جی مہاراج اور پاربتی جی مہارانی سیر و تفریح کو جا رہے تھے کہ شیو جی ٹھہر گئے اور زمین پر ماتھا ٹیکا۔

پاربتی جی نے سبب دریافت کیا تو فرمایا کہ یہاں پر ایک مہاتما نے بھجن کیا تھا اس وجہ سے یہ خطۂ زمین قابلِ تعظیم سمجھنا چاہیئے۔

(۹۴)

ایک روز ایک صاحب نے عرض کیا کہ لنگر اور بھنڈاروں کا کام تو بالکل فضول خرچ معلوم ہوتا ہے اس سے کیا فائدہ ہوتا ہے یوں ہی سنڈ مسنڈ فقیر آنکر کھا پی جاتے ہیں۔

آپ نے فرمایا کہ کسی راجہ نے یہ سنا کہ مان سرودر میں ہنس ہوتے ہیں اور وہ موتی چگتے ہیں اور وہاں ہزاروں طرح کے پرندے رہتے ہیں لیکن وہاں سردی بہت پڑتی ہے اس لئے ہر ایک کا گزر نہیں۔

یہ سنکر ہنسوں کو دیکھنے کا شوق ہوا اور اپنے وزیر باتدبیر کو بلاکر اس بات کو ظاہر کیا۔ اس نے عرض کیا کہ میں ہنسوں کے درشن آپ کو یہیں کرا سکتا ہوں لیکن اس میں اسقدر روپیہ صرف ہوگا کہ آپ گھبرا جائیں گے بلکہ عجب نہیں کہ لوگوں کے کہنے سننے سے آپ میری طرف سے بدگمان بھی ہو جائیں۔

راجہ نے اس کا ہر طرح سے اطمینان کر دیا اور کہا کہ چاہے جتنا صرفہ ہو مگر ہم کو ہنسوں کے درشن یہیں کرادو۔

وزیر نے جنگل میں پرندوں کو دانہ ڈلوانے کا انتظام شروع کیا اور قسم قسم کے اناج اور غلّہ جنگل میں روز ڈالنے لگے اور ہر طرح کا بند و بست انکے

آرام کا کر دیا گیا۔ کوئی ان پرندوں کو ایذا نہیں پہونچا سکتا تھا۔

اس آرام کی وجہ سے ملک ملک کے پرندے وہاں آکر جمع ہو گئے حتیٰ کہ مان سرور تک کے پرندے اڑ کر یہاں چلے آئے اور مان سرور خالی سا نظر آنے لگا تو ہنس کی مادہ نے ہنس سے سبب دریافت کیا اس نے تمام حال کہہ دیا کہ:-

"فلاں ملک میں پرندوں کے کھانے پینے اور رہنے کا ایسا اچھا بندوبست ہے اس لئے وہاں سب چلے گئے ہیں"

اب تو مادہ نے ہنس کو بھی وہاں جانے کو مجبور کیا کہ ایسے دھرماتما اور فیاض شخص کا جو پرندوں تک کی خبر گیری کرتا ہے ضرور درشن کرنا چاہئے۔

دونوں مان سرور سے اڑ کر اس راجہ کے ملک میں آئے اور وزیر نے راجہ کو انکا درشن کرا دیا۔

حاصلِ کلام یہ ہے کہ انسان اس راہ میں دولت صرف کرتا ہے اور ہر ملت اور مذہب کے فقیر اور سادھوؤں سے ملتا رہتا ہے تو اسکی سخاوت اور دھرم کا حال سنکر کبھی نہ کبھی کوئی ہنس اور پرم ہنس بھی وہاں آ ہی جاتے ہیں۔ جہاں بخل اور کنجوسی کا یہ حال ہو کہ ایک ایک آدمی کے کھانے کا رونا پڑ جائے وہاں فقراء اور سادھو جاتے ہی نہیں۔

(۹۵)

ایک روز ارشاد ہوا کہ دھرم کے چار چرن ہیں۔

(۱) ستیہ (۲) شوچ (۳) دان (۴) دیا۔

(۱) ستیہ جیسا دیکھا۔ سنا۔ پڑھا اور بھوگیا ہو ویسا ہی کہنا ستیہ ہے سندیہہ بھری بات کہنا۔ جیسے راجہ یدھشٹھر نے کہی تھی کہ اشوتھاما ہاتھی مر گیا یہ است ہیں پرمانت ہے ستیہ کے چھ استھان ہیں جو ان چھوں کو پراپت ہو گا وہ شیہ ست کو حاصل کر لے گا۔

(۱) ایمان کی سچائی یعنی کبھی کسی سے جھوٹ نہ بولے۔
(۲) الیشر سے پریم یعنی نشکپٹ ہردیسے پرارتھنا کرے یعنی تمام سنساری واسناؤں سے رہت ہو۔ الیشر کی اچھیا میں راضی بہ رضا ہے وہی بھگت کہلاتا ہے۔
(۳) شدھ بھاونا۔ بغیر شدھ بھاونا کے سب بھگتی بھاؤ دیرتھ ہو گا۔
(۴) پرتگیا۔ کوئی عہد کرے کہ مثلاً میں نوکر ہو کر بھگتی کہلاؤں گا پھر اس کو پورا کرنا چاہیے۔
(۵) ستنا یہ ہے کہ جیسا انتر میں ہے ویسا ہی پرگٹ کرے یہ بات انتہ کرن کی شدھتا اور سرلتا سے ہوتی ہے۔
(۶) دھارمک نیموں اور آتمک وچاروں میں صرف دوسروں کے بچن یا شاستر کے واکیوں پر بھی بھروسہ نہ رکھے بلکہ اپنے کرن میں بھی بچار اور ترک دوارا اسکا ست است جانچ لے۔ پھر سوی کار کرے۔ اپنی آتما کے برودھ کرم میں کبھی پرورت نہ ہو۔ جس میں سنیم۔ سنتوش۔ آشا۔ بھے انوراگ۔ پریت۔ بھگتی۔ ودھ لشواس ہو اُسے ست دھاری کہتے ہیں۔
(۷) شسوپرچ۔ دو پرکار کی ہے ایک بہی رنگ۔ دوسری انترنگ بہی رنگ شدھتا جل مٹی وغیرہ سے ہوتی ہے اور انترنگ ویک اور بچار سے یعنی ایرشا کپٹ چھل۔ دشمنی وغیرہ نہ کرنا۔ شدھتا کایا بانی اور من تینوں کی ہونی چاہیے۔
(۱) کایا میں تین پردھان دوش یہ ہیں - چوری دتھیں بچار اور ہنسا
(۲) بانی میں یہ تین دوش ہیں۔ نندا گالی اور متھیالاپ یعنی فضول بک بک۔
(۳) من میں چار دوش ہیں۔ کرودھ۔ ایرکھا مان اور چھل ان سے کایا بانی اور من کو صاف رکھنا چاہیئے۔
(۳) دان دو پرکار کا ہوتا ہے، اُتم دان اور ان اُتم۔ اُتم دان وہ

ہے کہ محتاج پر دیا کر کے کچھ دینا - اور دان اُتم وہ ہے کہ مان بڑائی یا بدلے کی خواہش سے دان دینا - دان صرف دھن ہی سے نہیں ہوتا بلکہ ودیا - نربھیتا اور مان وغیرہ کئی طرح کا دان ہے۔

دان دینے میں جہاں تک ہو سکے جلدی کرے - گپت دان دے۔ دِلمب نہ کرے۔ احسان نہ جتائے - دان لینے والے کو تچھ نہ سمجھے - دان دینے کا ابھیمان نہ کرے - اپنے دھن میں جو اتم پدارتھ ہے وہ دان کرے۔

(۴) دیا سب دھرموں میں دیا شرومنی ہے کسی پر کار کی تپسیا اور بھجن ودیا کے بغیر ٹھیک نہیں ہوتی - کسی پرانی ماتر کو دکھ نہ پہونچانا دیا ہے۔

(۹۶)

ایک روز ارشاد ہوا کہ مہاراجہ دشرتھ جی کو جب اولاد کی خاطر یگ کرنے کی خواہش ہوئی تو رشیوں اور برہمنوں نے کہا کہ :-

" اس یگ کو سوائے شرنگی رشی کے اور کوئی نہیں کر سکتا اور وہ بالکل برکت اور آزاد ہیں انکا آنا کسی طرح نہیں ہو سکتا -

یہ سن کر مہاراجہ نے ڈھونڈھی پٹائی کہ " جو کوئی شرنگی رشی کو یہاں شہر میں لے آوے تو اس کو اس قدر مال و انعام ملے گا کہ وہ نہال ہو جاوے اور ہماری بہت خوشی ہو"۔

اور سب آدمی تو اس کام کے کرنے سے لاچار رہے مگر ایک رنڈی ان کو لانے کا بیڑہ اٹھا کر چلی اور جنگل میں جہاں شرنگی رشی تپ کرتے تھے پہونچی۔

اُس نے اوّل اس بات کی تلاش کی کہ یہ کھاتے کیا ہیں - رشی کا دستور تھا کہ بھجن کرتے کرتے جب کبھی بھوک لگتی تھی تو ایک درخت کے تنے میں جا کر منہ مارتے تھے اور واپس آ کر تپ کرنے لگتے تھے - رنڈی نے اسی درخت پر جس جگہ وہ منہ مارتے تھے اوّل روز تو کچھ گڑ چپکا دیا - منہ

مارنے پر رشی کو روز کی نسبت زیادہ سواد معلوم ہوا تو درخت کو چاٹنے لگے۔
رنڈی اُسی طرح سے رفتہ رفتہ زیادہ زیادہ گڑ چپکاتی گئی اور بعدہ' حلوا وغیرہ
لگایا۔ رشی جی بھی ان سوادوں کو چکھ کر ایسے مزے میں آگئے کہ خوب مزیدار
چیزیں کھانے لگے۔ پھر تو رنڈی ان کو کھلم کھلا مزے دار کھانے بنا بنا کر
کھلانے لگی۔ اور رشی جی اس سے بہت خوش رہنے لگے۔

جب اس نے دیکھا کہ زبان کے ذائقے میں خوب لولین ہو گئے ہیں
تب اس نے یک لخت تمام چیزیں بنانی بند کر دیں۔

رشی جی نے پوچھا کہ اب وہ کھانے کیوں نہیں بناتی ہو؟

رنڈی نے عرض کیا کہ وہ تمام چیزیں تو دھن سے پراپت ہوتی
ہیں اور میرے پاس جو دھن تھا سو ختم ہو گیا۔

رشی نے دریافت کیا کہ دھن کہاں سے ملتا ہے؟

اس نے جواب دیا کہ راجہ کے پاس سے ملتا ہے اگر تم کسی راجہ
کے پاس چلو تو دھن ملجائے۔

رشی جی جانے کو تیار ہو گئے۔ رنڈی انکو ساتھ لے کر ایودھیا جی
میں آئی مگن راجہ رشی کا گمن سنکر اگوانی کو نکلے اور بڑے آدر سے
سنگھاسن پر لاکر بٹھلایا اور پھر اپنے یگ کا کام پورا کرایا اور رنڈی کو
بھی بہت کچھ انعام و اکرام دیا۔

(۹۷)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کسی بادشاہ کے دربار میں ایک فقیر یہ صدا کیا کرتا تھا
کہ "نیکوں کے ساتھ نیکی کرو اور بدوں کی بدی خود ان کو تباہ کر دے گی"
ایک درباری اس صدا سے بڑا ناخوش ہوتا تھا۔ اس نے بادشاہ
سے چغلی کھائی کہ :-

"حضور فلاں فقیر ایسا کہا کرتا ہے کہ جہاں پناہ کے منہ سے بدبو آتی ہے

بادشاہ نے کہا کہ اس کو ہمارے سامنے بلاؤ ہم اس کی تحقیق کرینگے۔
چغلخور نے فقیر کو کہلا بھیجا کہ فلاں روز آپ کی بادشاہ کی طرف سے دعوت ہے
اور اس دن کھانے میں بہت سی پیاز پکوا کر اس فقیر کو کھلوائی بعدہٗ بادشاہ
کے روبرو پیش کیا۔
جب فقیر بادشاہ کے سامنے گیا تو اس کو خیال ہوا کہ کہیں پیاز کی بدبو
بادشاہ کو ناگوار نہ معلوم ہو اس لئے سامنے جاکر منہ پر ہاتھ دھر لیا۔
چغلخور نے اسی وقت بادشاہ کو سین دی کہ حضرت دیکھئے اس نے
آپ کے منہ کی بدبو سے اپنے منہ پر ہاتھ رکھ لیا ہے۔
بادشاہ نے فقیر سے زبان تو کچھ نہ کہا ایک خط اپنے کوتوالِ شہر کے
نام لکھ کر فقیر کو دیا کہ جاؤ اس کو کوتوال کے پاس لیجاؤ۔
اس بادشاہ کا یہ عام دستور تھا کہ جس کسی کو خاص انعام دیتا تھا
اسکو کوتوال شہر کے نام خط لکھ کر دیا کرتا تھا۔ اس چغلخور نے سمجھا کہ ضرور اس
فقیر کو کوئی خاص انعام ملا ہے۔ جلدی سے باہر نکل کر فقیر کے پیچھے گیا اور
عرض کیا کہ:۔
"حضرت یہ خط اگر آپ مجھے دیدیں تو میں کوتوال کو پہونچادوں آپ
فضول تکلیف کیوں کرتے ہیں۔"
فقیر نے وہ خط اسی کو سونپ دیا۔ وہ جسوقت خط لے کر کوتوال
کے پاس پہونچا تو اس میں تحریر تھا کہ:۔
"بدیدن خط، حامل ہذا کو بلا تامل قتل کرادینا اور اس کی کھال
میں بھس بھروا کر ہمارے پاس بھیجو اور اگر دیر ہوئی تو بازپرس ہوگی۔"
کوتوال نے خط پڑھ کر جلاد کو حکم دیا کہ اس شخص کو فی الفور قتل کردو۔
چغلخور نے بہت واویلا اور فریاد کی اور کہا کہ ذرا تم بادشاہ سے پوچھ لو۔ مگر
کوتوال نے بازپرس کے خوف سے ذرا نہ سنی اور فی الفور اس کو قتل کرادیا۔

اور اس کی کھال میں بھس بھروا کر بادشاہ کے پاس بھیجدی۔
جب بادشاہ نے یہ حال معلوم کیا تو فقیر کو بلوا کر تمام حال پوچھا اور دریافت کیا کہ

'تم نے ہماری نسبت ایسا کہا تھا؟

فقیر نے انکار کیا تو اس نے پوچھا کہ تم نے ہمارے سامنے آتے وقت منہ پر ہاتھ کیوں رکھا تھا؟

فقیر نے جواب دیا کہ اس دن کھانے میں بہت پیاز شامل تھی اس کی بدبو آپ کو ناگوار نہ معلوم ہو اس لئے میں نے اپنا منہ بند کیا تھا۔ پھر رقعہ کا حال پوچھا تو فقیر نے کہہ دیا۔

'راہ میں اس شخص نے رقعہ مجھ سے لے لیا تھا کہ میں خود لیجاؤں گا۔ اس وقت بادشاہ کو فقیر کی صداقت ظاہر ہوئی اور اجازت دی کہ عام طور پر آپ یہ صدا کیا کریں کہ:-

نیکوں کے ساتھ نیکی کرو اور بدوں کی بدی خود ان کو تباہ کردیگی'
اس چغلخور نے واقعی اپنی بدی کی سزا اپنے ہاتھ سے پائی۔

(۹۸)

ایک روز ارشاد ہوا کہ طہارت یعنی شوچ تین طرح کا ہوتا ہے۔

(۱) اوّل طہارت شریعت بذریعہ وضو اور غسل کے۔

(۲) دوئم طہارت طریقت۔ ہوائے نفس کے ترک کرنے سے۔

(۳) سوئم طہارت طریقت تمام غیر اللہ سے قلب کو پاک کردینے پر منحصر ہے۔

(۹۹)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کوئی برہمن تیرہ سال تک ودیا پڑھ کر جب بنارس واپس آیا تو بحث مباحثہ کے خیال سے کبیر صاحب سے ملنے گیا۔ کبیر جی نے

اس کی بڑی خاطر و مدارات کی اور اسکو سوکھا سیدھا دے کر کہا کہ مہاراج جی پہلے آپ بھوجن بنا کر پا لیجئے۔

برہمن نے سیدھا لیکر مکان کو چاروں طرف سے دیکھا مگر چوکے لائق کوئی صاف جگہ نظر نہ آئی۔ کہیں تانا تن رہا تھا۔ کہیں مکھیاں بھنک رہی تھیں۔ غرض مکان سے باہر ایک تالاب کے کنارے اچھی جگہ دیکھ کر چوکا لگا کر برہمن دیوتا نے رسوئی تیار کی۔

جب کھانا وغیرہ کھا چکے تو کبیر صاحب نے ان کے چولہے کے نیچے ذرا سی زمین کھود کر بڑا لانبا اونٹ کا ہاڑ نکال کر ان کو دکھلایا اور کہا:

دیکھیئے مہاراج آپ نے اس جگہ کو پوتر سمجھا تھا۔ ابھی تیرہ سال میں آپ نے ظاہری صفائی کا علم ہی پڑھا ہے اب وہ ودیا پڑھنی چاہیئے جس سے انتہ کرن کے میل اور صفائی کا حال معلوم ہو۔

خونناب دل خور کہ شرابے بہ ازیں نیست
دنداں بجگر زن کہ کبابے بہ ازیں نیست
در کنز ہدایہ نتواں یافت خدا را
در مصحفِ دل بیں کہ کتابے بہ ازیں نیست

صد کتاب و صد ورق در نار کن
جان و دل را جانب دلدار کن

(۱۰۰)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایک سمور خیل سرحدی پٹھان نوکری کی تلاش میں وطن چھوڑنے کو تیار ہوا اور چلتے وقت اپنی بیوی سے کہا۔

"ہم پٹھان لوگ عزت کے پیچھے جان دیتے ہیں اور داڑھی پر ہاتھ

رکھ کر بولا کہ یہ دیکھو ہماری داڑھی کی عزت اب تمہارے ہاتھ ہے، کوئی ایسی بات نہ ہونے پائے جس سے سر نیچا کرنا پڑے۔

عورت نے کہا کہ کوئی فکر نہ کرو خدا حافظ ہے"

پٹھان صاحب تلاش روزگار میں بھوپال گئے اور اچھے فوجی عہدے پر مقرر ہو گئے۔ ان کے مکان کے سامنے ایک عورت رہتی تھی اس کا خاوند بھی کہیں پردیس گیا تھا۔

عید کے دن اس عورت نے خوب بناؤ سنگار کیا اور کئی دفعہ اسکے مکان کی طرف جھانکی۔ پٹھان سمجھا کہ یہ عورت مجھ پر فریفتہ ہو گئی ہے اس لئے رات کو چپکے سے جاکر دروازہ کھٹ کھٹایا۔ عورت نے اندر سے پوچھا کہ کون ہے۔ یہ بولے۔

"وہی پٹھان ہوں جس کی طرف دن میں کئی مرتبہ تم نے دیکھا تھا"

وہ بولی کہ "ارے کمینے یہ کیا بات ہے؟ کیا مجھ کو اکیلی دیکھ کر آیا ہے؟ میرے پاس برچھی اور قرابین موجود ہے چلا جا ورنہ مارا جائے گا"

پٹھان اپنا سا منہ لے کر لوٹ آیا۔ جب نوکری میں بہت روپیہ پیدا کر لیا تو رخصت لے کر وطن پہونچا اور بال بچوں سے ملا۔ رات کو بیوی سے پوچھا کہ ہماری عدم موجودگی میں کوئی وقوعہ تو نہیں ہوا؟ اور ہمارے دشمنوں نے کوئی خرابی تو پیدا نہیں کی۔ اگر ایسی ویسی کوئی بات ہوئی ہو تو کہہ دو تاکہ ہم اس سے بدلا لیں۔

بیوی نے جواب دیا کہ کوئی بات نہیں ہوئی سب طرح سے خیریت ہوئی مگر پٹھان کو اطمینان نہ ہوا دوبارہ سہ بارہ دریافت کیا تو بیوی نے بہت سوچ کر اور یاد کر کے کہا۔

اور تو کوئی بات نہیں ہوئی البتہ ایک دفعہ عید کی رات کو باہر کے دروازے کا کنڈا کھڑکا تھا۔ میں نے اندر سے بہت گالی گفتار کی اور دروازہ

پر جاکر دیکھا مگر کوئی پتہ نہ چلا کہ کون تھا جس نے کنڈی کھڑ کھڑائی تھی۔

اس وقت پٹھان کو یاد آیا کہ ہم نے بھی عید کے دن اس عورت کا کنڈا کھڑ کھڑایا تھا اسی لئے ہمارا کنڈا کھڑ کھڑایا گیا۔

(۱۰۱)

ایک روز کچھ پرساد تقسیم ہوا سب آدمی ہاتھ میں لئے بیٹھے رہے کسی نے کھایا نہیں ایک صاحب اپنا حصہ کھانے لگے اور اپنا حصہ ختم کر کے جو ان کے پاس بیٹھے تھے ان کا حصہ بھی لے کر چٹ کر گئے۔ اسی طرح پر کئی لوگوں کا حصہ اڑا گئے صرف ایک صاحب کے پاس رہ گیا۔ یہ دیکھ کر وہ بھی انکو اپنا حصہ دینے لگے کہ لیجئے اس کو بھی پا لیجئے تو انھوں نے جواب دیا کہ میں کیا ڈاکی ہوں جو سب کے حصہ کا پرساد کھا جاؤں اپنے حصہ کا آپ خود کھائیں۔

یہ سن کر شری مہاراج نے فرمایا کہ ایک جاٹ کا یہ دستور تھا کہ صبح کو اٹھ کر پہلے بیس روٹ کھاتا تھا جب گھر سے باہر نکلتا تو بیس روٹی ساتھ باندھ کر کھیت پر لیجاتا کہ پانی پیتے وقت انکو کھا لوں گا۔ اور انکو قریب آٹھ بجے کھا لیتا۔ قریب دس بجے اس کی لڑکی بیس روٹ اور ساگ وغیرہ لیجاتی اس کو سنان کر کے جیمتا۔ ایک دن بھول سے لڑکی بجائے بیس کے اکیس روٹ لے گئی اور کہنے لگی کہ کاکا جلدی روٹ کھا لو مجھکو گھر پر کام ہے۔ یہ سنکر جاٹ کہنے لگا کہ :-

بیٹی ابھی تو پونے دس بجے ہیں ذرا بھوک کو مارنا چاہئے۔ ہٹنگشا بھی کچھ چیز ہوتی ہے۔ تھوڑی دیر میں جاٹ جی سنان کر کے آن ڈٹے اور کھانا شروع کیا۔ شمار کر کے بیس روٹ کھا گئے اور ایک جو زائد تھی رہنے دی۔ لڑکی بولی کہ اب اس روٹ کو بھی کھا لو کہاں باندھے پھروں گی۔ جاٹ بولا کہ :-

"میں کیا کوئی ڈھور ڈنگر ہوں جو اتنی روٹ کھا لوں گا" لڑکی نے

جواب دیا کہ کیا خوب اب کچھ ڈھنگر ہونے میں کوئی کسر رہ گئی ہے۔ کیا ایک روٹی نہ کھا کر ہی ڈھنگر ہونے سے بچ جاؤ گے؟

(۱۰۲)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایک شیر پنجرے میں بند تھا۔ کسی آدمی کا وہاں سے گزر ہوا تو شیر گڑگڑا کر بولا کہ بھائی تو مجھکو اس قید سے چھڑا دے تو میں تیرے ساتھ بہت اچھا سلوک کروں گا۔

اوّل تو آدمی کو خوف معلوم ہوا مگر شیر کی چاپلوسی میں آگیا اور اسکو قید سے چھڑا دیا۔ جب شیر پنجرے سے باہر نکل آیا تو بولا کہ میں تو کتنے دن سے بھوکا ہوں تجھکو کھاؤں گا۔

وہ بولا کہ "ارے ظالم یہ کیا انصاف ہے میں نے تیرے ساتھ نیکی کی اور تو بدی کرتا ہے"؟

شیر نے جواب دیا کہ "میں ٹھیک ہی تو کرتا ہوں آجکل نیکی کا بدلہ بدی ہی ہوتا ہے۔ اگر تجھکو کچھ شک ہے تو کسی اور سے دریافت کرلے"

غرض کہ دونوں دریافتِ حال کے واسطے روانہ ہوئے۔ آگے گایوں کا ایک ریوڑ چر رہا تھا وہاں جاکر دونوں نے اپنی رام کہانی سنائی اور گایوں سے فیصلہ چاہا۔ گایوں نے جواب دیا کہ اے شیر تو سچّا ہے ضرور اس آدمی کو کھا۔ آج کل نیکی کا بدلہ بدی ہے۔ دیکھ یہ انسان ہمارا دودھ پی کر موٹا ہوتا ہے۔ گھی کھاتا ہے مکھن کھاتا ہے یہاں تک کہ میرے گوبر اور پیشاب تک سے فائدہ اٹھاتا ہے۔ میرے پیٹ سے جو بیل پیدا ہوتے ہیں انسے کیسے کیسے کام لیتا ہے اور پھر جب ہم بوڑھے ہو جاتے ہیں تو قصائی کے ہاتھ بیچتا ہے جو ہماری چھاتی پر چڑھ کر ہمارا گلا کاٹتا ہے۔ اب اس انسان سے پوچھ کہ نیکی کا بدلہ کیا ہے، نیکی یا بدی؟

انسان نے کہا کہ بھائی شیر! ابھی کسی اور سے بھی پوچھو۔ شیر راضی ہو گیا۔

اور آگے چل کر ایک درخت سے اپنا اپنا حال کہہ کر منصفی کے خواہاں ہوئے۔ اس نے کہا کہ شیر تم سچے ہو دیکھو میں اس جنگل میں بر سرِ راہ ایک ٹانگ سے کھڑا ہوں۔ دھوپ۔ جاڑا سب کچھ سہتا ہوں اور تمام مسافروں کو آرام دیتا ہوں۔ وہ میرے پھل کھاتے ہیں پتھر مار مار کر پکے اور کچے پھل گراتے ہیں سائے میں بیٹھتے ہیں اور پھر مجھ کو کاٹ کاٹ کر جلاتے ہیں۔ اب میری نیکی کو دیکھو اور انکی برائی کو غور کرو۔

شیر بولا کہ کہئے حضرت اب کیا خیال ہے؟

آدمی بولا کہ بھائی تین جگہ بات پوچھنے سے بالکل ٹھیک ہو جاتی ہے ایک جگہ اور دریافت کر لو۔

شیر نے قبول کیا اور آگے چلکر ایک گیدڑ دکھائی دیا اس سے بھی اپنا اپنا حال کہہ کر فیصلہ چاہا۔ وہ بولا۔

"تم دونوں جھوٹے ہو تمہاری ایک کی بھی بات قابلِ اعتبار نہیں۔ بھلا شیر جیسا طاقتور جانور پنجرے میں پھنسے اور انسان ضعیف الابنیان اسکو چھڑائے یہ بات سمجھ میں نہیں آتی۔ میں اپنی آنکھ سے دیکھے بغیر جھوٹا فیصلہ نہیں دے سکتا۔ تم دونوں وہیں چلکر مجھ کو جائے وقوعے پر کل حال دکھلاؤ کہ تم کیسے قید تھے اور اس آدمی نے کیسے چھڑایا، تب فیصلہ دونگا۔

دونوں اس بات پر راضی ہو گئے اور تینوں پھر وہیں واپس گئے جہاں شیر بند تھا اور گیدڑ کے کہنے پر شیر پنجرے میں گھسا اور آدمی نے اسے ویسے ہی جکڑ دیا جیسے کہ پہلے جکڑا ہوا تھا۔ اسوقت گیدڑ بولا کہ:۔

"اے میاں انسان تیری عقل پر کیا پتھر پڑ گئے تھے جو تو نے اپنے دشمن کے ساتھ سلوک کر کے فائدہ اٹھانا چاہا۔ تو تو بڑی راج نیتی کی پوتھیاں پڑھتا ہے اب اپنی خیر چاہتا ہے تو اپنا راستہ لے۔ دشمنوں کے ساتھ بھلائی کرنا خلاف دھرم ہے۔

(۱۰۳)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایک قاضی صاحب کو انکے پیر و مرشد نے کلمہ لاالٰہ الا اللہ ڈ خاص ترکیب سے پڑھنا بتا دیا تھا اور قاضی صاحب نے بھی اس کا ایسا ورد رکھا کہ اٹھتے بیٹھتے ہمیشہ پڑھا کرتے تھے۔

ایک دفعہ سفر کا اتفاق ہوا اور کسی گاؤں میں جاکر ٹھہرے وہاں کے آدمی انکے واسطے دو چار روکھی سوکھی چنے باجرے کی موٹی روٹی لے آئے اور اوران کو دیکھ کر قاضی صاحب نے لے لیا اور ان پر کپڑا ڈھک کر کلمہ پڑھا اور عرض کیا کہ اے خداوند تو بڑی طاقت والا ہے سب کو حسب توفیق رزق دیتا ہے آج یہ خوان نعمت مجھ کو بھی بخشتا ہے۔

یہ پڑھ کر جب کپڑا اٹھایا تو بجائے روٹی کے طرح طرح کے لذیذ کھانے موجود تھے۔ کچھ تو قاضی صاحب نے کھائے بقایا گاؤں والوں کو تقسیم کردیئے۔ انھوں نے دیکھا کہ اس کلمے کو پڑھنے سے سوکھی روٹی کی جگہ ایسے عمدہ لذیذ کھانے بن گئے۔ یہ کلمہ تو ہم کو بھی یاد ہے پھر روکھی روٹی کیوں چبائیں کل سے ہم بھی ایسے ہی کھانے منگوالیں گے۔

غرض دوسرے روز سوکھی روٹی پکوا کر اور کل گاؤں کے آدمی جمع ہوکر اور روٹیاں کپڑے سے ڈھک کر بیٹھ گئے اور کلمہ پڑھنا شروع کیا اور پھر چادر اٹھا کر دیکھی کہ روٹیوں کی جگہ کیا بنا۔ مگر وہ روٹیاں تو جوں کی توں موجود رہیں پھر کلمہ پڑھا اور پھر کلمہ پڑھا۔ غرض اسی طرح سے رات بیت گئی مگر روٹیاں یوں ہی رہیں تب ایک بوڑھے آدمی نے فرمایا کہ تم لوگ آج ہی کلمہ پڑھ کر نتیجہ دیکھنا چاہتے ہو۔ قاضی صاحب کو نہ معلوم کتنا عرصہ ورد کرتے ہو گیا تب کہیں یہ بات حاصل ہوئی ہے۔ بات یہ ہے کہ کل کام ترکیب اور دھارنا سے سدھ ہوتا ہے مرشد کی ترکیب اور مرید کا ابھیاس جب دونوں ملتے ہیں تب پھل کی سدھی ہوتی ہے ورنہ جوگ جپ تپ تو سب کتابوں میں

میں بھی لکھا ہے اور زبانی پڑھ لکھ کر ہزاروں آدمی اسکو جانتے بھی ہیں مگر نہ کتابوں سے دیکھ کر ہو سکتا ہے اور نہ بغیر کئے اس کا کچھ پھل مل سکتا ہے۔

(۱۰۴)

ایک روز ارشاد ہوا کہ آدمی کو اپنی آمدنی سے ہمیشہ خرچ کم رکھنا چاہئے تاکہ ضرورت کے واسطے کسی کا دست نگر و محتاج نہ ہونا پڑے۔ یا قرضے کی نوبت نہ پہونچے چونکہ دکھ و تکلیف۔ بیماری و پریشانی سب کے ساتھ لگے ہوئے ہیں۔ بعض لوگ ست سنگ و خیرات کے کاموں میں یہاں تک حوصلہ کر گزرتے ہیں کہ کہ دام تک دے ڈالتے ہیں۔ خیر اگر اسی پر اکتفا کر لیں تو بھی چنداں مضائقہ نہیں بلکہ وہ تو دوسروں کی امانت تک کی پرواہ نہیں کرتے اُدھار سود ھار جو ہاتھ لگا اِدھر سے اُدھر کر دیا۔ آخر ذلت و پریشانی بھگتنی پڑتی ہے۔

ھ۔

بر احوال آں کس بباید گریست
کہ پیدا کند نوزدہ خرچ بیست

(۱۰۵)

ایک روز ارشاد ہوا کہ مہاراجہ پرتھی راج بڑے بھگت اور پریمی ہوئے ہیں۔ انکا یہ قول تھا کہ مالک نے مجھکو صرف دو کان عنایت کئے ہیں اگر میرے جسم کے سارے مسامات کان بن جاتے تو میں خوب سنگت کراتا اور باتیں سنتا رہتا۔ وہ ست سنگ میں بولتے بہت کم ہی تھے اکثر خاموش بیٹھ کر سنا کرتے تھے۔ ست سنگ کی بات کو سنکر اس پر غور و فکر کرنا یہ بڑا مشکل کام ہے آجکل تو معترض لوگوں کی ایسی بھرمار ہے کہ اِدھر تو زبان سے لفظ نکلا اور ادھر انھوں نے دلیل کھڑی کی۔

نقل ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے حضرت خضر علیہ السلام سے عرض کیا کہ آپ مجھ کو اپنے ہمراہ رکھیں۔ انھوں نے فرمایا کہ آپ اس لائق نہیں ہیں کہ ہمارے

ساتھ رہ سکیں کیونکہ آپ بات کی مصلحت کو سمجھنے سے پہلے اعتراض کرنے کے عادی ہیں انھوں نے جواب دیا اور وعدہ کیا۔

"آپ جو چاہیں کریں میں ہرگز کسی بات میں دخل نہ دونگا، نہ اس کی بابت آپ سے دریافت کروں گا۔" حضرت خضر نے منظور فرمالیا اور ہمراہ روانہ ہوئے۔ ایک دریا حائل ہوا اور دونوں کشتی میں بیٹھ کر اس کے پار اترے۔ جب کشتی کنارے پر پہونچی تو حضرت خضر نے اس کشتی کے پیندے کا ایک تختہ توڑ دیا اور روانہ ہو لئے۔

حضرت موسیٰ نے ان کے فعل پر اعتراض کیا کہ "یہ کیا کام آپنے کیا۔ کہ ملاح نے تو آپ کو پار اتارا اور آپ نے اس کی کشتی توڑ دی۔"

حضرت خضر نے وعدے کی یاد دلائی اور علیحٰدگی چاہی مگر حضرت موسیٰ معافی مانگ کر پھر ساتھ ہو لئے۔ آگے چلکر ایک لڑکا ملا اسکو حضرت خضر نے بیل کی شکل اختیار کر کے مار ڈالا وہاں بھی حضرت موسیٰ نے سبب دریافت کیا مگر جب جدائی کا خیال آیا تو معافی مانگ کر خاموش ہو گئے۔ آگے چلکر حضرت نے کسی ٹوٹی ہوئی دیوار کی بلا اجرت مرمت کی اس وقت بھی حضرت موسیٰ نے حال دریافت کیا تب تو حضرت خضر نے جواب دیا کہ ہماری تمھاری صحبت راست نہیں آئے گی۔

"اب ان تینوں باتوں کا سبب بتلاتا ہوں۔ کشتی کا تو یہ حال ہے کہ ایک بہت غریب اور بے کس آدمی کی تھی اور ان دنوں بیگار میں کشتیاں پکڑی جارہی تھیں اگر وہ درست ہوتی تو اس کو بھی پکڑ لیتے اور چونکہ اس کے مالک کی بسراوقات کا صرف وہی ذریعہ تھا اس لئے اس کو فاقے کرنے پڑتے۔ اب ٹوٹی ہوئی کشتی دیکھ کر کوئی نہیں پکڑے گا۔

لڑکے کے مارنے کا یہ سبب ہوا کہ اس کا والد بڑا عابد اور نیک شخص ہے اور یہ لڑکا بڑا ہی بدکار تھا۔ اگر زندہ رہتا تو اس کے باپ کی

بڑی رسوائی ہوتی اور بہت تکلیف پہونچاتا اس لئے اسکو ماردیا خداوندکریم اسکو بہتر لڑکا بخشے گا۔

دیوار کی مرمت اس وجہ سے کی کہ وہ یتیموں کی ملکیت تھی اور اس میں بڑا دفینہ تھا اگر گر پڑتی تو آدمی مال روپیہ لوٹ کر لیجاتے۔ اب لڑکے بڑے ہوکر اسکو اپنے قبضے اور تصرف میں لائیں گے۔"

یہ حال بیان کرکے فرمایا کہ اب ہماری اور تمھاری جدائی ہے جب تک تم میں ضبط پیدا نہ ہو ہماری صحبت کے لائق نہیں۔

(۱۰۶)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایک فقیر مصر سے حضرت غوث الثقلین کی زیارت کے لئے بغداد روانہ ہوا۔ جب بغداد پہونچا تو پہلے حضرت کے اصطبل پر گزر ہوا بہت سے گھوڑے ہزار ہا روپے کی قیمت کے اصطبل میں بندھے دیکھے کہ سونے کی زنجیروں سے بندھے ہیں اور چاندی کی میخیں بنی ہوئی ہیں اور کمخواب کی جھولیں پڑی ہیں۔ یہ دیکھ کر اس کے دل میں خیال گزرا کہ جو فقیر اسقدر مال و دنیا میں مبتلا ہے اس کو یاد الٰہی کے لئے کیا وقت ملتا ہوگا اس لئے وہاں سے غصہ ہوکر واپس ہوگیا اور مسجد میں جاکر ٹھہرا۔ اتنے دور دراز سفر کی دقت اٹھانے اور رنج و غصے سے ایسا بیمار پڑا کہ قریب المرگ ہوگیا۔

اس مسجد کے ملّا نے بڑی تیمارداری کی اور حکیم کو بلاکر فقیر کو دکھلایا۔ حکیم نے بتلایا کہ فلاں قسم کا گھوڑا ہو اس کے خون سے اسکو غسل دیا جائے اور اس کا کلیجہ و جگر بھون کر اسکو کھلایا جائے تو صحت کی امید ہوسکتی ہے۔ ملّا نے اس گھوڑے کی تلاش کی تو حضرت کے اصطبل میں مل گیا۔

حضرت سے جاکر عرض کیا تو آپ نے فرمایا کہ "اس مریض کو ہمارے یہاں پہونچادو"۔ اور جب مریض آگیا تو آپ نے کئی خادم اس کی تیمارداری کے لئے مقرر کردیئے۔ اور ہر روز ایک گھوڑا ذبح کرکے اس کے خون سے

اس کو غسل دیا جاتا تھا اور اس کا کلیجہ اور جگر بھون کر اسکو کھلایا جاتا تھا۔ یہاں تک کہ اصطبل کے کل گھوڑے اس کی دوا میں کام آگئے اور اس نے صحت پائی۔ جس دن غسلِ صحت کیا گیا تو حضرت نے اس سے فرمایا۔

" وہ کل گھوڑے ہم نے اپنی سواری کے لئے جمع نہیں کئے تھے بلکہ ہم کو معلوم تھا کہ تم آؤ گے اور تمھاری بیماری کے واسطے اتنے گھوڑے درکار ہوں گے۔ اس لئے ہم نے اُن گھوڑوں کو ہزاروں روپیہ خرچ کر کے جمع کیا تھا وہ سب کام آگئے اور جس قدر سیمیں وطلائی سامان بچا ماندہ ہے وہ سب تمھارے روبرو تمھارے معالج حکیم کو دیں گے"۔

اور اسی وقت حکیم کو بلا کر کل سامان اسکو عطا فرمایا۔ وہ فقیر یہ حال دیکھکر انکے قدموں پر گرا اور مرید ہو گیا۔

۱۰۷

ایک روز ایک مریض خدمت مبارک میں حاضر ہوا اور رفع مرض کے واسطے دعا کا ملتجی ہوا۔ آپ نے فرمایا کہ "بھگوان کا نام لو"۔ اس نے کہا کہ بھگوان کا نام تو لیتا ہوں۔ اس کے بعد تھوڑی دیر ٹھہر کر دعا کی التجا کی تو آپ نے فرمایا کہ ہم کو ایک نقل یاد آئی ہے

## نقل

ایک شخص مرضِ بسالی میں مبتلا ہو کر کبیر صاحب کے مکان پر آیا اسوقت کبیر صاحب گھر میں موجود نہ تھے۔ انکی بیوی نے کہا کہ تم ٹھہرو تھوڑی دیر میں آجائیں گے۔ وہ شخص یہ سنکر بہت بیتاب ہوا اور کہنے لگا کہ مائی صاحبہ اب درد کی اس قدر شدت ہے کہ میرا دم نکلنے کے قریب ہے، نہ معلوم کبیر جی کے آنے تک میں زندہ بھی رہ سکوں یا نہیں۔

مائی جی کو اسکے حال پر بہت دیا آئی اور کہا کہ کہو رام رام اس شخص نے کہا رام رام پھر اس سے کہا کہ کہو رام رام اس نے پھر کہا۔ غرض اسی طرح پر تین مرتبہ اس سے رام رام

کا نام بلوایا اور اس کو شفا ہوگئی اور وہ شخص چلا گیا۔ مگر کبیر جی اس روز شام تک گھر نہ آئے تو گھر میں فکر ہوئی اور انکی بیوی انکی تلاش میں نکلی۔

شہر سے باہر کسی جگہ جنگل میں بیٹھے تھے یہ سامنے جاکر کھڑی ہوئی تو انکی طرف سے منہ موڑلیا اور پیٹھ پھیر کر بیٹھ گئے۔

یہ بھی صاحب حال تھی سمجھ گئی کہ کچھ چوک ہوگئی اس سے یہ ناراضگی ہے۔ بہت منت سماجت کی اور پیروں میں سر دھرا تو کبیر صاحب بولے کہ:۔

"تو نے میرے صاحب کا نام اتنا سستا سمجھ لیا ہے کہ ذرا سے مرض کے لئے تین مرتبہ بلوایا۔ کیا تجھکو اتنا وشواس نہیں ہے کہ ایک مرتبہ اس کا نام لینے سے مردہ زندہ ہو سکتا ہے"۔

(۱۰۸)

ایک روز ارشاد ہوا کہ صابر و شاکر و راضی بہ رضا رہنا بڑے حوصلے کا کام ہے مگر جن کو خدا ایسی توفیق دیتا ہے انکے لئے کوئی مشکل بات نہیں۔ عرب کے ایک گاؤں میں ایک شخص رہتا تھا اس کا مقولہ تھا کہ ہر ایک کام میں خدا کی کچھ نہ کچھ مصلحت ہوتی ہے اور اس پر اس کا بڑا اعتقاد اور بھروسہ تھا۔ ایک دفعہ اس گاؤں کے کل کتے یک لخت مر گئے۔ لوگوں نے آکر عرض کیا کہ کتے چوکیداری خوب کیا کرتے تھے بھلا انکو ایک دم مارنے میں خدا کو کونسی مصلحت نظر آئی ہے؟

اس نے جواب دیا کہ کوئی نہ کوئی تو مصلحت ضرور ہوگی۔ دوسری شب کل گاؤں کے تمام مرغ بھی مر گئے۔ پھر سب لوگ جمع ہو کر اس کے پاس آئے کہ مرغوں کی بانگ سے وقت کا پتہ رہتا تھا نماز کا وقت معلوم ہو جاتا تھا بھلا یہ کونسی مصلحت کی بات ہے"۔

اس نے پھر وہی معمولی جواب دیا۔ تیسری شب کل گاؤں میں یہ حالت ہوئی کہ آگ بالکل روشن نہ ہوتی تھی نہ چراغ جل سکتا تھا نہ آگ سلگ سکتی تھی۔

شام کو کل آدمی اس شخص کے پاس جمع ہو کر آئے اور عرض کیا کہ حضرت اب فرمائیے کل گاؤں میں اندھیرا پٹ اور چولہا ٹھنڈا پڑا ہے نہ تو آگ سلگتی ہے نہ چراغ روشن ہوتا ہے کھانا کاہے سے پکائیں اور کیا کھائیں۔ اس نے جواب دیا کہ "صبر کرو سب حال کھل جائے گا"

رات کو آدمی جیسے تیسے سو رہے۔ اسی شب ایک غنیم لشکر عظیم لے کر لوگوں کو لوٹتا ہوا اور گاؤں کو اجاڑتا اس طرف سے گزرا۔ جب اس گاؤں کے نزدیک پہونچا تو لشکر والوں نے کہا کہ "یہ گاؤں تو غیر آباد و خالی معلوم ہوتا ہے نہ کتے بھونکتے ہیں نہ مرغ بولتے ہیں نہ کہیں روشنی نظر آتی ہے۔ اگر آدمیوں کی آبادی ہوتی تو کچھ نہ کچھ تو نشان اسکو نظر آتا۔"

غرض کہ لشکریوں نے اسطرف کا رخ نہ کیا اور گاؤں کو بغیر لوٹے اسکے پاس سے گزر گئے۔ اس وقت گاؤں والوں کو پتہ چلا کہ کتے و مرغوں کے مرنے اور آگ روشن نہ ہونے میں خدا کی یہ مصلحت تھی ورنہ آج زن و بچہ سے لے کر سب قتل ہو جاتے اور مال و اسباب سب جاتا۔

(۱۰۹)

ایک روز ارشاد ہوا کہ سنتوش اس کو کہتے ہیں کہ جو نہ پائی ہوئی چیز کی خواہش نہ کرے اور پائی ہوئی چیز کے اشٹ انشٹ میں راگ و دویش نہ کرے۔ سنتوشی آدمی سدا آنند میں رہتا ہے اور آتما کے ٹھہرے رہنے سے ترپت رہتا ہے اسکو خواہش کچھ نہیں سنتوش ہونے سے اس کا ہردے کھلا رہتا ہے۔

(۱۱۰)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایک سوداگر اونٹوں پر کچھ لاد کر لیجا رہا تھا اور بغرض احتیاط اس نے کل نقد ایک بہت ہی بوڑھے لدو اونٹ پر لاد دیا تھا اور اس پر ٹوٹی پھوٹی کاٹھی رکھ دی تھی تاکہ کوئی شبہ نہ کرے بلکہ اس کو بوڑھا

سمجھ کر نہ لے۔ اتفاق سے چند سکھوں نے اسکو لوٹ لیا اور سب اونٹ چھین لئے۔ مال غنیمت لے کر جا رہے تھے کہ راستے میں ایک خانصاحب ملے بہت اچھی سانڈنی پر سوار تھے اس پر کاٹھی بھی نئی دھری تھی۔ جو سردار اس بوڑھی سانڈنی پر سوار تھا اس نے خانصاحب سے کہا کہ :-

"سانڈنی ٹھہراؤ اور نیچے اتر آؤ"

وہ بیچارہ خوف کے مارے نیچے اتر آیا۔ انھوں نے اپنی سانڈنی بھی بٹھا دی اور اتر کر کہا خانصاحب تم ہماری سانڈنی لو اور ہم تمھاری سانڈنی لیں گے۔

خانصاحب نے انکار کیا تو مارنے کو تیار ہو گئے اور کچھ دست درازی بھی کی آخر جسکی لاٹھی اس کی بھینس۔ مجبوراً خانصاحب نے بوڑھی سانڈنی بدل لی اور سوار ہو کر گھر پہنچے۔ جب گھر آکر کاٹھی اتاری تو کچھ جھنانے کی آواز آئی غور سے دیکھا تو کاٹھی کے اندر تھیلی اشرفیوں کی رکھی تھی۔ اب تو خانصاحب بہت خوش ہوئے اور خدا کا شکر ادا کیا کہ :-

اللہ میاں جب تو دینا چاہتا ہے تو جوتے مار مار کر زبردستی دیتا ہے یعنی میں اس سانڈنی کو لینے سے انکار کرتا تھا تو سردار نے جوتا مار کر مجھکو مجبوراً یہ سانڈنی دی تھی۔

جب وہ دینا چاہتا ہے تو چھپر پھاڑ کر دیتا ہے ورنہ عمر بھر سر کھپاؤ وہی تین کانے کا داؤ موجود ہے۔

(۱۱۱)

ایک روز ایک سرکاری عہدہ دار جو شری مہاراج کے شیشیہ ہیں آن خاکسار کے پاس تشریف لائے اور اپنے افسرِ اعلیٰ کی شکایت شروع کی کہ اس نے مجھے ترقی دینے کا وعدہ کیا تھا مگر جب ترقی دینے کا وقت آیا تو دوسرے عہدہ دار کو ترقی دیدی اور رائے چاہی کہ ان کی وعدہ خلافی پر کیا کارروائی

کرنی چاہیئے۔

ہر چند سمجھانے کی کوشش کی گئی مگر اسقدر صدمہ انکی طبیعت کو پہونچا تھا کہ کوئی بات کارگر نہ ہوئی۔ وقت ٹالنے کے خیال سے میں نے رائے دی کہ شری مہاراج کو کل حال لکھ کر ان سے رائے طلب کر لیں۔ انھوں نے ویسا ہی کیا۔

شری مہاراج نے انکو تو کوئی جواب نہ دیا مگر اس خاکسار کو ایک خط لکھ کر بھیجا جس کا مضمون یہ تھا:-

ست سنگی کو لازم ہے کہ ہر حالمیں صابر و شاکر رہے ترقی ہونا مرضی مالک پر ہے دنیا میں یہ بات ظاہر ہے کہ جو اپنا افسر یا حاکم مافوق ہے ترقی اور تنزلی اس کے ہاتھ میں ہے اس واسطے شری بھگوت گیتا میں شری کرشن بھگوان نے فرمایا ہے کہ:-

"راجہ میرا سروپ ہے" بھگوت گیتا کو پڑھ اور سن لیتے ہیں مگر ان الفاظ کا خیال نہیں کرتے کہ ظہور یعنی مجاز میں شری کرشن بھگوان نے راج نیتی کے لئے فرمایا ہے کہ اپنے سے جو اعلیٰ درجہ یا لیاقت رکھتا ہو خواہ کام دنیا کا ہو یا پرمارتھ کا ہو اس کو قائل کرنا یا اس سے زیادہ دلیل اٹھانا ست سنگی کو مناسب نہیں ہے

نہ در ہر سخن بحث کردن رواست

خطا در بزرگاں گرفتن خطا است

اپنے کار متعلقہ کو ہوشیاری اور دیانت داری سے کرتا رہے اور اپنی کارکردگی اور دیانت داری پر فخر نہ کرے اور بحث مباحثہ کر کے قائل معقول کرنے کا خیال نہ رکھے یہ امر ایک قسم کے فخر میں داخل ہے اور اس سے جوش مزاج پایا جاتا ہے جو اپنی کارگزاری اور ہوشیاری پر نازاں ہوتا ہے تو اس کو سخت مزاج حاکم سمجھتا ہے کہ اگرچہ کارگزار اور دیانت دار ہے لیکن تہذیب و اخلاق

اس کا بناوٹی سے بلکہ قائل و معقول کرنے میں گستاخ سمجھتا ہے۔ عجز اور انکساری صابری و سنتوشش جس کو حاصل ہیں اور اپنی کارگزاری کو زبان پر نہیں لاتا ایسے سلیم الطبع آدمی کو اگر کوئی زیادہ پسند نہیں کرتا تو اس کی گفتگو سے نفرت بھی نہیں کرتا۔ ملازم کا کام دیانت داری وہوشیاری سے کام کرنا حکمت عملی سے ہے نہ کہ ترقی ہونے پر وعدہ ایفا نہونیکا خیال کر کے اپنی طبیعت کو پراگندہ کرنا اور جوش کھاکر ملول طبیعت ہو جانا یا کسی اعلیٰ درجہ کے افسر کی نسبت یہ کہنا یا لکھنا کہ ایسے افسر کے قول و قرار کا اعتبار نہیں۔ یہ ست سنگی کو نہیں چاہیئے اس سے تلون مزاجی پائی جاتی ہے۔

عہدہ دار صاحب کو نوشیرواں جیسے منصف بادشاہ اور راجہ ہرلش چندر جیسے سخن پرور پسند ہیں۔ انکے بزرگ اپنے نواب صاحب سے جیسا برتاؤ کرتے ہیں اسکو جناب نواب صاحب محض اس خیال سے برداشت کرتے ہیں کہ یہ لوگ ہمارے قدیم خاندانی وزیر ہیں لیکن اسطرح کا برتاؤ سرکاری افسر برداشت نہیں کر سکتے۔

جب اپنے حاکم کو اپنے اوپر متوجہ و مہربان دیکھیں اس وقت اپنی ترقی کے لئے عرض کریں۔ ہر وقت ترقی کے لئے اپنے افسر یا حاکم کو دق کرنا اور نادم کرنا درست نہیں۔ اس پر جو کوئی صابر و شاکر رہے گا اس کے اوپر مالک و حاکم کا فضل اور مہربانی ضرور ہوگی۔

دیگر یہ بھی ارشاد ہوا کہ اس تحریر کو پڑھ کر جو عبارت عہدہ دار صاحب کی دلجوئی اور بہتری کی نظر آوے اور جس میں انکے دل کو ناگوار نہ گزرے اتنا لکھ دینا۔"

لہٰذا اس حکم کی تعمیل کی گئی اور ان عہدہ دار صاحب نے بھی اس پر عمل کیا اور انکی خاطر خواہ ترقی بھی ہوئی۔

(۱۱۲)

ایک روز ارشاد ہوا کہ دو آدمی ندی کے کنارے پر پہونچے۔ دونوں کو دریا پار اترنا تھا۔ کشتی ڈونگی کچھ نہ تھی تیرنا بھی دونوں میں سے کوئی نہ جانتا تھا۔ ایک نے پیر اولیاء منانے شروع کئے کہ بے فلاں پیر میری مدد کرنا ہے فلاں اولیاء پار اتارنا اور انکا سہارا لے کر دریا میں اتر پڑا مگر غوطے کھانے اور ڈوبنے لگا۔

دوسرا مرد میدان بولا کہ "یا خدایا" اور پانی میں کود پڑا اور پار اتر گیا۔ روایت ہے کہ جب مہاراجہ رنجیت سنگھ جی کابل کی طرف فوج لے کر گئے تو راستے میں اٹک دریا پڑا جس کی گہرائی زیادہ اور بہاؤ بڑا تیز تھا۔ تھوڑی دیر دریا کے کنارے کھڑے رہ کر گھوڑا دریا میں ڈال دیا اور آواز دی۔

اٹل راج مہاراج کا جا میں اٹک بہائے

جا کے من میں اٹک ہے سو ہی اٹک رہجائے

جتنے سواروں نے ان کے پیچھے گھوڑے ڈال دیئے سب پار اتر گئے جنھوں نے انکے بعد آگا پیچھا سوچ کر اترنے کی کوشش کی سب ڈوبے۔
مراد یہ ہے کہ جو شخص کبھی پوتھی ٹٹولتا ہے۔ کبھی گرو کی شرن لیتا ہے کبھی ولی دیوتا پوجتا ہے کبھی پیر اولیاء مناتا ہے۔ ایسا ڈھلمل یقین مجھدھار میں ڈوبتا ہے اور جو ایک نام کا سہارا لے کر لنگر ڈال دیتا ہے وہ پار لگ جاتا ہے۔

(۱۱۳)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کتھا اور ست سنگ میں بعض اصحاب تو شرماحضوری برائے نام چلے جاتے ہیں۔ وہاں جو باتیں ہوتی ہیں انکو غور سے سننا اور

سوچنا اور اس پر عمل کرنا انکا مقصود نہیں انکا یہ معمول ہوتا ہے کہ اٹھتے وقت پلا جھاڑ کر اٹھتے ہیں گویا وہاں جو کچھ سنا اس کو وہیں چھوڑ دیا۔ ایسے آدمی اگر سو برس تک بھی ست سنگ کریں تو اُن کے من کی خاطر خواہ گھڑت نہیں ہو سکتی۔

انسان بہت دیر ست سنگ نہ کرے خواہ وہ ایک منٹ یا دو منٹ ہی ست سنگ میں شامل ہو اور ایک بات سنکر اسکو یاد کرے اور بچارے تو ایک ماہ میں تیس اور سال بھر میں تین سو ساٹھ باتیں یاد کر سکتا ہے اور اس کے کلیان کی صورت نکل سکتی ہے اور اس کا اُدّھار ممکن ہے۔

(۱۱۴)

ایک روز ارشاد ہوا کہ انسان کے خیلات کا اثر اس کی زندگی تک ہی محدود نہیں رہتا بلکہ مرنے کے بعد بھی وہ اپنا اثر دکھلاتا ہے۔

مقام رڑکی کے پاس کسی گاؤں میں ایک برہمن رہتا تھا اسکو گنگا اسنان سے بڑی نفرت تھی جب کبھی پربھی وغیرہ ہوتی اور ہزاروں آدمی گنگا اسنان کو جاتے تو اس کی بیوی اور لڑکے بالے بھی اس سے بھی کہتے تھے مگر وہ راضی نہ ہوتا۔

گاؤں والے جب کبھی اسکو نہان کے واسطے مجبور کرتے اور کہتے کہ گنگا چل کر اس کے درشن اور جل کے چھونے سے مکتی ہوتی ہے۔ تو وہ کہہ دیتا کہ :-

"گنگا تو میری بیوی کا نام ہے اگر درشن اور چھونے سے مکتی ہوتی ہے تو مجھ کو بھی نصیب ہو جائے گی"!

جب برہمن دیوتا کا شریر برتا تو ان کی استری نے ہردوار میں گنگا جی کے کنارے انکا شریر جلانے کا بندوبست کیا اور چونکہ

وہاں سے ہردوار قریب ہے اس لئے ایک بہت عمدہ سی پالکی میں ان کا شریر رکھہ کر روانہ کیا۔ ہمراہی آدمی تو راہ میں آگے نکل گئے کہاروں نے ایک جگہ پالکی رکھدی۔ اور آپ حقہ پانی کے بندوبست میں لگ گئے اس جگہ اسی گاؤں کے رہنے والے چور بیٹھے تھے انھوں نے پالکی کا دروازہ بند دیکھ کر سمجھا کہ کوئی زنانی سواری ہے فوراً وہاں سے پالکی اٹھاکر روانہ ہو گئے اور کسی دوسرے راستے سے ہوکر اپنے گاؤں کو چلے آئے۔

گاؤں کے قریب جاکر پالکی کا دروازہ کھولا تو اس میں برہمن کی لاش ملی۔ پہچان کر اس کے گھر پہونچا دیا اور بہت عذر معذرت کی۔ بیوی نے کہا کہ:۔

ان کو جیتے جی گنگا سے نفرت تھی اس لئے اب بھی گنگا جی نصیب نہ ہوئی اور سوچا کہ کہیں لاش بگڑ نہ جائے اس لئے وہیں گاؤں کے مرد گھاٹ پر پھونک دیا اور تیسرے روز ان کے کل پھول اٹھواکر ایک عمدہ مخمل کا تھیلہ سلواکر اس میں بھروادیے اور اپنے بڑے لڑکے سے کہا کہ ان کو گنگا تٹ پر داہ نصیب نہ ہو تو خیر انکی استھی ہی وہاں پہونچا دو۔

لڑکا ایک گھوڑی پر سوار ہوکر اور وہ تھیلا آگے زین پر باندھ کر ہردوار روانہ ہوا۔ کنکھل کے قریب جب گھنی جھاڑی میں پہونچا تو گھوڑے کو پیڑ سے باندھ دیا اور پھولوں کا تھیلا اسی پر بندھا رہنے دیا اور آپ کسی ضرورت سے اتر گیا۔ اس وقت ایک شیر نے جھاڑی سے نکل کر گھوڑے پر حملہ کیا اور گھوڑا اس کے خوف سے رسہ تڑاکر پتا تور بھاگا اور اپنے گاؤں کے قریب آکر دم لیا اور وہاں پیڑوں سے پیٹھ رگڑنے لگا جس سے تھیلا زمین پر گر گیا۔

گاؤں کی مہترانی نے تھیلا دیکھ کر سمجھا کہ اس میں کوئی قیمتی شے ہے اس لئے اٹھالیا مگر جب کھول کر دیکھا تو اس میں راکھ بھری ہوئی تھی

اس کو تو میلے کے ڈھیر پر الٹ دیا اور اس مخمل کی کرتی بنا کر پہن لی۔

جب برہمن کا لڑکا کنکھل سے واپس آیا تو اس نے تمام سرگذشت بیان کی سب آدمی اس کی بھاؤنا بچار صبر کر بیٹھے۔

ایک دن مہترانی وہ کرتی پہن کر پاخانہ صاف کرنے اس برہمن کے گھر گئی تو اس کی برہمنی نے کپڑے کو پہچان کر اس سے پوچھا کہ یہ کپڑا تو نے کہاں سے منگوایا۔؟

اس نے صاف صاف کہہ دیا کہ گاؤں کے باہر ایک تھیلا پڑا ملا تھا اس کو کھولا تو اس میں راکھ بھری ہوئی تھی اسکو تو میں نے میلے میں پھینک دیا اور اس کپڑے کی یہ کرتی بنالی ہے"۔

یہ بات سنکر برہمنی کو بڑا افسوس اور رنج ہوا اور کہنے لگی کہ ہمارے اپاپوں سے کچھ نہ ہوا مرنے کے بعد بھی اپنا نشیچے قائم لکھا۔

(۱۱۵)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایک شخص کے پاس چار لاکھ یعنی بہت سی دلیلیں اس بات کی تھیں کہ خدا ہے۔ جب اس کا آخری وقت اور نزاع کی حالت ہوئی تو شیطان نے آکر اس سے بحث مباحثہ شروع کیا۔ بہت دیر تک بحث جاری رہی مگر شیطان بھی معلم الملائک ہے اس سے پیش لیجانا کوئی سہج کام نہ تھا آخر یہ شخص ہارنے لگا اور قریب تھا کہ کہدے کہ خدا نہیں ہے کہ ایک بزرگ کو جو اسوقت کسی مسجد میں وضو کر رہے تھے از راہِ بطون یہ بات معلوم ہوئی اور انھوں نے وضو کا بدھنا زمین پر دے مارا اور کہا کہ کہہ دے کہ ہم نے.......

"بلا دلیل کے مان لیا کہ خدا ہے"۔

اس شخص نے ایسا ہی کیا اور راہی ملکِ عدم ہوا۔ لوگوں نے جو اس وقت موجود تھے حضرت سے بدھنا پھوڑنے کا راز دریافت کیا تو آپ نے فرمایا کہ

"فلاں عالم آخری وقت میں برگشتہ ہوا جاتا تھا اسکو با ایمان مرنے کی ہدایت کی ہے۔"

اور پھر شری مہاراج نے فرمایا کہ اس شخص کی حالت واچک گیانیوں سے مشابہ ہے مگر خاص لوگوں کی توجہ اور مہربانی سے ان کا بھی فوراً اُدھار ہو سکتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ انوبھو خواہ ہو یا نہ ہو مگر ان کا معیار اعلیٰ ہے۔

(۱۱۶)

ایک روز ارشاد ہوا کہ جو شخص محض دلائل سے خدا کی پہچان کرنا چاہتا ہے اور علم الیقین اور عین الیقین اور حق الیقین کے مدارج کو حاصل کرنے کی کوشش نہیں کرتا وہ ڈانوا ڈول یقین رہتا ہے اور اپنے مقصد کی تلاش میں ہمیشہ حیران اور سرگرداں رہتا ہے اور جب مراد پوری نہیں ہوتی تو عاجز ہو کر کہتا ہے کہ ؎

تیرے نافے کا پتہ کچھ نہ چلا اے لیلےٰ
چھان مارے ترے مجنوں نے بیاباں کتنے

(۱۱۷)

ایک روز ارشاد ہوا کہ:-

ऽन्यायोपार्जित्तं द्रव्य दशवर्षाणि तिष्ठती ॥
प्रापने षोडशे वर्षे सम्मूलेन वि नश्यति ॥

یعنی:- انیائے اور بے انصافی سے پیدا کی ہوئی دولت دس سال سے زیادہ نہیں ٹھہرتی بالفرض اگر سولہ برس تک ٹھہر جاوے تو تمام و کمال کا جڑ مول سے ناش کر کے جاتی ہے۔

(۱۱۸)

ایک روز کتھا میں پڑھا گیا کہ جسم انسان میں ۱/۲ ۳ کروڑ رونا ولی اور ۷ لاکھ بال ہوتے ہیں تو ایک صاحب بولے کہ کیا سب کے بال اور رونگٹے برابر ہوتے ہیں۔ شری مہاراج نے فرمایا کہ ہم کو ایک نقل یاد آئی۔

کسی پنڈت نے کتھا میں پڑھا کہ "جب روٹی پک کر تیار ہو تو ایک روٹی برہمن کو نکال کر دینی چاہیئے"۔

کسی شخص نے پوچھا کہ "مہاراج جس کے گھر میں ایک ہی روٹی پکتی ہو وہ کتنی روٹی دیوے"؟

برہمن نے کہا بھائی ایک روٹی کا یہ حساب نہیں ہے بلکہ گرہستی سے مراد ہے جہاں دو چار سیر آٹا پکتا ہو اس سے ایک روٹی نکالنی چاہیئے اسی طرح سے یہ بالوں کا اندازہ نیز دن اور رات کے ۲۱۶۰۰ سوانس کا اندازہ سمان اوستھا کا ہے خاص خاص تغیر و تبدل سے کمی بیشی بھی ممکن ہے جیسے بھاگنے و دوڑنے سے سانس کی رفتار میں کمی بیشی ہو جاتی ہے اسی طرح سے کمزوری کی حالت میں بال وغیرہ میں بھی فرق ممکن ہے جیسے گنجے کے بال کی تعداد کا کیا پرمان ہو سکتا ہے۔

(۱۱۹)

ایک روز ارشاد ہوا کہ راجہ سورج بھان بادشاہ عالمگیر کے دیوان اعلیٰ تھے۔ انکی لوگوں اور مصاحبوں نے شکایت کی کہ یہ شراب پیتے ہیں اور یہ کام بہت ہی ناجائز ہے۔

بادشاہ نے زنانی ڈیوڑھی کے ایک ملازم کو تحقیقات کے واسطے مقرر کیا۔ وہ شخص راجہ صاحب کے مکان پر کسی کام کے بہانے سے جا بیٹھا۔ جب انکا مے نوشی کا وقت ہوا تو سامان مے نوشی تیار کرنے سے پہلے ملازموں نے راجہ صاحب سے عرض کیا کہ جب یہ شخص چلا جائے تب شروع کریں۔

انھوں نے جواب دیا کہ اس کا کیا خوف ہے، سامان تیار کردو۔
جب سامان تیار ہو گیا تو آپ اس کی موجودگی میں ہی پینے کو بیٹھ گئے اور اول بیٹھتے ہی ایک پیالہ تو غصہ سے زمین پر دے مارا، دوسرا منگوایا تو اسکو بھی اسی طرح سے پھوڑ دیا۔ جب اور پیالہ آیا تو آپ نے ایک پہلا جام بھر کر پیا اور پی کر غصّے کی نگاہ سے اس شخص کی طرف دیکھ کر فرمایا کہ :۔
"دیکھو کیسے لگے ہو؟" وہ شخص خوفزدہ سا ہو گیا تب آپ نے دوسرا پیالہ پیا اور اُسی طرح سے اس سے کہا کہ :۔
"تم ایک ادنیٰ ملازم ہو کر ہمارا راز معلوم کرنا چاہتے ہو" یہ سن کر وہ شخص تو خوفزدہ ہو کر اٹھ کھڑا ہوا۔ تب آپ نے تیسرا پیالہ پیا اور فرمایا کہ "دیکھو میں دیوانِ اعلیٰ ہوں۔ جس طرح سے یہ شراب بھٹی میں کھنچی ہے اسی طرح سے تم کو بھی بھٹی میں کھنچواؤں گا۔" اب تو مارے خوف کے وہ شخص دس قدم پیچھے ہٹ گیا تب آپ نے چوتھا پیالہ پیا اور فرمایا کہ :۔
"جا دفع ہو ورنہ تیرا کچھ بس نہ چلے گا اور اپنے کئے کی سزا پائیگا" اب اس شخص نے سوچا کہ اگر اس نے قید کروا دیا تو بادشاہ کو خبر ہونے تک میرا دم نکل جائے گا۔ اور بالفرض قتل کروا دیا تو کیا میری عوض بادشاہ اس کو جان سے تھوڑے ہی مروائے گا۔ اس لئے ڈر کے مارے بھاگ کھڑا ہوا تب راجہ صاحب نے پانچواں پیا اور فرمایا کہ :۔
"تو دور کھڑے ہو کر ہمارا حال دیکھتا ہے۔ تجھ کو زنانی ڈیوڑھی کے اعتمادی ہونے کا گھمنڈ ہے تو بیگم صاحبہ کا بھی مجھ کو کچھ خوف نہیں اور تو انکی کوشش سے بھی نہ بچ سکے گا۔ میں تیرے بھروسے پر نہیں پیتا ہوں بلکہ اپنی عقل کے بھروسہ پر یہ کام کرتا ہوں"، تب تو ڈر کر وہ شخص وہاں سے بھاگا اور بادشاہ کے حضور میں آکر کل ماجرا بیان کیا اور عرض کیا کہ :۔ حضور وہ شخص چوری چوری اس کام کو نہیں کرتا بلکہ

بڑے ڈھرے سے اپنی عقل کے بھروسے پر مے پیتا ہے اور آپ کا بالکل خوف نہیں۔"

بادشاہ اس بات کو سن کر بہت خوش ہوا اور کہنے لگا کہ بے شک اس کی عقل اور رعب مجھ پر غالب آگیا ایسا عقلمند آدمی جو کرے کر سکتا ہے۔

بادشاہ ان سے بہت خوش تھا اور انکی حاضر جوابی کا قائل تھا۔ ایک مرتبہ بنارس میں ایک مندر کو توڑ کر مسجد تعمیر کرانے کا حکم بادشاہ اورنگ زیب نے دیا تو اس حکم کو لکھتے وقت یہ سوچا بچاری کرنے لگے۔ بادشاہ نے پوچھا:۔

"تم نے حکم نہیں لکھا کیا سوچتے ہو"؟

انھوں نے عرض کیا کہ جہاں پناہ میں سوچتا ہوں کہ ہمارا خدا بڑا بھاری ہے اور اس کی بڑی کرامت ہے کہ حضور کے خدا کو بھی جگہ دینے کی قابلیت رکھتا ہے اپنا مہمان سمجھ کر اپنا گھر اس کے واسطے چھوڑ دیا۔ کرامت کا یہ حال ہے کہ اسکا بگڑا ہوا اور گرا ہوا اور چھوڑا ہوا گھر بھی آپ کے خدا کے واسطے موزوں ہوا، اور یہ شعر عرض کیا ؎

یہ بیں کرامتِ بت خانۂ مرا اے شاہ

اگر خراب شود خانۂ خدا گردد

بادشاہ بہت خوش ہوا اور اس جواب سے لاجواب ہوکر اس مندر کے توڑنے کا حکم منسوخ کر دیا بلکہ ایسا کہتے ہیں کہ آئندہ کبھی مندر توڑ کر مسجد نہیں بنوائی۔

یہ کام یعنی شراب نوشی ایسے لائق آدمیوں کو ہی زیب دیتی ہے شملہ بر اندازِ علم۔

ایک روز ارشاد ہوا کہ تعصب دو قسموں میں منقسم ہے ایک کے کرنے سے نقصان دوسرے کے کرنے سے فائدہ ہوتا ہے۔ کسی قوم یا مذہب انسان حیوان یا کسی کو نفرت کی نگاہ سے دیکھنا اور انکو حقیر سمجھنا۔ یہ تعصب نقصان دہ ہے۔ اپنے مذہب، ملت، پنچایت، سوسائٹی کے قوانین کی پابندی کرنا اور دوسرے مذہبوں کی رسم و رواج کو نہ ماننا، یہ بھی ایک قسم کا تعصب ہے مگر فائدہ دہ ہے اور ارشاد ہوا کہ ایک شخص نجیف خاں کی لڑکی علم سنسکرت میں بڑی عالم تھی۔ اس لئے کاشی میں یہ مشتہر کرا دیا کہ سنسکرت میں جس کسی کا جی چاہے مجھ سے مباحثہ کرے اور اس کے باپ نے یہ عہد کر لیا کہ جو کوئی شخص اسکو مباحثہ میں زیر کرے گا اسی کے ساتھ اسکی شادی کروں گا۔

لڑکی کا اشتہار سن کر ایک پنڈت جگناتھ نے اپنے گرو سے عرض کیا کہ "میں اس عورت سے مباحثہ کروں گا"۔

گرو نے اس کو منع کیا اور سمجھایا کہ "دیکھو جب تک ہم زندہ ہیں اس وقت تک تو کچھ مضائقہ نہیں مگر ہمارا شریر برتنے کے بعد تم مصیبت میں مبتلا ہو گے"۔

مگر اس نے گرو کی بات نہ مانی۔ آخر لڑکی سے مباحثہ کر کے اسکو پراست کیا۔ جب لڑکی پراست ہو گئی تو اس کے والد کے عہد کے موجب پنڈت صاحب کو اس لڑکی سے شادی کرنی پڑی۔

جب مسلمان سے شادی ہو گئی تو تمام اہلِ برادری نے ان کو خارج کر دیا۔ چاروں طرف سے دھتکار پھٹکار پڑنے لگی تنگ ہو کر گرو جی کے پاس آئے اور جب تک انکا شریر رہا چین سے انکے زیر سایہ زندگی بسر کی جب ان کا شریر برت گیا تو پھر کوئی ٹھور ٹھکانہ نہ رہا۔ تمام آشنا بیگانہ

بن گئے۔ دل میں سوچا کہ جگنا تھ جی کی یاترا کو چلئے وہاں چھوت چھات کچھ نہیں۔ جب وہاں گئے تو وہاں سے بھی یہی جواب ملا کہ تم ہندو مذہب سے ہی خارج ہو گئے اب تمھارا یہاں گزارہ نہیں۔ اگر تم ہندو میں نام تک بھی ہوتے تو یہاں سما سکتے تھے۔

مجبوراً وہاں سے واپس آئے اور عورت سے اپنی پریشانی ظاہر کی تو اس نے صلاح دی کہ :-

"شری گنگا جی پتت پاون ہیں اُس میں ڈوب جائیں تو ضرور مکتی ہوگی۔"

پنڈت جی نے کہا کہ "یہ تو اکال مرتیو ہے یہ درست نہیں۔" آخر رات کو اپنے گرو کا دھیان کیا تو انھوں نے برزخ یعنی عالم ارواح میں فرمایا کہ گنگا جی میں ڈوبنا تو بے شک اکال مرتیو ہے تم ایسا کرو کہ گنگا جی کے کنارے بہت ہی اونچی جگہ پر بیٹھ جاؤ اور ممین کے وزن پر گنگا جی کی مہمائیں استوتر بنا کر کہو پریم سے گنگا جی امنگ کر اوپر آئیں گی اور تم کو بہا کر لیجائیں گی۔

پنڈت جی دوسرے دن بہت اونچی جگہ گنگا کے کنارے بیٹھ گئے اور ایک استوتر بنا کر کہا تو گنگا جی ایک سیڑھی اوپر چڑھ آئیں اور اسی طرح سے جتنے استوتر کہے اتنی ہی سیڑھی گنگا جی کا پانی چڑھا اور آخر پنڈت جی کو بہا کر لے گیا۔

ان کے کل استوتر مجموعی طور پر گنگا لہری کتاب کے نام سے موسوم ہوئے۔ مطلب یہ ہے کہ دنیا میں بالکل نڈر ہو کر برتنے سے کام نہیں چلتا۔

(۱۲۱)

ایک روز ارشاد ہوا کہ آتم گیان سے انسان سنسار سے ترتا ہے اور آتم گیان جن چار سادھنوں سے ہوتا ہے وہ یہ ہیں۔

(۱) ویک (۲) بیراگ (۳) کھٹ سمپت (۴) موکشتا۔ انکا سروپ

یہ ہے:

(۱) آتما اوناشی ہے اچل ہے شریر ناشواں اور چل ہے اس کا نام وویک ہے یعنی ست اور است کی تمیز۔

(۲) برہما کے لوک تک جو بھوگ ہیں ان کو ناشوان جان کر تیاگ کرنا ویراگ کہلاتا ہے یعنی ست است کی تمیز ہو گئی ہے ـــــ ست کو گرہن کرنا اور است کو تیاگنا۔

(۳) کھٹ سمپت ان چھ سادھنوں کا نام ہے۔ شم۔ دم۔ اُپرتی تتکشا شردھا۔ سمادھان۔ من کو وشیوں کی طرف سے روکنا شم ہے۔ اندریوں کی ورتی کو روکنا دم ہے۔ پراپت کئے ہوئے وشیوں کا تیاگ کرنا اُپرتی ہے یعنی وشیوں سے سیری ہو جانا۔ نندا۔ استتی۔ پیاس۔ بھوک۔ مان۔ اپمان کا سہارنا تتکشا ہے۔ سنت، گرو اور شاستر کے قول پر یقین اور اعتقاد کا ہونا شردھا ہے۔ ست گرو نے جو اپدیش کیا ہے اس کو کبھی نہ بھولنا سمادھان ہے۔ سنسار کے بندھن سے میں کب چھوٹوں گا یہ اچھیا ہر وقت دل میں ہونی مموکشتا ہے۔

اس پرکار تتھ گیان کا سروپ اپنے آپ کو دیکھنا اور جاننا ہے اور یہ وچار سے ہوتا ہے۔ وچار یہ کہ پانچ وشے چودہ دیوتا۔ چودہ اندریاں تینوں شریر تینوں اوستھا پانچ کوش۔ تین ابھاتی ان سب کا میں جاننے والا اور سب سے نیارا اور سب کا ساکشی ہوں۔ اور جو ساکشی ہے وہی میرا سروپ ہے

تت ایشور کو کہتے ہیں اور تونگ جیو کو کہتے ہیں۔ واچ کر ایکتا نہیں بنتی، لکش کر ایکتا بنتی ہے۔ جگت کی اتپتی کرنی۔ پالن کرنا۔ سنگھار کرنا سرب گیہ شرب کشتی۔ سمپن۔ انتریامی یہ ایشور کا واچ ہے ست۔ چت۔ آنند لکش ہے۔ جیو کا واچ اندریاں۔ پران۔ من۔ بدھی استھول سوکشم

کارن الپگیہ ہے - ست چت - آنند لکشن ہے گویا جو ایشور ست چت آنند ہے وہی ست چت آنند جیو ہے - اس میں بھید نہیں -

(۱۲۲)

ایک روز ارشاد ہوا کہ چھما تو سب کرتے ہیں مگر دھرم بچار کر نہیں کرتے بلکہ کام کرودھ لوبھ موہ میں پھنس کر کرتے ہیں اور گھر کے سکھ کو بھی بہت لوگ چھوڑ دیتے ہیں مگر سنتوش سے نہیں چھوڑتے بلکہ بہت سے بیوہار و بیوپار وغیرہ کے بس میں ہو کر چھوڑتے ہیں - سردی - گرمی - ہوا - بارش کی تکلیف بھی سہتے ہیں مگر تپسیا کے طور پر نہیں بلکہ رات دن انیک اوپائے کر کے دولت جمع کرنے کے لئے در بدر مارے پھرتے ہیں اور دھن جمع کرنے کا دھیان کرتے رہتے ہیں مگر پرمیشر کا دھیان نہیں کرتے -

تپسیا کے جتنے کام منیوں نے کئے وہ سب ہی بڑی کوشش سے کئے جاتے ہیں مگر ان کے پھلوں میں ٹھگے جاتے ہیں یعنی چھما تپ وغیرہ سادھوؤں کے سے کرم کرنے سے منیوں کو تو برہم لوک کی پراپتی ہوتی ہے اور چھما وغیرہ بحالت مبتلا کرنے کی عوض نرک ملتا ہے -

(۱۲۳)

ایک روز ارشاد ہوا کہ جسم ایک گاڑی ہے روح اس پر سوار ہے حواس گھوڑوں کی طرح اس میں جُتے ہیں - من گاڑی بان ہے - یہ گھوڑے روح کو محسوسات کی طرف کھینچے لئے جاتے ہیں - اگر گاڑی بان کو گھوڑوں کی روک تھام پر قابو نہیں تو یہ منہ زور گھوڑے سوار کو محسوسات کے خارزار میں لے جا ڈالتے ہیں جہاں بلا تمیز نیک و بد محسوسات مرغوب میں مستغرق ہو جاتا ہے مگر جب مرض مصیبتِ افلاس وغیرہ کا طوفان آتا ہے تو اسکو علم ہوتا ہے کہ ہر شے عالم مادی میں متغیر اور فانی ہے تو حواس ظاہری کی راہ کو چھوڑ کر حواس باطن کی طرف متوجہ ہوتا ہے لیکن روح کو یہاں بھی اطمینان نہیں کیونکہ

محسوسات نہ سہی تصورات کا کانٹا کھٹکتا ہے اور عدم اطمینان اور شانتی سے روح کو یہ علم ہوتا ہے کہ یہ راہ بھی راحتِ دائمی کو نہیں پہونچاتی۔ ہزاروں جتن اور کوشش کرتا ہے مگر جب ہر طرح سے بجائے راحت تکلیف ہی نظر آتی ہے تو اس وقت اس کو علم ہوتا ہے کہ لذاتِ حسی و مذاقِ ذہنی دونوں خارجیات سے ہیں اور پھر باطن کی طرف دوڑتا ہے۔ البتہ یہاں آغاز سکون نظر آتا ہے اور راحتِ اصلی کی جھلک دکھائی دیتی ہے۔ اس وقت اسکو باقی اور فانی کی تمیز ہوتی ہے۔ اسی تمیز کو ست اور است کا وِویک کہتے ہیں۔

جب ببیک سے ست اور است کی تمیز کرلیتا ہے تو است یعنی فانی سے اسکو نفرت ہوجاتی ہے جسکو ویراگ کہتے ہیں اسکی چار قسمیں ہیں سمشان۔ لکھوٹا۔ مند اور درِدھ۔

**اوّل**۔ سمشان ویراگ وہ ہے جو کسی شخص کے دفن کرنے یا جلاتے کے وقت ہمراہیوں کے دل میں پیدا ہوتا ہے اور مُگری دنیا و ما فیہا ہیچ معلوم ہوتی ہے اور ذاتِ خدا کے سوا کسی کی بقا نظر نہیں آتی۔

ہ

یہ پھول اس عیش دنیا پر کہ یہ سب چند روزہ ہے
تجھے جانا وہاں پر ہے جہاں سب کا ٹھکانہ ہے

تھوڑی دیر کو دنیا کی محبت دل سے دور ہوجاتی ہے ادھر مردے کو داب یا جلاکر واپس آئے اور اپنے دنیوی مشغلوں میں مصروف ہوئے پھر وہی حسی لذات ہیں اور وہ ہیں۔ یہ ادنیٰ قسم کا ویراگ ہے۔

**دوم**۔ لکھوٹا ویراگ وہ ہے جو کسی مصیبت کے پیش آنے پر پیدا ہوتا ہے۔ جب تک مصیبت کا سامنا رہتا ہے یہ ویراگ بھی رہتا ہے جب مصیبت دور ہوجاتی ہے یہ ویراگ بھی رفتہ رفتہ دور ہوجاتا ہے اور

انسان پھر انھیں لذائذ نفسانی اور کاروبار دنیوی میں مشغول ہوجاتا ہے اور جیسا مصیبت سے پہلے غافل و بے خبر تھا ویسا ہی پھر ہو جاتا ہے۔

قید بھی یاں کچھ نہیں اور چھوٹ بھی سکتے نہیں
واہ واہ اس دام کو اور آفریں صیاد کو

**سوم** - مند ویراگ وہ ہے کہ جس میں دنیا کے ساتھ راگ اور ویراگ دونوں پائے جاتے ہیں کبھی تو یہ خیال غالب آتا ہے کہ بے شک دنیا ہیچ و پوچ ہے ناپائیدار و فانی ہے اس میں دل لگانا عبث ہے۔ اس کو ترک کرنا چاہئے یہ سوچ کر دل کو اس کی طرف سے روکتا ہے۔

دوسرے وقت خواہشات کا ایسا زبردست ریلا آتا ہے کہ اس کے جوش و خروش میں وہ ویراگ بہا چلا جاتا ہے۔ بار بار انسان کوشش کرتا ہے کبھی وہ دنیا پر اور کبھی دنیا اس پر غالب آتی ہے۔ یہ حالت کشمکش عین دیواسُر سنگرام کا وقت ہوتا ہے جسکا بیان شری بھگوت گیتا کے سولھویں ادھیائے میں کیا گیا ہے۔

اگر دنیا غالب رہی تو انسان گیا گزرا ہوا اور جو دنیا کو مغلوب کر لیا تو میدان اس کے ہاتھ رہا۔ یہ نہایت نازک وقت ہوتا ہے طالب کو چاہیئے کہ بہت سمجھ بوجھ کر قدم رکھے اور نفسِ سرکش کو اچھی طرح قابو میں کرے۔

**چہارم**

درِدھ ویراگ وہ ہے کہ جس میں دیوی سمپت کی جے پوری طرح سے ہوتی ہے اور دنیا کا پورا ترک ہو جاتا ہے۔ یہ ویراگ ہمیشہ ایک سا بنا رہتا ہے یہ ہی اصلی ویراگ ہے اس کے بعد کھٹ سمپت یعنی چھ صفات ہیں جو ویراگ سے پیدا ہوتے ہیں۔

(۱) شم - من کا مارنا ارتھات سنکلپ وِکلپ نہ اٹھنے دینا۔

(۲) دم اندریوں کا محسوسات کی طرف نہ کھنچنے دینا۔

(۳) اُپرتی یا اُپرام۔ جگت سے بیراگ اور ویدانت شاستر سننے کے واسطے وِیھ کی کریا ہووے و تعصب و طرفداری کا دور ہونا۔

(۴) تتکشا۔ سردی گرمی بھوک پیاس مان اپمان کو برداشت کرنا بلکہ یکساں سمجھنا۔

کنچن تجنا سہج ہے سہج تریا کا نیھ
مان بڑائی ایرشا تلشی درلبھ یھ

(۵) شردھا۔ پریت اور یقین شاستر ویدانت و کاملین کے اقوال پر کرنا۔

(۶) سماودھان۔ چت ٹھہرا ہووے یعنی شانتی ہو۔ اس کے بعد ممکشتو یعنی مکتی کی خواہش ہونے پر طالب فانی سے ہٹ کر باقی کی طرف متوجہ ہوتا ہے تاکہ باقی کو حاصل کر کے فانی سے ہمیشہ کے لئے نجات پاوے تلاش باقی میں مرشد نصیب ہوتا ہے جو چار سنسکاروں کے ذریعہ سے تعلیم و تلقین کر کے درجۂ کمال کو پہونچاتا ہے اس وقت راحتِ دوام نصیب ہوتی ہے مگر حصولِ راحت و دوام بلا رہبری و دست گیری مرشدِ کامل محال ہے۔

(۱۲۴)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایک چیز کے جس طرح مثبت اور منفی دو پہلو ہیں اسی طرح راگ اور دؤیش ویراگ کی دو مختلف حالتیں اثبات اور نفی کی ہیں۔ جو شخص کہتا ہے جھوٹ نہ بولو وہ سچائی کی ہستی کا قائل ہے جو کہتا ہے سچ بولو وہ جھوٹ کی ہستی کی بطرز دیگر خبر دے رہا ہے اور جس میں جھوٹ اور سچ دونوں کا اثبات یا دونوں کی نفی ہے اس کو سچا ویراگ کہتے ہیں۔ جب پہلے پہل اشیاء کا احساس شروع ہوتا ہے منجملہ محسوسات کے اپنی حالت کے لحاظ سے بعض کو راحت رساں اور بعض کو تکلیف دہ پاتا ہے۔ پس

احساس راحت کی طرف رغبت اور احساس رنج سے نفرت کرتا ہے۔ نفرت اس بات کا خیال دلاتی ہے کہ کسی سے رغبت بھی ہے اور رغبت نفرت کی موجودگی کی خبر دیتی ہے اس لئے یہ دونوں احساس کی اثبات اور نفی کی حالت ہیں۔ جب ان دونوں کی طرف سے خیال ہٹ جائے تو ویراگ کہلاتا ہے۔

(۱۲۵)

ایک روز ارشاد ہوا کہ جس وقت سکھ دیو جی مہاراج اپنی والدہ کے بطن سے پیدا ہوئے اس وقت انھوں نے جنگل کی راہ لی۔ بیاس کی مہاراج کو اولاد کی بڑی تمنا اور اس کے لاڈ چاؤ کی بڑی ابھلاشا تھی۔ سکھدیو جی کو جنگل جاتے دیکھ کر ان کے پیچھے دوڑے اور گھر واپس آنے کے واسطے اصرار کیا سکھدیو جی مہاراج نے ان سے عرض کیا:-

"کوئی آدمی اپنی کمسن پڑوسن پر عاشق تھا۔ عورت کے گھر والے جب باہر چلے گئے تو اس نے موقع پاکر اپنے یار کو گھر بلالیا اور اس کے ساتھ عیش و عشرت میں مشغول ہوئی دنیا و مافیہا کا خیال جاتا رہا کہ اتنے میں اس کے خاوند نے باہر سے آواز دی اور کنڈا کھٹکھٹایا۔

عورت یار کو چھوڑ کر کنڈا کھولنے چلی تو اس کے حواس باختہ ہوئے اور کہنے لگا کہ پہلے مجھکو کہیں چھپا دے جب دروازہ کھولنا۔

عورت نے کہا کہ اور کوئی جگہ تو ہے نہیں البتہ یہ سنڈاس ہے اس میں اتر جاؤ۔ وہ بیچارہ ڈر کے مارے سنڈاس میں اتر گیا۔ عورت نے دروازہ کھول کر اپنے خاوند کو بلالیا۔ وہ گھر میں آکر پاخانے گیا اور گھر کے سب آدمی بھی ٹٹی گئے سب غلاظت اس عاشق زار کے سر پر گرتی رہی۔ چونکہ سنڈاس کی کھڑکی باہر سے بند تھی اس لئے نکل نہ سکا۔

ایک دن اور ایک رات وہیں غلاظت میں اٹا پڑا رہا۔ دوسرے دن

(۸) مرد نگ یا پکھاوج - نادیدہ اشیاء کو دیکھتا ہے غرض کہ اس شبد کے سننے سے شایق روشن ضمیر ہوجاتا ہے وہ آواز جو تمام مخلوق کے دل سے برآمد ہوتی ہے عاسل کشادہ پیشانی سے سماعت کرسکتا ہے یعنی ناد بھیتر باہر سب جگہ سن پڑتا ہے - یہ شبد بھنور گفا سے سنائی دیتا ہے -

(۹) آواز نفیری خورد - اسکے سُننے سے سامع ایسا لطیف ہوجاتا ہے کہ جہاں چاہے اڑ کر جاسکتا ہے اور عوام کی آنکھ سے محجوب ہوسکتا ہے کہ وہ سب کو دیکھے اور اسکو کوئی نہ دیکھے اور وہ دیوتاؤں کو بھی دیکھتا ہے یعنی راہ ملکوت نظر نہ آنے کا پردا جو اسکی آنکھوں پر پڑتا ہے یہ ست لوک سے سُنائی دیتا ہے

(۱۰) بادل کی گرج یہی آواز انا ہد ہے - اسکے سُننے سے بر ہمہ سے مشغول کل ہوجاتا ہے اور تمام نیک و بد اور خیال اور مفہوم عقلی اور کشف اور وہب اور سیدھی شکتی اور کرامات اور معجزات کو بچوں کا کھیل سمجھتا ہے -

ان آوازوں کے سننے میں اکثر فرق ہوتا ہے یعنی کسی کو پیشتر کوئی سنائی دیتی ہے اور دوسرے کو کوئی اور آواز - مگر اس اختلاف پر دھیان نہ دینا چاہئے اور بائیں طرف کو جو شبد سُنائی دیتا ہے اس کی طرف متوجہ نہ ہونا چاہئے اور نہ اسکو سننا چاہئے اور جوت استھان سے جہاں سدھی کی پراپتی ہوتی ہے بچکر نکل جانا چاہئے پھر منزل مقصود تک رسائی آسان ہے -

(۱۷۲) ایک روز ایک صاحب نے عرض کیا شری مہاراج میں مَنْ عَرَفَ نَفْسَہٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّہٗ - یہ بات چاہتا ہوں - آپ نے فرمایا یہ تو نتیجہ ہے علم نہیں اور ذکر سلطان الاذکار تعلیم کیا اور فرمایا کہ اگر مالک کو منظور ہے تو اس سے تمھاری مطلب براری ہوجائیگی اس وقت اس نے عرض کیا کہ آپ نے اتنے عرصے تک یہ بات کیوں نہیں فرمائی اور اسکو کیوں پوشیدہ رکھا تو شری مہاراج نے فرمایا کہ بزاز کی دوکان پر باہر تو گزی گاڑھا لٹھا، ململ، مارکین، چھینٹ وغیرہ وغیرہ رکھی رہتی ہیں - مخمل اور ریشم کے تھان تو کپڑے میں لپیٹ کر اور بکس یا ڈبہ بند کرکے الماری کے اندر بند رکھتے ہیں تاکہ بازاری

کی گردو غبار اور خاک اڑا کر ان کو خراب نہ کرے البتہ جو کوئی ان کا طلبگار آتا ہے یا اگر کوئی امرا و وکان پر آویں جن سے یہ امید ہو کہ وہ اسکو خریدیں گے یا اور کوئی قدرسوان شخص آتا ہے اسکو کھولکر دکھاتے ہیں اگر جس قدر خریدار گزی گاڑھے لٹھے وغیرہ کے آئیں اور سب کے سامنے وہی مخمل ویلپس وریشم وکمخواب نکال رکھ دی جائے تو وہ اس کو کب خریدیں گے بلکہ بار بار کے نکالنے بھرنے اور کھولنے سے چیز کی قدر گھٹ جاتی ہے۔ ابھیاس کے طریقوں کے بارے میں ہمیشہ مہاتماؤں اور فقیروں کا یہی دستور چلا آیا ہے حضرت محمدؐ صاحب نے عوام کو نماز پڑھنے روزہ رکھنے اور زکوٰۃ دینے کی تعلیم دی اور حضرت علی اور چار یاروں اور خاص خاص اصحاب کو جو تعلیم دی تھی اس کا حال کسی کتاب میں کھلم کھلا نہیں لکھا ہے۔ یہ بات سینہ بسینہ چلی آئی ہے اور کتابوں میں بھی اشارہ کے طور پر کہیں لکھ دیا ہے مگر اسکو سمجھانے اور بتانے والا چاہیے جب مسئلہ طے ہو۔ اسی طرح پر شری کرشن مہاراج نے ارجن کو اور شری وسشٹھ جی مہاراج نے شری رامچندر جی کو خاص تعلیم و تلقین فرمائی تھی وہ بات عام طور پر نہیں بتائی گئی۔ اس لئے پوچھنے والے کا ظرف اور حوصلہ دیکھکر تعلیم کی جاتی ہے۔

(۱۷۳) ایک روز ارشاد ہوا کہ جوگ کی پانچ مدرا ہیں۔ اوّل چاچری اس میں نظر سے جوت کا دھیان اور ناسا گر دھیان کیا جاتا ہے۔ دوم بھوچری۔ آنکھوں کے چکر کو پھیر کر ترکٹی میں جوت کو دیکھا جاتا ہے۔ سوم کھیچری۔ زبان کو تالو کی طرف الٹا جاتا ہے چہارم۔ اگوچری۔ اس میں انتر سے جو شبد اٹھتا ہے اس کو سنا جاتا ہے۔ پنجم۔ انمنی اس میں سمادھی کا ابھیاس کیا جاتا ہے اور اونکار دھن کو سنا جاتا ہے۔

(۱۷۴) ایک روز ارشاد ہوا کہ جیسے پرندہ بغیر دونوں پروں کے پرواز نہیں کر سکتا اسی طرح سے یوگ بھی بغیر ویراگ اور ابھیاس کے درست نہیں ہو سکتا جیسے دریا کے بہاؤ کو روکنے کے لئے ایک مٹی کا بند باندھنے اور دوسرے نہر کے ذریعہ اس کے پانی کا رخ دوسری طرف پھیرنے کی ضرورت ہوتی ہے اسی طرح سے چت روپی بہاؤ کو روکنے کے لئے ویراگ روپی بندھ اور ابھیاس روپی نہر سے اس کے

بہاؤ کا رُخ دوسری طرف پھیرنا پڑتا ہے ویراگ وشیوں میں دویش ورشتی کو کہتے ہیں۔ یہ دو طرح کا ہے۔ پر اور اپر۔ سمپر گیات سمادھی کے ابھیاس سے دوویک حاصل کرکے تینوں گنوں کے پرپنچی بیوہار سے اُپرام ہو جانیکو پر ویراگ کہتے ہیں۔ اپر ویراگ چار قسم کا ہے (۱) تیمان یعنی من میں یہ جوش پیدا ہونا کہ شاستر اور گورو دوارا یہ دریافت کرنا ضروری ہے کہ اس سنسار میں کیا سار اور کیا اسار ہے (۲) تُریک یہ معلوم کرکے اپنے میں کس قدر دوش کام کرودھ وغیرہ بھرے ہوئے ہیں ان کے دور کرنے کی کوشش کرنا (۳) ایکندریہ۔ اس لوک اور پرلوک کے وشیوں کی خواہش دکھ روپ تصور کرکے اس سے ویراگ کرنا (۴) وشی کار۔ ہر دو لوک کے وشیوں کی ابھی لاشا کو ہردے سے قطعی طور سے پرتیاگ کرنا ابھیاس سے مراد مختلف طریقوں سے جو چار قسم کا ہے (۱) ہٹ یوگ (۲) لیے یوگ (۳) منتر یوگ (۴) راج یوگ۔ آتما کے درشن میں مل وکشیپ اور آبرن جو مانع ہے ان کو رفع کرنے اور ہٹانے کے واسطے ابھیاس کرنا لازم ہوتا ہے۔

(۱) ہٹ یوگ۔ ہکار نام سورج اور ٹھکار نام چندرما ہے ان دونوں کے ایک جگہ جمع ہونے کو ہٹ یوگ کہتے ہیں۔ ہردے میں سورج کا نواس ہے اس لئے اندر سے گرم سانس نکلتا ہے اور ناک کے باہر بارہ انگل پر چندرما ہے اس واسطے باہر سے اندر کو سرد سانس جاتا ہے پران اور اپان کو سورج اور چندرما نام دیا گیا ہے۔ پرانایام کے ابھیاس سے پران اور اپان دونوں رک جاتے ہیں اس وقت سورج اور چندرماں کی ایکتا ہو جاتی ہے۔

اس طریقہ ابھیاس میں مل کو ٹھیک کرنیکے لئے ہٹ یوگ کی مختلف کریائیں مثلاً نیتی دھوتی۔ دستی۔ کنجر۔ تراٹک۔ نیولی وغیرہ کرنی پڑتی ہیں مگر یہ طریقہ فی زمانہ بہت مشکل ہے اس کے کسی پورے شاغل سے ملنا نہیں ہوا ہمارے ایک عزیز جناب بابو کالکا پرشاد جی صاحب قوم کایستھ نقل نویس عدالت کلکٹری فیروز پور ملک پنجاب ہٹ یوگ کے بہت اچھے شاغل ہیں۔ ان ہی سے ہم نے اپنے کئی عزیزوں کو یہ کریائیں

کرائیں مگر دو سال کے بعد سب کمر ہمت کھول کر بیٹھ گئے جسمانی اور روحانی دینی اور دنیوی ہر طرح کے فائدہ اس سے حاصل ہو سکتے ہیں لیکن اس کے تکمیل وکمال کے واسطے عرصہ ۳۶ سال کا مقرر کیا گیا ہے گویا ۱۲ سال کی عمر سے شروع کرایا جاوے تو ۴۸ سال تک اس کے کمال کو پہنچے اس میں صرفہ۔ محبت۔ وقت اور مددگار سب کی ضرورت ہے۔

(۲) بے یوگ سامبھوی مُدرا کے ابھیاس سے بغیر پرانایام شون کی ونا کرکے سنکلپ سے رہت ہو کر من کو قابو کر لینے کا نام بے یوگ ہے چت کی درتیوں کو شرر کے اندر کی طرف کرکے آدھی کھلی ہوئی آنکھوں سے ناسکا یعنی ناک کے اگلے حصہ پر دھیان لگانے کو سامبھوی مُدرا کہتے ہیں۔

(۳) منتر یوگ۔ ہکار کرکے سوانس باہر آتا ہے اور سکار کرکے اندر جاتا ہے اس سے ہنس ہنس کا جاپ ہوتا رہتا ہے جب اسکو سشمنا ناڑی میں الٹا دیا جاتا ہے تو سوہنگ سوہنگ جاپ ہوتا ہے اس کو منتر یوگ کہتے ہیں۔

(۴) راج یوگ۔ چت کی پانچ قسم کی درتیوں کا روکنا راج یوگ ہے (۱) پرمان (۲) وپرجے (۳) وکلپ (۴) ندرا (۵) سمرتی (۱) پرمان تین قسم کے ہیں پرتکش یعنی اندریوں کے ذریعہ جو کسی پدارتھ کا وشیش گیان ہونا۔ انومان آثار سے جو دور کی چیز کا سامانیہ گیان ہوتا جیسے دھوئیں سے آگ کا اگم۔ یتھارتھ وکتا کے واک پر یقین کر لینا۔ (۲) وپرجے الٹا گیان یعنی جو چیز واقعی نہیں ہے اسمیں اس کا تصور کر لینا جیسے سیپی کو چاندی ماننا اور رسی کو سانپ سمجھنا (۳) وکلپ پدارتھ کی عدم موجودگی سے صرف شبد دوارا ہی پدارتھ کا انومان کر لینا جیسے دیودت کی گائے اس کہنے سے دیودت اور گائے کا بھید سے گیان ہو جاتا ہے (۴) ندرا۔ تمام بیرونی وشیوں کے آکاروں سے رہت ہو کر جو تموگن سے ملی ہوئی چت کی ورتی ہے (۵) سمرتی۔ پرتکش وغیرہ پرمانوں سے ان بھوگے ہوئے پدارتھ کا جو دوسرے وقت میں سنسکار دوارا سمرن کرتا ہے وہ سمرتی ورتی ہے راج یوگ کے آٹھ انگ ہیں۔ یم۔ نیم۔ آسن۔ پرانایام

پرتیہار - دھارنا - دھیان - سمادھی -

(۱) یم - کرم کانڈ کے انتظام کو کہتے ہیں۔ اسکے معنی ہیں خارج کرنے نکالنے یا ازالہ کرنیکے - اگر کسی برتن میں کچھ رکھا ہو تو دوسری چیز اس میں داخل نہیں کی جا سکتی جب تک کہ پہلی خارج نہ کر دی جائے۔ اس کے متعلق دس باتیں ہیں۔ اہنسا۔ ست استیہ تیاگ آرجو۔ کشما۔ دھیرج شوچ۔ برہمچریہ متھیاہار۔ دیا۔

(۱) اہنسا۔ من بانی اور شریر سے کسی جاندار کو دکھ نہ پہونچانا -

ست - جیسا دیکھا ہو یا انومان سے نتیجہ کیا ہو یا آپت لوگوں کے منھ سے سُنا ہو اور وہ سب کی خوشنودی کا باعث ہو اس کو ایسا ہی سمجھنا ست ہے۔ واک پر یہ بھی ہو اپر یہ واک کے موقعہ پر خاموشی درست ہے کیونکہ دل دکھانے والا سچ بھی جھوٹ کے برابر ہے۔

استیہ تیاگ کپٹ کر کے یا مالک کی مرضی کے بغیر کسی پدارتھ کا لے لینا۔

آرجو۔ ظاہر و باطن میں ایک جیسا ہونا۔ کومل بچن بولنا۔

دُشٹ پرشوں کے کھوٹے وچن اور اپمان کو برداشت کر لینا اور اس سے رنج نہ پانا -

دھیرج - باوجو مختلف وگھنوں کے ابھیاس کا پریتیاگ نکرنا اور ان کو برداشت کرنا جیسے چندن بار بار گھسنے سے کبھی اپنی خوشبو نہیں چھوڑتا -

شوچ - دو قسم کا ہے اندرونی یعنی پرانایام وغیرہ سے انتھ کرن کی صفائی کرنا و بیرونی یعنی مٹی و جل وغیرہ سے جسم کو صاف رکھنا -

برہمچریہ - میتھن آٹھ پرکار کا ہے۔ استری کا من سے سمرن کرنا اسکا کھ سے کیرتن کرنا اسکے پاس سے بلاس کرنا۔ اسکے ساتھ ایکانت میں بیٹھنا۔ اسکے بھوگ کا خیال کرنا اسکے بھوگ کا سنکلپ کرنا۔ اس سے بھوگ کا نشچے کرنا اس سے بھوگ کرنا گویا من بانی اور شریر سے ہمیشہ اور ہر حال میں استری سنگ نہ کرنے کو برہمچریہ کہتے ہیں۔

متھیاہار - سوکشم یعنی پیٹ کا چہارم حصہ خالی رکھ کے خوشبودار مدھر بھوجن کرنا۔ دیا من بانی

اور شریر سے ہمیشہ اور ہر حال میں استری سنگ نہ کرنے کو برہمچریہ کہتے ہیں

دوسرا انگ نیم - یعنی عہد کر عامل اپنا عمل ٹھیک وقت معینہ پر کرتا رہے اور جن باتوں کے چھوڑنے یا گرہن کرنے کا نیم کیا ہے اسکی پابندی کرے - یہ بھی دس قسم کے ہیں - (۱) جپ - وید کا پڑھنا یا سنانا یا گائیتری یا دیگر منتر کا اپدیش لیکر اس کا ابھیاس کرنا جپ دو پرکار کا ہوتا ہے واچک جو زبان سے کیا جاوے خواہ باآواز بلند خواہ آہستہ - دوسرا مانسک جو من سے کیا جاوے - اسمیں ایک بغیر دھیان لگائے بھی ہو سکتا ہے دوسرا دھیان لگاکر - آخر الذکر سریشٹھ یعنی افضل ہے

(۲) تپ - ریاضت کرنا مون دھارن - برت وغیرہ یہ تین پرکار کا ہے - ساتوک یعنی جو شردھا پوربک بغیر خواہش ثمرہ کے نشکام کیا جاوے - راجس جو لوگوں کو دکھلانے اور اپنا ستکار کرانیکے لئے کیا جاوے - تامس جو شریر کو غایت درجہ تکلیف دے کرہٹ سے کیا جاوے - تپ سے شریر اور اندریوں کی شدھی ہوتی ہے اور سدھیاں پرگٹ ہو جاتی ہے -

(۳) دان اپنے دھرم کے انوسار پرہیزگاری اور نیک کمائی سے جمع کردہ دھن کا ودھی شردھا پوروک حاجتمندوں اور مستحقوں کو دینا سب سے بڑھ کر دان ہے جمع کردہ دھن کے چار حصہ دار ہیں - دھرم - اگ - راجہ - چور - جن میں دھرم بڑا بھائی ہے اس کی حق تلفی کی جاتی ہے تو باقی تین زور سے اپنا حصہ چھین لیتے ہیں - کسی محتاج اور بیمار کے مکان پر جاکر اسے دان دینا اتم دان ہے - اپنے گھر بلاکر اس کو دان دینا مدھم ہے اور مانگنے والے کو دینا کنشٹ ہے

(۴) ویدانت شرون - اپنیشد وغیرہ سدھانت واکوں کو ودھی پوروک سننا -

(۵) آستک سبھاؤ - شاستر ویکت دھرم پر وشواس - یوگ میں آستک کا ہی ادھیکار ہے

(۶) ایشور پوجن - نشچے سے ایکاگر چت ہو کر ایشور چنتن کرنا -

(۷) سنتوش - پرالبدھ انوسار جو کچھ ملجائے یا فائدہ یا نقصان جو کچھ ہو جاوے اس پر صبر کرنا -

(۸) شردھا - وید شاستر کے بموجب جو یگ دان وغیرہ کہے ہیں ان پر اعتقاد رکھنا -

سب پر دیا کرنا

संसारात [illegible] यमः पञ्च उदाहृत
भावना परमे तत्वे
नित्यम नियम उच्यते.

(۹) لجا۔ لوگک ۔ اور ویدک ممنوعہ کرم کرنے سے خوف کھانا۔

(۱۰) ہوم م اگن میں سانکل وغیرہ ڈال کر ہون کرنا۔ یا گیان کی اگن میں اندریوں کا ہون کرنا۔

یہ یم اور نیم صفات ملکوتی ہیں جن کو دیوی سمپدا کہتے ہیں جن کا ذکر بھگوت گیتا کے سولھویں ادھیائے میں ہے

تیسرا انگ آسن ۔ طرز نشست کو کہتے ہیں جسقدر چوراسی لاکھ جونی ہے اسی قدر آسن ہیں اس میں پدم اور سدھ آسن مشہور ہیں۔ بائیں پیر کی ایڑی کو گدا اور لنگ کے درمیانی حصہ میں لگادیں اور دائیں پیر کی ایڑی کو لنگ کے اوپری حصہ میں استھاپت کریں اور سیدھا جسم کر کے بیٹھنے کو سدھ آسن کہتے ہیں پدم آسن کی طرز یہ ہے کہ دائیں پاؤں کو بائیں جانگھ پر اور بائیں کو دائیں پر رکھیں اور سیدھا جسم کر کے بیٹھیں۔ اگر اس طرح سے نہ بیٹھا جائے تو جس طرح سے آرام سے بیٹھا جاوے وہی آسن ٹھیک ہے لیکن مذکورہ بالا طرز نشست سے کچھ اور بھی فائدہ متصور ہے۔

چوتھا انگ پرانایام ۔ پران آتما یعنی روح کا ایک ایسا مجلّی و مُصفّیٰ ظہور ہے جس میں آتما کا عکس صاف طور پر نمودار ہوتا ہے بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ روح کے ظہور کی صورت کا نام ہی پران ہے۔ مختلف مقامات پر فعلوں کا ذریعہ ہونے سے اسکے مختلف نام رکھ دئے گئے ہیں جسم انسانی میں چوراسی استھان پر چوراسی وایو مانے گئے ہیں ان میں سے دش مکھ ہیں۔ دوہا۔

چوراسی استھان پر چوراسی ہی وایو
تامیں دس یہ مکھ ہیں برنوں سنئے تاہو
پران اپان سمان ہے اور ویان اُدان
ناگ دھننجے دیودت کورم کرکل جان
دش وایو جو ایک ہیں تن میں ویرکھ دوئی
سودہ پران اپان ہیں تنہیں پہچانے کوئی
سمان است در ناف در دل پران ادان است در گلو بہ مقعد اپان

ویان ست اندر تمام بدن ٭ ایں پنج باشند نظام بدن

(۱) ویان جزو کل میں بصورت خلا ایک حالت پر قائم ہے (۲) سمان کل عالم میں بصورت ہوا اور جسم انسان میں بصورت نفس قائم ہے۔ ناھبی اس کا استھان ہے اور کل جسم میں رسوں کو پہنچانا اس کا کام ہے۔ (۳) پران۔ عالم میں بصورت حرارت اور جسم انسان میں بشکل حرارت غریزی موجود ہے دل اسکا مرکز ہے۔ سورج اسکا دیوتا ہے ہردے سے اٹھ کر......... بارہ انگل باہر جاتی ہے۔ سبھاؤ گرم اور سروپ لال ہے۔ (۴) اپان۔ کل عالم میں بصورت مادہ باردہ اور جسم انسان میں بصورت برودت موجود ہے۔ مقام گدا اسکا مرکز ہے اور پرتھی اسکا دیوتا ہے اور باہر سے اندر کو سرد ہو کر جاتی ہے۔ سروپ مانند ماہتاب وسبھاؤ سیتل ہے

فرو رفتن دم بزور اپان است ٭ بر آوردن آں بسعی پران است

(۵) اوان۔ عالم میں بصورت زمین اور اجسام میں بصورت ذرات خاکی موجود ہے۔ دیوتا چندرماں ہے اور مقام حلق ہے۔

پانچ اُپ پرانوں کا فعل یہ ہے (۱) ناک سے ڈکار آتی ہے مقام گلا ہے اور دیوتا شیش جی ہیں (۲) بھننجے بعد مرنے کے جسم کو پھیلاتی ہے اور جسم سے علیحدہ نہیں ہوتی مقام تمام جسم اور دیوتا الیشور ہے۔ (۳) دیودت۔ جمھائی لاتی ہے کام دیو اور مستورات کے جسم میں دودھ پیدا کرتی ہے۔ مقام درمیان ہردو پستان اور دیوتا کام دیو ہے (۴) کورم سے آنکھ کا پلک کھلتا اور بند ہو جاتا ہے مقام آنکھ اور دیوتا جوت یا پرکاش ہے (۵) کرکل سے بھوک لگتی ہے اور کھانا ہضم ہوتا ہے۔ مقام معدہ اور دیوتا مندا گنی ہے ہردے سے جب پران باہر نکلتا ہے تب پران کا ریچک اور اپان کا پورک ہونے لگتا ہے اور جب پران استھت ہو تب اپان کا کمبھک ہوتا ہے اسمیں جو دیش اور کال کی استھا اس میں جب من استھت ہوتا ہے تب من کا منن بھاؤ سب جاتا رہتا ہے پھر میں اپچنا یہ ہی مانت تتو آتما کا سروپ ہے یہ ہی یوگیوں کا اونترا ٹن بشکل پکش اور دن ہے۔ جب سانس باہر سے بھیتر جاتا ہے تب پرانوں کا پورک اور اپان کا ریچک ہونے لگتا ہے۔

جب اپان جاکر استھت ہوا تب پران کا کمبھک ہوتا ہے اس اوستھا میں جو سا کشی بھوت ستا ہے وہ آتم تتو ہے اسی پورک ریچک اور کمبھک کو پرانا یام کہتے ہیں۔ اس کے تین درجہ ہیں۔

(۱) کنشٹ جس میں پسینہ نکلتا ہے اور ۴۲ پل کمبھک رہتا ہے۔

(۲) مدھیم میں شریر کانپنے لگتا ہے اور ۸۴ پل کمبھک رہتا ہے۔

(۳) اوتم میں پران برہم رندھر میں پہنچ جاتا ہے اور ۱۲۵ پل کمبھک رہتا ہے۔

اسکا قاعدہ اس طرح پر ہے کہ ایکانت اور شانت استھان میں نرم آسن پر بیٹھ کر داہنے سوراخ ناک جسکو پنگلا اور سورج کہتے ہیں بند کرے اور بائیں سوراخ ناک سے جس کو اڑا اور چندرمان کہتے ہیں سوانس کو اس طرح کھینچے جیسے سوتے میں گھر گھراہٹ کی آواز ہوتی ہے پھر دونوں نتھنوں کو بند کرکے سانس کو روکے آدھا پل یا ایک پل جتنی دیر سہولیت تمام روک سکے پھر داہنا نتھنا کھول کر آہستہ آہستہ سانس کو خارج کردے اور پھر داہنے سے پورک کرے اور اسی طرح سے دونوں نتھنے بند کرکے سانس کو روکے اور بعدہ بائیں نتھنے سے خارج کردے یہ پرانا یام کا ایک چکر ہوا۔ شروع میں کم از کم تین بار ضرور کرنا چاہیے اور آہستہ آہستہ عادت بڑھانی چاہیے۔ یہاں تک کہ صبح و شام دونوں وقت اسی اسی بار اور پھر اس سے بھی زیادہ بڑھا لیوے۔ بعض مہاتما پہلے داہنے نتھنے سے شروع کراتے ہیں۔ اصلیت اس طرح پر ہے کہ لوگ کریا میں بایاں سر مکھ مانا گیا ہے لیکن بعض بعض کمبھک ایسے بھی ہیں جن میں بیشتر داہنے نتھنے سے سانس لینا ضروری ہے اصول ان میں یہ ہے کہ جب اور جس موقعہ پر جسم میں حرارت زیادہ ہو اور سردی پہنچانی ہو تو بائیں سُر کو زیادہ کام میں لانا چاہیے اور جب سردی کا زور ہو اور حرارت پہنچانی ہو تو داہنے سُر سے زیادہ کام لینا چاہیے۔ ان دونوں سُروں میں سے بار بار سانس نکالنے سے انکی حرکت اعتدال پر آجاتی ہے اور سانس پھر سکھمنا ناڑی میں کمبھک کے وقت پرویش کرسکتا ہے۔ پرانوں کو کھینچنے روکنے اور نکالنے میں وقت کا اندازہ اس طرح پر رکھیں کہ اگر سات لمحہ تک سانس اندر لیا جاوے تو چودہ لمحہ تک روکا جاوے اور سات

لمحہ میں باہر نکالا جاوے یعنی کمبھک پورک سے دونے عرصہ تک ہو۔ پرانا یام میں دم پھولنے سے کچھ تکلیف محسوس ہوتی ہے اس کے واسطے تین بند کام میں لائے جاتے ہیں۔

(۱) مول بند۔ پران پورن کے وقت بائیں ایڑی سے مول دوار کے اوپر کے حصہ میں یونی استھان کو داب کر گدا کو اوپر سکوڑ کر اپان وایو کو آہستہ آہستہ چڑھا کر پران بایو میں ملاوے۔

دیکھو رے دیکھ تر ادھنی تجھ میں۔ دم کو روک اور مول کو بند کر چانار سورج گھر ایک ناک منھ کی سانس سے منتر جپ جپ کرے اور کنول کی کلی پھبنو رچھاوے کہیں کبیر اگم کی پڑیاں سن کی سیج کوئی سنت ہی جاوے۔

(۲) جالندھر بندھ یہ پران کمبھک کے وقت کیا جاتا ہے کنٹھ کے نیچے منھ جھکا کر تھوڑی کو بروے کے چار انگل اوپر ٹیک کر بو کو پیٹ میں بھر کر روکے رکھے۔

(۳) اڈریان بند پران ریچک کے وقت مول دوار کو اوپر کو سکوڑ کر نابھی کو پیٹھ کی طرف لگاتے ہوئے یہاں تک پیچھے کھینچے کہ نابھی میرو ونڈ میں لگ جائے جیسے جیسے پران بو چھوڑی جاوے گی۔ نابھی خود بخود پیٹھ کی طرف سکڑتی جائیگی۔

پرانا یام میں سکھمنا ناڑی میں پران کا چلنا مکھ بات ہے اور یہ اُسے حاصل ہوتا ہے۔ کمبھک آٹھ پرکار کے ہیں۔

(۱) سوریہ بھان اسمیں داہنے سُر سے سوانس لیکر روکنے کے بعد بائیں سُر سے سانس خارج کیا جاتا ہے اس کو کپال دھوکنی بھی کہتے ہیں۔

(۲) اوجائی دونوں نتھنوں سے برابر سوانس لیا جاتا ہے اور گلے سے پیٹ تک ہوا بھری جاتی ہے اور روکنے کے بعد بائیں سُر سے ہوا خارج کیجاتی ہے۔

(۳) شیتکار ہونٹھ سے ہونٹھ ملانے کے بعد ذرا سا ہونٹھ بیچ سے کھلا رہے اس میں اندر سے زبان کی نوک لگا کر اس طرح سے سانس لے جیسے جاڑے کے موسم میں آدمی سی سی کرتا ہے اور کچھ ٹھہرا کر آہستہ سے دونوں نتھنوں سے ہوا خارج کرے

(۴) شیتل ۔ تالو کی جڑ میں زبان الٹ کر لگا دے اور سانس اندر لیکر کمبھک کل جسم میں کرے جسم کو ڈھیلا چھوڑ دے اور پھر ناک کے دونوں سر سے سانس نکال دے ۔

(۵) بھستر کا پدم آسن ۔ بیٹھ کر منھ بند کر کے ناک سے ہوا کا ریچن کرے اور فوراً ہی جلدی سے سوانس کا پورک کرے جیسے لوہار کی دھوکنی چلتی ہے جب تھک جاوے تو پھر ذرا ٹھہر کر داہنے سُر سے پیٹ میں ہوا بھرے اور کمبھک کر نیکے بعد بائیں سُر سے ریچک کر دے ۔

(۶) بھرامری جس طرح سے بھرنگی کیڑا بولتا ہے اس طرح کی آواز ہردے کے اندر ہوتی جاوے اور زور کے ساتھ دونوں سُروں سے پورک کرے اور کمبھک کے بعد آہستہ سے ریچک کرے ۔

(۷) موچھا ۔ جیسے پپیہا میگھ دہار کو دیکھ کر پینے کی کوشش کرتا ہے اسی طرح سے سوانسا کا پورک کرے اور جلندہر بند لگا کر کمبھک کر کے بائیں سر سے ریچک کرے اسمیں ریچک کرتے وقت مورچھا سی آجاتی ہے ۔

(۸) کیولیہ اس میں پون کی حرکت صرف ہردے کے اندر محسوس ہوتی ہے ۔

پانچواں انگ پرتیہار ۔ اسمیں حواسوں کو قابو میں کرنا اور روکنا ہے اور کھانے پینے میں اعتدال سے کام لینا ہے ۔ جب چت کو جگا کر پرانوں کو سمیٹنے کی کوشش میں لگو گے تو چت بار بار باہر جانے کو چاہیگا کیونکہ اس کی عادت ہمیشہ سے باہر جانے کی پڑی ہوئی ہے آسانی سے انتر مکھی نہ ہوگا اس کو قابو میں لانیکے لئے سکھمنا ناڑی کے اندر یا باہر کسی جگہ نقطہ بنا کر بار بار اس کو اس کی طرف رجوع کرنے کی ضرورت ہے ۔ یہ اس طرح سے باہر بھیتر جائیگا جیسے بانس سے بندھا بندر اوپر نیچے چڑھتا ہے ۔ یہ الٹ پھیر کی حالت کچھ عرصہ تک یوں ہی جاری رہتی ہے ۔ آخر اس نقطہ پر ٹھہرنے لگتا ہے ۔ چت کی ورتی کو اس طرح سے بار بار لوٹانے کو پرتیہار کہتے ہیں ۔

چھٹا انگ دھارنا ۔ توجہ کو کامل طور پر کسی کام یا مطلب کی طرف لگا دینا ۔ جب پران برہم رندھر میں پہنچکر ۲۵ پل تک وہاں ٹھہرے تو دھارنا ٹھہرتی ہے ۔ جب من

سکھمنا ناڑی میں ٹھہرنے لگتا ہے تو اس ٹھہراؤ کا نام دھارنا ہے **چکروں کا شوردھن** بھی کیا جاتا ہے۔ پرتھوی جل اگنی وایو اور اکاش تتو کی دآرنا کہجاتی ہے۔

**ساتواں انگ دھیان** ۔ سُرت یعنی توجہ کو کامل طور پر کسی چیز میں لگادینے کو دھیان کہتے ہیں۔ جب پران برہم رندھر میں پہنچکر ۲ گھڑی تک وہاں ٹھہرے تو دھیان ہوتا ہے۔ من کو لذات محسوسات کی چاٹ لگی ہوئی ہے اسلئے ان کے پیچھے دوڑتا ہے لیکن پرتیہار کرنے سے جب وہ باہر کی طرف سے چت کو موڑیگا تو اسکو یکسوئی کا خاص قسم کا آنند آنے لگے گا اور وہ آہستہ آہستہ کچھ دیر ٹھہرنے لگے گا۔ جب اس ٹھہراؤ کی مشق اس درجہ ہو جاوے کہ جم کر مرکز پر ٹھہرا رہے تو اس سے تصور کا ایک سلسلہ ہو جاتا ہے جیسے ایک بوتل سے دوسری بوتل میں تیل کی دھار جاتی رہتی ہے تو اسکو دھیان کہتے ہیں۔ تصور کا عمل اکثر ناک کے سرے یا بھنوؤں کے درمیان کے نقطہ پر کیا جاتا ہے مگر یہ کوئی قاعدہ کلیہ نہیں ہے۔ بہتر یں سادھن یہ ہے کہ اندر کی طرف خیال رہے۔ البتہ جو مقامات مقرر کئے ہیں۔ ان پر سادمیتھ کرنا درست ہوتا ہے دھیان کی کئی قسمیں ہیں۔ پدستھ۔ پنڈستھ۔ رو تھ اور روپاتیت جسکو سن دھیان بھی کہتے ہیں۔

**آٹھواں سمادھی** ۔ تصور اور دھیان میں استغراق او محویت ہو جائے اور آنند اور سرور کی وجہ سے اور کسی بات کی خبر نہ رہے اس کو سمادھ کہتے ہیں۔ یعنی دھیان کی پختگی ایسی ہو جائے کہ تریٹی یعنی گیان گیئیہ۔ گیانا کا علم نہ رہے۔ یہاں آ کر چت کی ورتی کا نرودھ ہو جاتا ہے اور جس کے آدھار پر من اور چت کی ورتیوں کا کھیل ہو رہا تھا اس کا ابھیاس ہوتا ہے وہ اپنا ہی سچدانند سروپ ہے۔ دیگر جس وقت پران برہم رندھر میں پہنچکر ۱۲ دن تک قائم رہے تو سمادھی ہوتی ہے یہ یوگیوں کی سمادھی ہے اسمیں پران اور اپان بالکل قابو میں آجاتے ہیں اور پران اور اپان روپی سورج اور چندرما جو ہردے میں اُدے اور استھ ہوتے ہیں ان کے پرکاش سے ہردے میں جو بھاسکر دیو ہے اسکو دیکھتا ہے جس کے درشن سے من کا من بھاؤ شانت ہو جاتا ہے حالانکہ پرانایام پرماتما پراپت کا کارن نہیں ہے لیکن من کے شانت کرنیکا جس سے آتما کا درشن ہوتا ہے یہ ایک ذریعہ ہے

سمادھی کی کئی قسمیں ہیں۔ بھگت سمادھ۔ گیان سمادھ لیکن نتیجہ سب کا ایک ہے۔

یوگ نام ملنے کا ہے مگر اس طریقے پر اپنے سروپ کا گیان ہوتا ہے ملاپ کسی سے
نہیں ہوتا اسکی وجہ یہ ہے کہ آتما ہر جگہ محیط کل ہے اس سے بیوگ ہی کب تھا جو
یوگ ہوتا جس کو ایشور یا براہم کہتے ہیں۔ وہ اپنا ہی روپ ہے مگر جیسے جیسے اندر
کے پردے پھٹکر آتم روپ کا ساکشات کار ہوتا جاتا ہے ایسے ہی حقیقت کی سمجھ
آتی جاتی ہے ورنہ وہ محیط کل نقص سے بری ہے اگر یوگ کے یہ معنی ہیں کہ تم بھی رہو
اور ایشور بھی تو یہ یوگ نہیں۔ یہاں تو پھر بھی دو کے دو ہی رہے اور دوئی کا لفظ جدائی
کا مرادف ہے انتصال یا یوگ کو اس سے غرض نہیں۔ جدائی اس وقت تک رہتی ہے
جب تک ہم ایشور کو اپنے سے علیٰحدہ مانتے ہیں اور جدا سمجھ کر اس کی پوجا کرتے ہیں اگر
یہی یوگ ہے تو یوگ سے پہلے بھی یہ حالت تھی اصل غرض یوگ کی یہ ہے کہ اپنے آتم سروپ
کو دیکھ کر دُویت بھاؤ کو جو اپنی غلطی سے بندھن کا کارن بنا ہوا ہے میٹ دیا جائے۔

دوسری جگت سنسار ترنی کی باسنا یا ام یعنی گیان ہی۔ بچار کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ
سنسار کے پدارتھ سب بھرم روپ ہیں۔ بھرم اس کو کہتے ہیں کہ ہو کچھ اور دیکھے کچھ
سنساری پدارتھ جنکو ہم سکھ روپ سمجھتے ہیں۔ در اصل دکھ روپ ہو جاتے ہیں۔
جیسے مرگ ترشنا کا جل جسکو ہم پیاس بجھانے کے واسطے پانے کا جتن کرتے ہیں مگر
وہ نصیب نہیں ہوتا بلکہ اس کے پراپت کے ہیتو مفت دکھ اٹھانا پڑتا ہے۔ گویا دکھ کی
نورتی اور سکھ کی پراپتی کیواسطے ہی سنسار کا تیاگ اور پرمارتھ کی تلاش ہے دکھ دو
طرح کے ہوتے ہیں۔ من کے دکھ کو آدھ اور دیہہ کے دکھ کو بیادھی کہتے ہیں۔ آدھ تب
ہوتی ہے جب سنکلپ ہوتا ہے کہ فلاں سکھ مجھ کو ملے اور جب وہ نہیں ملتا تو سوچ
کر کے دکھی ہوتا ہے۔ بیادھی تب ہوتی ہے جب بات پت کپھ کا بکار شریر میں ہوتا ہے
دو طرح کی ہے۔ چھوٹی اور بڑی جب شریر کو کوئی دکھ پہنچے اس کو چھوٹی بیادھ کہتے
ہیں یہ اسنان وجپ دوا دارو وغیرہ اوپادل سے نبرت ہو جاتی ہے جنم مرن کے

کے روگ کو بڑی بیا دہ کہتے ہیں۔ اسکا دُکھ من کے شانت ہوئے بغیر دور نہیں ہوسکتا۔
دراصل بیا دہ روگ کا مکھ کارن بھی من کی چنچلتا ہے جو کچھ بھوجن آدمی کھاتا ہے تب
بھیتر جو کنڈلنی شکت پرسیشٹا سے ملی ہوئی ہے وہ اودان بایو کو اوپر مکھ ہو کر پھرتی
ہے اور اپان بایو اس سے نیچے کو پھرتی ہے اوداں اور اپان کا آسمیں بر دودھ ہے انکے
بھوبھ سے اگن اٹھتی ہے جس سے بھوجن پھر پکتا ہے اور سب ناڑیاں اپنے اپنے
بھاگ رس کو لیجاتی ہیں مگر جب راگ دویش سے چت کنڈلنی شکست میں چھوبت
ہوتا ہے تب ناڑی اپنے اپنے استھانوں کو چھوڑ دیتی ہیں اور بھوجن بھی اندر نہیں
پکتا ہے تب اس کچے رس سے روگ اٹھتا ہے جیسے جب راجہ کو چھوبھ ہوتا ہے تو اسکی
سینا بھی چھوبت ہوتی ہے اسی طرح سب روگ باسنا اور من کے بھرنے سے اوتپن
ہوتے ہیں۔ سنسار کے جتنے سکھ ہیں وہ اس شریر کے نمت ہیں جسکا کچھ قیام ہی نہیں۔
کل مرے کل دوسرا دن۔ مرنیکے بعد جو شریر کی بیوستا ہوتی ہے وہ بھی پرتکش ہے
جل کر گرد ہ کر یا کیڑے مکوڑوں کا کھا جا بنکر سب طرح سے مٹی میں ملجاتا ہے اس وقت
اسکو کوئی تکلیف کسی طرح کی محسوس نہیں ہوتی کیونکہ جلاتے یا گاڑھتے وقت کسی کو
آہ زاری کرتے نہیں سُنا۔
اب رہے پرلوک کے سکھ یعنی سورگ و نرک و جنت و بہشت سو جن جیوآتما کو موت جیسے
دکھ سے جسکے خیال تک سے آدمی کانپ اٹھتا ہے کوئی گزند نہ پہنچا اس کو اور کس چیز
سے تکلیف پہنچ سکتی ہے اس لئے وہ تو خود سچدانند سروپ ہے۔ جو کچھ دکھ ہے وہ اپنے
خیالات کا بھرم ہے اور جو اس لوک یا پرلوک کے سکھ مانے گئے ہیں وہ بھی خیالات کی
گر ہنت ہے کیونکہ اگر کسی خاص پدارتھ میں سکھ ہوتا تو وہ سب کو یکساں ہونا چاہیئے۔
مگر ایسا نہیں ہوتا۔ ایک شخص جس سے کو دکھ روپ سمجھتا ہے دوسرے کے واسطے وہ
بڑی سکھ روپ ہے۔ آدمی میلے سے نفرت کرتا ہے سور اسکو بڑی رغبت سے کھاتا
ہے اس لئے خیال کی ہی درستی لازم ہے اور پانچ ہت سکھ روپ پدار اگر حاصل بھی
ہو جائیں تو پھر چند روز بعد اس سے پورا سکھ پر تیت نہیں ہوتا ہے۔ اس سے زیادہ

سکھ انی پدارتھ کی تلاش و جستجو ہوتی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ جب اس پرایت سکھ کا اپنے سچدانند سروپ سے مقابلہ کیا جاتا ہے تو وہ تچھ نظر آتا ہے اور دوسرے کی خواہش ہوتی ہے جیسے کسی کے پاس اشرفی ہو اور وہ کوشش کر کے پیسہ حاصل کرے مگر جب پیسے اور اشرفی کا مقابلہ ہو تو پیسہ کی کوئی حقیقت نظر نہ آئے گی۔ دراصل پورا سکھ اپنے سروپ میں ہی ہے لیکن اس کے سنکھ ہونا اور اس کا دیدار جبکی وجہ سے یہ سب سکھ ہیچ دکھائی دیں ضرور ہے مگر دیدار اسوقت نصیب ہوتا ہے جب من سب چیزوں کی تمنا اور باسنا کو چھوڑ کر اسکی طرف رجوع ہو اور من کو رجوع جب ہی کر سکتے ہیں جب وہ ہمارے قابو میں ہو اور اسکی چنچلتا مٹ جائے اس کی چنچلتا مٹانیکے واسطے ہی بزرگان دین نے بہت سے شغل اشغال مثلاً ذکر فکر تصور و مراقبہ وغیرہ مقرر کئے ہیں جنکی مدد سے من شانت ہو جاتا ہے اور من کے شانت ہونے سے جو پران اپاں روپی رتھ پر سوار اور ہردے میں براجمان گنیہ ہے اس کا گیان ہوتا ہے جب اپنے سچدانند سروپ کا درشن ہوا پھر سب باسنا مٹ جاتی ہے۔

(۱۷۵) ایک روز ارشاد ہوا کہ کسی مہاتما نے کسی ذکر کی فضیلت دکھلائی ہے کسی نے کسی اور ذکر کی اور درجہ بھی گھٹا بڑھا کر رکھے ہیں مگر ہماری سمجھ میں تو سب کا درجہ برابر سا ہے او مکاری برت بات ہے کسی کو کوئی آسان ہوتا ہے کسی کو کوئی۔ ہیں سب ذکر ذکر زبانی۔ ذکر قلبی۔ ذکر سری۔ ذکر روحانی۔ ذکر دوامی۔ فنا فی المذکور۔ ان میں سے جو کوئی کسی ایک کو کرتا ہے وہ ایک ہی اسکو منزل انتہائی تک پہنچا دیتا ہے ؏

ایک ہی سادھے سب سدھیں سب سادھے سب جائیں

(۱۷۶) ایک روز ارشاد ہوا کہ اس دوہے میں تین شغل درج۔ دوہا۔

آنکھ۔ کان۔ مکھ۔ مونار۔ موندکے نام نرنجن لے

بھیتر کے پٹ جب کھلیں جب باہر کے پٹ دے

اوّل۔ آنکھ بند کرنے سے مراد ہیچ سماوہ ہے جس میں ایک ہاتھ کی دو انگلیوں کو پلکوں پر رکھ کر پلکوں کو ادھر ادھر چلاتے ہیں اور پھر دونوں انگلیوں سے آنکھوں کی

مجازی اور متصل جینی کو دباتے ہیں۔ یہ اعلیٰ مراتب وصال کا ہے۔
دوئم۔ کان بند کرنے سے انہد شبد سُنا جاتا ہے۔ اس کو سن سمادہ بھی کہتے ہیں۔
سوئم۔ منھ بند کرنے سے مراد ادم اسم اعظم کا اُچارن اور پرنو کا جاپ ہے اس کے مختلف طریقے ہیں۔ اول پرایانام میں بھی رے چک پورک وکمبھک کے ساتھ ادم کا اچارن کرتے ہیں۔ دوئم منھ بند کرکے ناک سے سانس لیجاتی ہے اور سانس کی آمد و شد پر خیال رکھا جاتا ہے۔ اور اول نظر کو ناک کی نوک پر جماتے ہیں اور دل میں تصور کرتے ہیں۔ اسکو ناسا گر دھیان کہتے ہیں اسکی ہدایت بھگوت گیتا کے ادھیائے ۶ کے منتر ۱۲ اور ۱۴ میں کی گئی ہے۔ پھر مشغل کی مزاولت سے نظر اوپر کیجانب کو چڑھتی ہے اور دلمیں خیالات کا سلسلہ ٹوٹ جاتا ہے جب نگاہ اوپر چڑھنے لگی تو بجائے ناک کی نوک کے ناک کی جڑ یعنی ترکٹی استھان پر جو دونوں بھوؤں کے درمیان ہی نظر کو ٹھراتے ہیں اور اسی جگہ پر ناک سے آنے جانے والی سانس پر خیال رکھتے ہیں۔ اس سے سانس کی رفتار میں ایک قسم کا سکون ہوجاتا ہے اور بطون میں خیالات کا سلسلہ رک جاتا ہے اس کو سہج اوستھا۔ سن دھیان سرت سادھنا اور ترکٹی دھیان بھی کہتے ہیں۔ گیتا کے ادھیائی ۵ منتر ۲۷، ۲۸ میں یہ مشغل درج ہے۔ دوئم جبسوقت خیالات کا سلسلہ رک جاتا ہے تو بہت ہی آنند معلوم ہوتا ہے اور ترکٹی پر دھیان کرنے سے جو کچھ نظر آتا ہے اسکی وجہ سے نظر اور اوپر کیطرف جانے لگتی ہے اس وقت سب دروازوں یعنی جسم کے کل سوراخوں کو بند کرکے دل کو قلب میں روک کر اور نفس کو ام الدماغ میں ٹھراکر پرنو کا اُچارن کرتے ہیں۔ اس کا ذکر گیتا کے ادھیائے ۸ کے منتر ۱۲، ۱۳ میں ہے اور جوگ تشبہہ کے ۵ پرکرن اور سرگ ۷۹ میں اسکی تشریح ہے۔ سوم سدہ آسن یا پدم آسن کی ترکیب سے بیٹھ کر تھوڑی کو کنٹھ سے ملادوے یا گردن سیدھی رکھے اور نظر کو ناک کی نوک پر جماکر سانس کی آمد و شد پر توجہ رکھے اور نظر کو اوپر چڑھاتا جاوے یہاں تک کہ ترکٹی پر پہنچ جاوے مگر اس طریقے میں اول اول ذرا تکلیف ہوتی ہے۔ چہارم ناف سے دس انگل اوپر دل بند کنول کے پھول کی طرح پر رکھا ہوا ہے۔ اسمیں دو دروازے یا سوراخ ہیں اوپر کا سوراخ یعنی

باب فوقانی جسم سے ملا ہوا ہے اور نیچے کا دروازہ یعنی باب تحتانی روح سے ملا ہوا بائیں چھاتی سے چار اونگل نیچے کی طرف ہے۔ اس جگہ پر نظر جمانے اور دھیان کرنے سے دلمیں جو محل برہم کا ہے رسائی ہو جاتی ہے اور اسکے ذریعے سے اوپر کا راستہ مل جاتا ہے۔ دوہا۔

تلسی ایسی پریت کرے جیسے چندر چکور
چونچ جھکی گردن لگی چتوے داہی اور

نظر جمانے کے واسطے اس جگہ چندن یا سفیدی یا سیاہی یا کسی اور چیز کی بندی نشان لگا لیتے ہیں۔

(۱۷۷) ایک روز ارشاد ہوا کہ اجپا جاپ کے سدھ ہونیکے واسطے یہ عرصہ مقرر کیا ہے ۸ ماہ منھ سے جپے اور ۱۶ ماہ کنٹھ سے اور ۳۲ ماہ ہردے سے تو اوسکا دل نرمل ہو اور اس کے سب پاپ دور ہو جاویں۔ اور اگر کوئی شخص ۵ سال ناپھ سے جپے تو رگ رگ ریشہ ریشہ سے نام مالک جاری ہو۔

(۱۷۸) ایک روز ارشاد ہوا کہ اجپا جاپ کرنیوالے مہاتما بہت کم دیکھنے میں آئے اور دراصل اسکے ساد ہنے والے ہوتے بھی بہت ہی کم ہیں۔ اسکے کامل ایک مہاتما سے ایک مرتبہ اس طرح ملنا ہوا کہ پورب کے اضلاع میں ہم ایک استھان پر جا کر ٹھہرے وہاں اکثر ست سنگی جمع ہوتے تھے ہم کو دیکھ کر بہت ہی خوش ہوئے اور کہنے لگے کہ آپ یہاں ہی رہا کیجئے۔ ایک پرم ہنس یہاں رہا کرتے تھے عرصہ تین سال سے چلے گئے ہیں لیکن یہ کہہ گئے ہیں کہ پھر ایک مرتبہ ملیں گے۔ یہ بات ہو ہی رہی تھی کہ اچانک وہ ہنس آ گئے سب دیکھ کر حیران ہو گئے وہ فوراً تاڑ گئے اور بولے کہ تم سے ملنے کا وعدہ کیا تھا سو پورا کرنے آئے ہیں۔ ہر چند لوگوں نے بیٹھنے کو کہا مگر بیٹھے نہیں اور واپس جانیکو تیار ہو گئے۔ ان لوگوں کے اصرار سے ہم نے بھی بیٹھنے کو کہا تو بیٹھ گئے۔ جب سب لوگ چلے گئے تو رات کے وقت ہم سے کہا کہ آؤ چلیں بازار میں کچھ کام ہے ہم ساتھ ہو لئے ایک ساہوکار کی دوکان پر گئے تھوڑی دیر وہاں بات چیت کی پھر وہاں سے ہم کو لیکر ایک

اور جگہ گئے پھر وہاں سے قریب بارہ بجے رات کے ایک سیٹھ کے مکان پر جوان کے
شش تھے پہنچے۔ دروازہ بند تھا مگر ہم کو یہ دیکھ کر بہت تعجب ہوا کہ انکے ہاتھ لگاتے
ہی وہ دروازہ ایسے کھل گیا جیسے کہ صرف کواڑ بھڑے تھے۔ زینہ پر چڑھ کر اوپر پہنچے
تو سیٹھ اور سیٹھانی سو رہے تھے انکو جگایا وہ بھی دیکھ کر بہت حیران ہوئے بڑی
عزت اور خاطر سے بیٹھایا۔ آپ نے فرمایا کہ کچھ کھنے کو بھی ہے۔ اتفاق سے کوئی کھانے کی
چیز موجود نہ تھی سیٹھانی کھانا بنانے کو اٹھیں ان کو منع کر دیا اور فرمایا کہ آم اور پیڑے
جو رکھے ہیں وہی لے آؤ۔ اور انہوں نے وہی پیش کر دئے تھوڑے سے آپ کھائے
ہم کو بھی دئے لیکن چونکہ بہت بے وقت تھا اس لئے ہم نے تو نہ کھائے پھر آپ نے
پانی پیا اور ہم سے کہنے لگے کہ پرم ہنس جی ان لوگوں سے ملنے کا وعدہ کیا تھا سو پورا کرنا
تھا دیکھئے اجپا جاپ ایسی چیز ہے کہ پران کی گت اس سے بالکل قابو میں آجاتی ہے اور
ہم کو دکھلا کر اجپا کیا اور وہیں چولا چھوڑ دیا۔ واقعی بہت ہی کامل شخص تھے۔ انکو جسم
اور جان کے متعلق امور پر پورا اختیار تھا۔

(۷۹) ایک روز ارشاد ہوا کہ جبلپور میں ایک ملا صاحب گنڈے تعویز کرتے تھے پراپکاری
تھے اور بڑے بزرگ مشہور تھے لیکن فقیری میں ان کا درجہ اعلےٰ نہ تھا انکے ہاں ایک
فقیر آئے ملا صاحب نے ان کو اپنے بالا خانہ پر ٹھہرا دیا وہ رات بھر اجپا میں مشغول چھت
پر گھومتے رہتے تھے۔ ملا صاحب کی نیند میں فرق آتا تھا۔ دو دن تو مہمان نوازی کے
خیال سے کچھ نہ کہا تیسرے دن باتوں باتوں میں کہنے لگے کہ آپ تو کچھ دیوانے سے معلوم
ہوتے ہیں۔ وہ ہنسکر بولے کہ ہم تو آپکو بھی دیوانہ سمجھ کر ہی آئے تھے مگر افسوس ہے کہ آپ
تو دانا نکلے ہم کو تو درد کے ایک پل نیند بھی حرام ہے اور اس دن وہاں سے اٹھ آئے
اجپا کرنیوالے ایک اور بزرگ سے ملنا ہوا وہ ایک طوائف کے مکان پر رہتے تھے ان کا
درجہ اعلیٰ تھا۔

(۸۰) ایک روز ارشاد ہوا کہ انسان کی زندگی کا اندازہ۔ دن۔ ماہ۔ برس پر نہیں بلکہ
سانسوں کی تعداد پر منحصر ہے۔ حالت صحت میں ۲۱۶۰۰ سانس روز مرہ کی مقرر ہیں ان

کی کمی بیشی سے زندگی کے عرصہ میں کمی بیشی ہوسکتی ہے۔ لہذا جن کاموں میں سانس زیادہ چلے ان سے پرہیز کرنا چاہئے۔ بیٹھک بارہ۔ چلت اٹھارہ۔ سووت پچیس اور مینتھن ساٹھ لہذا سمادھی وغیرہ لگانے سے جس میں سانس بالکل رک جاتی ہے زندگی بہت بڑھ جاتی ہے۔

(۱۸۱) ایک روز ارشاد ہوا کہ جسوقت شری بابا نانک صاحب بھجن سے فارغ ہوئے تو جابجا گشت کرنا اپدیش دینا شروع کیا جب راجہ شبوناتھ سنگھ کو سرت شبد مارگ کا اپدیش بنام سہج یوگ کیا تو انہوں نے عرض کیا کہ مہاراج کتب مقدسہ و متبرکہ قدیمیہ سے معلوم ہوتا ہے کہ بیشتر مہاتما لوگ چکروں کی صفائی و پرایانام بتاتے تھے جب وہ درست ہوجاتا تھا اس وقت سہج یوگ بتلاتے تھے آپ نے مجھے پہلے ہی سے سہج یوگ بتایا اس میں کیا مصلحت ہے تو بابا صاحب نے جواب دیا کہ اول تو بیشتر کے زمانہ میں عمر دراز ہوتی تھیں اس لئے سب کام اتنے عرصہ میں ہوسکتا ہے۔ اب عمر اس قدر کم ہوگئی ہے کہ سلسلہ سے کل کام اس عمر میں نہیں ہوسکتا۔ دوم اب آدمی ایسے جفاکش اور سادھنا والے نہیں جو اس کو پورا ڈال سکیں اکثر گھبرا کر کمر کھول دیتے ہیں اور کام ادھورا رہ جاتا ہے تیسرے چکروں کی صفائی سے سدھی شکتی حاصل ہوجاتی ہیں اس میں اول تو آدمی کے گمراہ ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ دوسرے اس کا اثر صرف اس خاکی جسم تک رہتا ہے چوتھے یہ سفلی مقامات میں ہیں گذر ہوتا ہے اور سہج یوگ کے ذریعہ سے علوی مقامات میں یکدم سے رسائی ہوجاتی ہے اور یہ طریقہ ایسا سہج اور آسان ہے کہ چہ مرد و چہ عورت چہ جواں و چہ پیر ہر ایک اس کو بلا خیال فرصت و وقت کے کرسکتا ہے اس لئے آدمیوں کی عمر و جسمانی تندرستی و مالی ملکی حالت و فکر معاش وغیرہ کل باتوں کا خیال کرکے مہاتماؤں نے اس زمانے کے لئے اس طریقہ کو سب سے زیادہ موزوں و درست سمجھا ہے اس لئے اسکو رواج دیا ہے۔ تم اپنے دل میں کسی قسم کا شک و شبہ نہ لاؤ اور اس کو کماؤ۔

(۱۸۲) ایک روز ارشاد ہوا کہ کھچری سوز گداز پیدا کرتی ہے اور اسکو بڑھاتی ہے۔ پرانایام جذبہ کے بڑھنے میں مدد دیتا ہے اور سہج سمادہ سکھمنا کا راستہ کھولتی ہے اور پرکاش ہوتا

ہے۔ ابھیاسے سرت کی ایکتا ہوتی ہے لیکن ان میں سے جس کسی کو بھی ڈرڑھ کر کے کیا جاوے تو ہر ایک منزل مقصود تک پہنچا سکتا ہے۔ ع

ایک ہی سادھے سب سدھیں سب سادھے سب جائیں

(۱۸۵) ایک روز ارشاد ہوا کہ یہ سات باتیں بھی طالب خدا کو دھیان میں رکھنی چاہئیں اور ان پر عمل کرنا چاہیئے (۱) دوام الوضو (۲) دوام الخلوت (۳) دوام الصوم (۴) دوام الربط القلب بالشیخ (۵) ترک الاعتراض (۶) على الله و على الشیخ (۷) دوام الرضا بقضاء اللہ تعالےٰ۔

(۱۸۶) ایک روز ارشاد ہوا کہ بھوگ اور یوگ میں اوتار اور چڑھاؤ کا فرق ہے یعنی بھوگ میں جیو بندھ دوار اوپر سے نیچے کو اترتا ہے اور یوگ میں ناد دوار نیچے سے اوپر جاتا ہے ہٹ یوگ دوار اس کی سادھنا چھ کریا کر کے ہوتی ہے۔

(۱) گنیش کریا۔ اپان وایو دوار اگنیش کریا ہوتی ہے اور ادھار چکر سادھا جاتا ہے۔ گدا سے جل کھینچ کر اوپر چڑھاتے ہیں اور پھر گرا دیتے ہیں ایسے بار بار مبارک کرنے سے ادھار چکر ٹوٹ جاتا ہے اور اس سے یوگی اوپر کو چلتا ہے اور تب ادھار چکر شدہ ہو جاتا کہلاتا ہے۔

(۲) بجرولی کریا۔ ادھار چکر کے اوپر سوادھشٹھان چکر ہے جب ادھار چکر شدہ ہو جاتا ہے تب سوادھشٹھان چکر کو بیدھتے ہیں۔ بارہ ادنگل کی سلائی بنا کر لنگ دوار میں اوسے بار بار چلاتے ہیں جس سے پیشاب کی اندری کا چھید شدہ اور صاف ہو جاتا ہے پھر اس اندری کے دوار اجل کھینچ کر چڑھاتے ہیں جب جل کو اچھی طرح چڑھانے اور اتارنے کا ابھیاس بڑھتا ہے تب سلسلہ سے دودھ اور شہد اور پارہ چڑھاتے اور اتارتے ہیں۔ جب ہاؤ بھر پارہ کو چڑھا کر جیون کا تیوں اتارنے کا ابھیاس ہو جاتا ہے تب یہ چکر شدہ ہو جاتا ہے۔

(۳) دھوتی کریا۔ سوادھشٹھان چکر صاف ہونیکے بعد پران اور سمان وایو کو شامل کر کے دھوتی کریا کی جاتی ہے۔ نوگز لمبی اور کہیں کہیں پندرہ ہاتھ اور چودہ ہاتھ لکھی

ہے) چار انگل چوڑی باریک اور نرم ابستر کی پٹی یا دھوتی بتاتے ہیں اسکو تھگوکر منھ کی راہ نگل کر اور پیٹ میں پہنچا کر نکال لیتے ہیں اور پانی پی کر بھیتر آنتوں کو صاف کرتے ہیں اور کپڑے میں جو کف وغیرہ لگ کر آتا ہے اس کو صاف کر کے پھر دھوتی کو نگلتے ہیں اور نکالتے ہیں۔ ایسے بار مبار کرنے سے یہ کریا پوری ہو جاتی ہے اور تب یوگی نابھ سے وایو کو اٹھا کر مٹی پورک چکر میں بھرنا ہے۔ یہ پٹی نئے کپڑے کی ہو جب ذرا بھی پرانی ہو جائے تو پھر بدل دینی چاہئے۔ ورنہ ٹوٹ جائے گا اندیشہ ہوتا ہے۔

(۴) دانتن۔ مہین سوت کی بنکر اور انگوٹھے کے برابر موٹی سوا ہاتھ لمبی دانتن بنا کر گلے میں ہو کر پیٹ میں چلاتا ہے اور پیٹ بھر پانی پی کر نکالا جاتا ہے اس سے پیٹ کلیجہ اور پھیپھڑے کا کف وغیرہ نکل جاتا ہے اس کریا کو کنجر کریا اور گج کرم بھی کہتے ہیں۔ اس سے بڑا آنند ملتا ہے اور پرکاش ہوتا ہے۔ اس کریا سے یوگی اناہد شبد سننے لگتا ہے۔

(۵) لمبکا یوگ۔ پران اپان اور سمان تینوں کو کنٹھ استھان میں اکھٹا ملاتا ہے۔ اسکے سادھن کے سمے کیول دودھ ہی پی کر رہنا پڑتا ہے اناج نہیں کھایا جاتا مکھن اور سیندھے نمک سے جیبھ کو روز مرہ رگڑ کر پتلا کرنا اور جیبھ کی جڑ کی رگوں کو آہستہ آہستہ کاٹ کے اسکو اتنا بڑھانا پڑتا ہے کہ جس سے دسویں دوار تک پہنچ سکے پھر جیبھ کو الٹ کر برہم رندھر کے مارگ کو روک کر اوپر سے ٹپکتے ہوئے امرت کو پیتا ہے۔ اس کے پینے سے شریر کی کانت تیج مے ہو جاتی ہے اور لمبکا یوگ پورا ہو جاتا ہے اور لبشدہ چکر صاف ہو جاتا ہے۔

(۶) نینی بشدہ چکر کے آگے اگنی چکر ہے۔ سوت کی بتی بالشت بھر لا بنی بنا کر ناک میں چلا کر برہمانڈ کو بجلی پر کار صاف کر کے اپنے کنٹھ کی وایو کو اگن چکر میں استھاپت کرنا ہوتا ہے اس سے بڑا آنند ہوتا ہے۔ وایو کو اوپر چڑھا کر جلیبھ سے کنٹھ کے مارگ کو روک کر کنبھک کر کے یوگی سمادھ کو پراپت ہوتا ہے اور شریر شکنت میں مرنگ کے سمان ہو جاتا ہے اور دسویں دوار میں پہنچ کر یوگی نر بکلپ سمادھ کو پراپت ہو جاتا ہے اور استھان پر پہنچ کر یوگی آٹھ سدھ اور نونِدھ کو پراپت کرتا ہے مگر اس یوگ کا

ابھیاس گرو دوارا اور ان سے پوچھ کر کرنا چاہیئے۔ دیکھا دیکھی اور کتاب پڑھ کر کرنے سے کام خراب ہو جاتا ہے۔

دیکھا دیکھی سادھے یوگ
چھیجے کایا باڑھے روگ

بعض مہاتماؤں کی زبانی اور گرنتھوں میں اسکے یہ چھ نام ہی سنے اور دیکھے ہیں۔ (۱) نیتی (۲) دھوتی (۳) وستی (۴) گج کرم (۵) نیولی (۶) نراٹک۔ لیکن یہ صرف لفظی فرق ہے۔ گنیش اور بجرولی دونوں کو وستی کہہ سکتے ہیں۔ نیولی اور نراٹک دونوں کا ابھیاس لمبکا یوگ میں آجاتا ہے۔ ہٹ یوگ میں ان ادویات کے استعمال کی ضرورت پڑتی ہے۔ **ترکیب داتن بنانیکی** مہین سوت کا تار ۲ گز یا ۳ گز لمبا ہو جتنی موٹی داتین بنانی ہو اسی انداز سے اسکی ایک لڑ موٹی بنانی چاہیئے۔ ایسی تین ڈوریوں کو خوب بٹکر اور دوہرا کر کے پھر بٹ لیں جس طرح سے رسی بٹنے کے واسطے لڑیں تیار کرتے ہیں۔ تینوں لڑوں کے عین نصف میں شکم کی جگہ سے دو دو انگل دونوں طرف بٹکر چار انگل کا حلقہ سا بنالیں اسکے بعد گانٹھ دیدیں گانٹھ کے بعد صرف تین ڈوڑے بٹے رہنے دیں۔ باقی کا بل نکال کر نرم کر لیں اور ان کھلے تاگوں کو بالکل بیچ میں رکھکر اوپر سے اُن تینوں بٹی لڑوں کو ایک ایک کر کے رسی کی طرح سے خوب بٹ دیں۔ قریب ایک ہاتھ تک بٹنے کے بعد پھر گانٹھ لگا دیں تاکہ بٹا ہوا حصہ کھل نہ جاوے اسکے بعد کل سوت کھولدئے جاویں اور وہ گبھا یعنی پھندنا کھلے سوت کا گرہ بھر لانبا ہو باقی حصہ کو کاٹ دیا جاوے۔ داتن کی کل لمبائی ہاتھ بھر سے دس گرہ تک ہونی چاہیئے۔ **ترکیب نیتی بنانیکی**۔ بارہ بارہ تار کی چھ بالشت لانبی تین لڑ بناویں تینوں کو علیحدہ علیحدہ خوب بٹلیں پھر دو لڑوں کو درمیان سے ملا کر تین۔ تین انگل کے بعد تیسری لڑ بھی درمیان سے ملا کر تینوں کو بل دیں۔ تقریباً ایک سے سوا بالشت تک بٹجاوے تو گانٹھ لگا دیں تاکہ بل نہ کھلے اسکے بعد بل کو نکالکر سوت کو کھولدیں۔ کل نیتی کھلی اور بٹی ہوئی ایک ہاتھ لانبی ہونی چاہیئے

(۱۵۵) ایک روز ارشاد ہوا کہ پیشتر عام طور سے بہا تما لوگ علم سرودہا کے عالم ہوتے تھے اپنے کل کاموں میں اسکے مطابق دستورالعمل کرتے تھے اس کا طریقہ اس طرح پر ہے کہ جسم انسانی میں تین تین ناڑیاں یعنی اڑا پنگلا و سکھمنا مخصوص رکھی گئی ہیں انکی رفتار پر دھیان رکھنے کو سرودھا کہتے ہیں اور انکے ذریعے سے سانس کی آمد و رفت ہونے سے جسم انسانی پر کیا اثر پڑتا ہے اور پنچ تتو وغیرہ بیرونی مادہ سے ان کا کیا تعلق ہے اس کو اس طرح پر سمجھنا چاہیے۔

داہنے نتھنے کو پنگل یعنی سورج مانا گیا ہے اس سے اگر سوانس کی آمد و رفت ہو تو سورج چلنا کہا جاتا ہے بائیں نتھنے کو اڑا اور چندرما چلنا کہتے ہیں۔ اگر دونوں نتھنوں سے سانس برابر جاری ہو یا حال ہی داہنے سے اور حال ہی بائیں سے چلے تو اس کو سکھمنا کہتے ہیں چت کو استھر کرکے ناک کے اگلے سرے یعنی نوک پر نظر جما کر سوانس کو دیکھنے سے سُروں کا حال معلوم ہوتا ہے۔ ہر ایک سُر ایک نتھنے سے ایک مرتبہ پانچ گھڑی یعنی قریب دو گھنٹے چلتا ہے پھر دوسرا بدل جاتا ہے جب ایک سُر سے دُوسرا سُر بدلتا ہے تو سکھمنا چلتا ہے۔ ایک دن رات میں پانچوں تتوؤں کے بارے دور ہو جاتے ہیں۔ سروں کا حال اس طرح پر ہے۔

| نمبر سلسلہ | نام تتو | چال | رنگ | پرمان | جسم میں استھان | آدھار | کرم اندری دوار | گیان اندری | آکار | مزہ | گن | سُر جس سے تعلق ہے | کون کام کرنے کی قوت تیز ہیں | متفرق حالات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | پرتھوی | سنمکھ | پیلا | ۱۲ انگل تک | کلیجہ | کھانا پینا | گدا | ناسا | چوکور | میٹھا | ستوگن | چندرما | استقلال کے | اس تتو کے وقت لڑائی میں جاوے تو لڑائی برابر رہے |
| ۲ | جل | نیچے | سفید | ۱۶ " | بھال | میتھن | لنگ | زبان | لانبا | مسیٹھا | | | جلدی کے | " " فتح ہو |
| ۳ | اگنی | اوپر کو | لال | ۴ " | پتہ | لوبھ موہ | پیر | آنکھ | ترکونی | چرپرا | رجوگن | سورج | سخت محنت کے | " تو ہارے اور زخمی ہو |
| ۴ | وایو | ترچھی | ہرا | ۸ " | نابھ | گندہ سگندھ | ہاتھ | توچا | گول یا چھکونی | کھٹا | | | چر | " تو ہارے |
| ۵ | آکاش | ناک کے دونوں سُر پورن | شیام | نتھنوں سے باہر سے معلوم ہو | شیش | شبد کشبد | منھ | کان | شونیہ | کڑوا | تموگن | سکھمنا | بھگوت بھجن | تو مارا جاوے |

(۱) داہنے سُر یعنی سورج یا پنگل چلتے وقت یہ کام کرنے چاہئیں۔ تلوار اٹھانا۔ دشمن سے لڑنا۔ بحث مباحثہ کرنا۔ بھوجن۔ اسنان۔ پاخانہ۔ میتھن۔ افسر سے ملاقات۔ لکھنا پڑھنا۔ وِدیا یعنی علم سیکھنا۔ بیوپار۔ گھوڑے

(۲) بائیں سُر یعنی چندرما یا اڑا چلتے وقت یہ کام کرنے چاہئیں۔ بواہ۔ دان۔ تیرتھ۔ کپڑے اور زیور پہننا۔ نئے مکان میں جانا۔ کتاب لکھنا۔ یوگ ابھیاس۔ دوستی۔ دوا کھانا۔ کھیتی باڑی کرنا اور اناج بونا۔ منتر لینا

ہاتھی کی سواری۔ نئی بدیا سیکھنا۔ منتر سدھ کرنا۔ دشمن کے گھر جانا۔ قرض دینا یا مانگنا۔ زہر اور بھوت اتارنا۔ خرید فروخت وغیرہ یعنی کل چر کام اس سُر میں کرنے چاہئیں۔

کرشن پکش یعنی اندھیرے پاکھ کا اس سُر سے تعلق اس طرح پر ہے یعنی اول تین روز سورج چلتا ہے اور پھر تین یوم تک چندرما۔ اسی طرح سے علی الترتیب۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۔۲۔۳ | ۴۔۵۔۶ | ۷۔۸۔۹ | ۱۰۔۱۱۔۱۲ | ۱۳ - ۱۴۔۱۵ |
| سورج | چندرما | سورج | چندرما | سورج |

دونوں میں منگل۔ اتوار اور سنیچر اور راشیوں میں کرک۔ میکھ۔ تلا اور مکر اس سے ملے ہوئے ہیں اور تتووں میں اگن وایو تو اس سُر میں کام کرنے کے لئے ٹھیک ہیں۔

راج گدی پر بیٹھنا۔ گپھا حویلی مکان بنوانا۔ چھپر چھوانا۔ باغ لگوانا۔ حاکم کا قلع میں جانا۔ پانی پینا۔ پیشاب کرنا وغیرہ کل تھر کام اس سُر میں کرنے چاہئیں۔

شکل پکش یعنی اجالے پاکھ کا اس سُر سے تعلق اس طرح پر ہے یعنی اول تین روز چندرما اور پھر تین دن تک سورج اور پھر اسی طرح سے یکے بعد دیگرے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۔۲۔۳ | ۴۔۵۔۶ | ۷۔۸۔۹ | ۱۰۔۱۱۔۱۲ | ۱۳۔۱۴۔۱۵ |
| چندرما | سورج | چندرما | سورج | چندرما |

دونوں میں۔ سوموار۔ برہسپت۔ اور شکر اور راشیوں میں برکھ۔ برشچک سنگھ اور کمبھ اس سے ملے ہوئے ہیں اور تتووں میں جل پرتھوی چندرما سُر میں کام کرنے کے لئے ٹھیک ہیں۔

(۳) اگر سکھمن میں دنیا کے کوئی کام کرو تو دیر یا نقصان ہو۔ تکلیف یا کلیش ہو۔ کسی سے ملنے جاوے تو آدمی نہ ملے۔ یہی متھن۔ کنیا اور دھن اسکی راشیوں میں اس میں بھجن اور یوگ اور آتم ابھیاس کرنا چاہیئے۔

عمرانسانی پران تتووں کا اثر اور اس سے حالات ذیل متعلق ہیں۔

دن کو چندرما اور رات کو سورج چلنے سے عمر بھرپور ہوتی ہے اگر اس کے خلاف کارروائی ہو تو بیماری پیدا ہو۔ اور اگر اگنی تتو قائم ہو اور آٹھ پہر تک برابر سورج چلتا رہے تو تین سال کا یار ہے۔

اگر سولہ پہر تک برابر چلتا رہے تو دو سال کا یار ہے۔

اگر تین رات و تین دن برابر چلتا رہے تو ایک سال کا یار ہے۔

اگر سولہ دن رات برابر سورج چلتا ہے تو ایک مہینے کا یار ہے۔

اگر ایک ماہ دن رات برابر سورج چلتا رہے تو دو دن کا یار ہے۔

اگر تین رات دن آکاش تتو چلے تو ایک سال کا یار ہے۔

اگر ایک ماہ تک رات کو برابر چندرما اور دن کو سورج چلے تو چھ ماہ میں موت ہو جاوے۔ اگر منھ سے سانس چلنا شروع ہو تو چار گھڑی میں موت ہو۔ پانچ گھڑی تک برابر سکھمن چلے تو مرتیو ہو یا مکتی ہو جاوے۔

کرشن پکش اور دکشنائین سورج میں یوگی شریر تیاگے تو راجہ ہو اور اترائین سورج اور شکل پکش میں شریر تیاگے تو مکتی ہو۔ اگر چار یا آٹھ یا بارہ یا بیس دن تک چندرما چلے تو عمر بڑی ہو۔ جب آئینہ میں اپنا منھ نظر نہ آوے تو پندرہ دن قیام زندگی کا سمجھے۔ جب کسی کو اپنی ناک یا بھویں دیکھنے سے نظر نہ آویں تو تین دن کا مہمان ہے۔ تیل اور پانی وغیرہ اشیاء مجلی میں جب چہرہ یا کوئی عضو چہرہ کا نہ دکھائی پڑے تو اپنے کو پانچ روز کا مہمان سمجھے۔ جب خوشبو اور بدبو تمیز باقی نہ رہے تو تین دن کی زندگی سمجھے۔ اگر بیمار کا سانس ناک سے ٹھنڈا اور منھ سے گرم نکلے تو زیست کی امید نہیں۔ اگر نہاتے وقت پانی جسم پر پڑ کر بالکل نہیں ٹھہرے

تو دس رات کی زندگی سمجھے۔
بیماری کی حالت دریافت کرنے میں یہ بات دیکھی جاتی ہیں کہ اگر پوچھنے والا بائیں طرف بیٹھ کر پوچھے اور بایاں سر اور دھرتی تتو ہو تو روگی مرے نہیں اگر چندر ما بند ہو کر سورج چلنے لگے تو مریض نہ جیوے۔
سفر کے وقت سُروں سے یہ نتیجہ اخذ کرتے ہیں۔ اگر سورج کا دن ہو اور داہنا سُر ہو تو پہلے تین قدم آگے رکھے۔ اگر چندرما کا دن ہو اور بایاں سُر ہو تو پہلے بایاں قدم چار مرتبہ آگے رکھے۔ داہنے سُر میں پورب اور اتر کو جاتا اور بائیں سُر میں دکھن اور پچھم کی طرف جانا درست ہے۔ اسکے خلاف خراب ہوتا ہے۔ چندرماں کا دن ہو تو بایاں پیر اور سورج کا دن ہو تو داہنا پیر پہلے اٹھانا چاہیئے۔ جون سا سُر چلتا ہو پہلے وہی قدم چلے تو بھی درست ہو جاتا ہے۔
اگر کوئی گربھ کی بابت دریافت کرے تو یہ باتیں دیکھی جاتی ہیں۔ استری کے گربھ کی بابت اگر کوئی دریافت کرے کہ گربھ ہے یا نہیں تو جس طرف دریافت کرنے والا بیٹھا ہے اگر اس طرف کا سُر بند ہے تو گربھ ہے اگر سر چلتا ہو تو گربھ نہیں ہے۔ اگر کوئی دریافت کرے کہ لڑکا ہوگا یا لڑکی تو اگر اسوقت داہنا سُر چلتا ہو تو لڑکا ہوگا اور اگر بایاں سُر چلتا ہو تو لڑکی ہوگی۔
اگر داہنا سُر چلتے وقت دریافت کرے اور اس وقت بایاں سُر بدل جائے تو لڑکا ہو کر مرے گا۔
اگر بایاں سُر چلتے دریافت کرے اور اسوقت داہنا سُر بدل جائے تو لڑکی ہو کر مر جائے گی۔
اگر سکھمن چلتے وقت سوال کرے تو دو بچے یعنی جوڑے ہوں۔
اگر آکاش تتو چلتے وقت سوال کرے تو سنتان نہ ہو یا ہجڑا یا نامرد۔
اگر اگن تتو چلتے وقت سوال کرے تو چھپایا ہو۔ بڑھے نہیں۔ پیٹ میں ہی بلما جائے۔

اگر جل تتو چلتے وقت سوال کرے تو لڑ کا ہو۔
اگر پرتھوی تتو چلتے وقت سوال کرے تو لڑکی ہو۔
گربھادھان کے بارے میں اس طرح پر ہے کہ جس وقت عورت چوتھے دن نہاوے اگر اسکا چندر ما سُر چلتا ہو اور اس کے خاوند کا سورج تو جان لو کہ لڑکا پیدا ہوگا۔ اس کے برخلاف ہو تو لڑکی۔
اگر جل اور پرتھوی کے یوگ میں گربھ رہے تو لڑکا ہو۔
اگر پرتھوی تتو کے یوگ میں گربھ رہے تو لڑکا دھن وان۔ خوبصورت اور راجہ ہو۔
اگر اگن تتو کے یوگ میں گربھ کرے۔ ماں دکھی ہو اور مر جائے۔
اگر وایو تتو کے یوگ میں گربھ رہے تو لڑکی ہو اگر وایو تتو اور داہنے سُر میں بھوگ کرے۔ اور گربھ رہے تو شریر میں بیماری ہو۔
اگر آکاش تتو کے یوگ میں گربھ رہے تو سوتک موت۔
عام معاملات میں سوال کرتے وقت یہ باتیں دیکھی جاتی ہیں۔ جو سُر چل رہا ہو اُسی طرف سے اگر سوال کرے اور وہ سُر بند ہو جاوے تو کام نہو۔ جل یا پرتھوی تتو ہو اور سورج سُر ہو اور داہنی جانب سے سوال کرے تو کام بنا سمجھو جس طرف کا سُر ہو اسی طرف سے سوال کرے تو اچھا ہوتا ہے۔ اسکے خلاف خراب۔ اگنی یا وایو یا آکاش تتو چلتے وقت دریافت کرے تو شبھ کارج نہو۔ اندر کی طرف سوانس جاتے وقت کوئی سوال کرے تو کہو کام شرطیہ ہوگا جو باہر کی طرف سانس آتے وقت سوال کرے تو کام نہو۔
سُروں سے مرض کا علاج بھی ہوتا ہے یعنی مرض حارمیں چندر سُر کو چلاتے ہیں اور مرض بارد میں سورج کو چلاتے ہیں۔ رات کو بائیں کروٹ سے سونا چاہئے۔

تتوؤں کی پہچان اس طرح پر کرلینی چاہئے۔ ایک شیشہ لو اور زور سے ناک سے اس پر سانس لو تو شیشہ کسی قدر دھندلا ہو جائے گا اگر اس دھندلے حصے کے چار زاویہ ہیں تو سمجھو کہ پرتھوی تتو چل رہا ہے۔ آدھے چاند کی سی شکل ہے تو جل تتو چل رہا ہے۔ مثلث کی سی شکل ہے تو اگنی گول شکل ہے تو وایو اور اگر کان کے مشابہ شکل ہو تو آکاش تتو سمجھنا۔ ایسے بھی کرتے ہیں کہ پانچ گولی ایک ایک تتو کے رنگ کی بنوالیں اور ان کو جیب میں ڈال کر جب تتو معلوم کرنا ہو آنکھ بند کرکے ایک گولی نکال لیں۔ جس رنگ کی گولی نکلے اکثر وہی تتو چل رہا ہوگا۔ مگر یہ بات چرنے مزاولت سے ٹھیک ہوتی ہے۔

سُروُدے کے ذریعہ یوگی لوگ برس پھل یعنی سمت آیندہ کا حال بھی دیکھتے ہیں۔ جس دن اور جس گھڑی میکھ کی سنکرانت لگتی ہے خواہ درمیانی چیت کے مہینے میں پڑوا کو جب شکل پکش لگتی ہے تو علی الصباح دیکھئے کہ کون سُر اور کون تتو چل رہا ہے اور ان کا پھل اس طرح پر ہے۔

اگر پرتھوی تتو اور چندر سُر ہو تو راجہ اور پرجا سکھی ہو۔ ملک میں بارش ہو۔ اناج چارہ بہت پیدا ہو۔

اگر جل تتو اور چندر سُر ہو تو خوب بارش ہو اور آنند منگل سے رعایا رہے۔ اور دھرتی خوب پھلے اور خوب سما ہو۔

اگر پرتھوی اور جل تتو سورج کے ساتھ ہو تو مدھیم سما ہو۔ اگر اگنی تتو ہو تو پرجا کو روگ اور دکھ ہو، راجہ کا مان گھٹے۔ کال پڑے تھوڑی بارش ہو۔ جا بجا آگ لگے ملک میں خوف کلیش اور دنگا ہو۔

اگر وایو چندر سُر میں چلے تو لوگ خوفزدہ رہیں۔ کال پڑے کچھ دنگا فساد ہو۔ اگر وایو تتو سورج سُر میں چلے تو نہ بارش ہو نہ غلہ پیدا ہو۔ آکاش تتو ہو تو اکال پڑے اور تنکا بھی نہ اوگے۔ مینہ نہ برسے اور زراج اپتات ہو۔

اگر سکھمنا سُر ہو تو راج میں اپنا تت ہوا کال پڑے اور دیکھنے والا بھی مرجائے۔

(۱۸۶)

ایک روز علم سُروُدے کا تذکرہ ہو رہا تھا کہ ایک دیوان جوگراج جی نے اس کے ایک عامل کا حال بیان کیا کہ وہ ہر ایک کام سوانسوں کو دیکھ کر کرتے تھے۔ ایک مرتبہ وہ دیوان صاحب سے ملنے آئے ان کا مکان اندرون محلہ تھا۔ دروازہ کھلا ہوا تھا۔ بغیر دریافت و تلاش مکان کے اندر گھستے ہوئے چلے گئے۔ دیوان صاحب نے ان سے دریافت کیا کہ آپ کو مکان کا پتہ کیسے چلا تو جواب دیا کہ

"راستہ میں جس قدر چوراہے وغیرہ ملتے گئے وہاں ٹھہر کر سوانس کو دیکھ لیتے تھے جس طرف کا سُر چلنے لگتا اسی طرف کو روانہ ہو جاتے۔ اسی طرح سے دیکھتے ہوئے جب آپکے دروازے کے سامنے پہنچے تو سُر بالکل بند ہو گیا اور ذرا ٹھہر کر بایاں سُر چلا اسی لئے اُسی مکان کے دروازے میں چلا آیا۔

(۱۸۷)

ایک روز بابو کالکاپرساد جی نے ذکر کیا کہ ہم ایک جگہ گئے اور اپنے ایک دوست سے پوچھا کہ یہاں کوئی فقیر ملنے کے لائق ہیں انہوں نے جواب دیا کہ دو فقیر ہیں ایک مرد اور ایک عورت۔ مرد تو شہر سے باہر رہتے ہیں اور مسلمان ہیں مگر مہابیر کی اُپاسنا کرتے ہیں اور ایک مورت ہنومان جی کی رکھی ہے جو بیمار آتا ہے اس مورت کے سامنے کر دیتے ہیں اور وہ اکثر چنگا ہو جاتا ہے۔ ایک شخص گٹھیا کا بیمار آیا اس کو تین مرتبہ مورت کے سامنے پیش کیا مگر وہ چنگا نہ ہوا تب تو فقیر صاحب سونٹا اٹھا کر پلٹ پڑے اور مورت کو کھنڈت کر دیا اتفاق سے وہ آدمی چنگا ہو گیا اور نذر بھینٹ لیکر آیا تو فقیر صاحب نے کہا کہ ہمارے بابا نے تم کو اچھا کیا مگر ہٹ کر اور مار کر کھا کر۔ اس لئے تم ان کی مورتی کو درست کرا دو اور نیا چولا چڑھا دو ان سے ہماری بھی بات چیت ہوئی۔ دوسری عورت تھی بازار میں بیٹھی تھی جب ہم اسکے پاس گئے تو وہ تماشا کر رہی تھی۔ ہم اور ہمارا دوست پاس جا کر بیٹھ گئے مگر اس کو

خبر نہیں ہوئی گھنٹے بھر تک نرا ٹک کرتی رہی - بعد دو گھنٹے تک اپنا جسم دیکھتی رہی۔
قریب تین گھنٹے بعد ہوش میں آئی تو ہماری طرف مخاطب ہوئی - وہ ڈائن کا منتر
بھی جانتی تھی - ہم نے اس سے کہا کہ منتر ہم کو بھی سکھا دو - اس نے جوابدیا۔
"اس کو سیکھ کر ناحق خوار ہوگے - میں نے سیکھ کر ہی کیا لیا - گھر بار چھوڑ کر
یہاں پڑی ہوں - اپنے پرائے سب سے بیزار ہوں جب ہم نے اصرار کیا تو سکھلا دیا -
اکیس یوم میں سدھ ہوا - اسکی وجہ سے آنکھ کی پتلیاں الٹ گئیں تھیں اور الٹی مورت
آدمی کی پتلی میں نظر آتی تھی - انھوں نے یہ بھی ذکر کیا کہ ہم ایک ہٹ یوگی سادھو سے
بھی ملے تھے وہ اُدر تپیا کریا کرتے تھے جسکے اثر سے ان کو یہ بات حاصل ہوگئی تھی
کہ لنگ اندری کو خواہ اندر جسم میں سمیٹ لیں خواہ بڑھا کر لانبا بنالیں اکثر وہ اندری کو
بڑھا کر اتنا لانبا بنا لیتے تھے کہ لنگوٹ اسی کا باندھے رہتے تھے -

(۱۸۸)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایک شکتی یا طاقت کل سنسار میں کام کر رہی اور کل
سنسار کی رچنا اسی کا کرشمہ ہے جسم انسان میں بھی وہی کام کرنیوالی شکتی
ہے - اسکو کنڈلنی مہامایا کہتے ہیں اور نابھی تلے اسکا استھان ہے - پیٹ میں
مانس کا ایک کمل ہے اس کمل کے بیچ ہردے کمل ہے اس کمل میں سورج اور چندرمان کی ارستھتی
ہے - اس کمل کے اندر دو اور کمل ہیں ایک نیچے اور دوسرا اوپر ہے آکاش اور
پرتھوی روپ ہیں - نیچے کے کمل میں چندرماں اور اوپر کے کمل میں سورج کا باس
ہے ان دونوں کے بیچ میں کنڈلنی مہامایا رہتی اور سانپ کی طرح ساڑھے تین
لپیٹے مار کر بیٹھی ہے - موتیوں کے بھنڈار کی طرح پرکاشمان ہے اس سے خود بخود
جو وایو نکلتی ہے وہ سانپ کی پھنکار کی طرح پران اور اپان کی صورت میں منتشر
ہوتی ہے اور یہ دونوں وایو ٹکر کھاتی ہیں تو ان سے حرارت غریزی پیدا ہوتی
ہے - جٹھر اگنی اسکا دوسرا نام ہے - یہ پیٹ میں اس طرح سے رہتی ہے جیسے سمندر
میں بڑواگنی رہتی ہے - یہ دونوں جل کو سوکھن کرتی ہیں - پران اور اپان آپس

میں ٹکر کھاتے ہیں۔ اس سے ہردے میں بڑا پرکاش ہوتا ہے اس ہردے میں ایک بھنورا سو نیلے رنگ کا ہے۔ اس بھنورے کے درشن کرنے سے یوگی کی در لاکھ جوجن نیت پر پہنچتی ہے سیتل وایو کو چندرماں اور گرم کو سورج کہتے ہیں۔ اس کے منہ سے پھنکار کی آواز نکلتی ہے اس آواز کو انکار شبد اور پرنو۔ اوراوم اور من وغیرہ بھی کہتے ہیں۔ یہ واسناؤں سے بھری ہوئی ہوتی ہے اور طرح طرح کی سنسارک واسنا اس کا وشے ہیں۔ جب کنڈلنی میں پھرنا ہوتی ہے۔ تب من پرگٹ ہوتا ہے۔ جب نشچہ ہوا تب بدھی اتپن ہوئی جب اہم بھاؤ ہوا تب اس سے اہنکار اتپن ہوا جب چنتن ہوتا ہے تب چت اتپن ہوتا ہے۔ رس لینے کی اچھیا سے جل سونگھنے کی خواہش سے پرتھوی۔ اسی طرح سے پانچوں تن ماترا چاروں انتش کرن۔ چودہ اندریان اور سب ناڑیاں اسی کنڈلنی سے پیدا ہوتی ہیں۔ من سے تین لوک چاروں وید اُتپن ہوتے ہیں اور سب کرم دھرم اسی سے پرگٹ ہوتے ہیں۔ یہ ستھول روپ سے پنڈ میں اور سوکشم روپ سے برہمانڈ میں براجمان ہے اور پنڈ سے برہمانڈ کو سکھمنا ناڑی میں ہو کر راستہ ہے پران اور اپان دونوں وایوؤں کو یوگیشور لوگ سکھمنا ناڑی کے مارگ سے برہمانڈ میں پہونچاتے ہیں اک چھن اس استھان پر وایو ٹھہرانے سے سدھوں کا درشن ہوتا ہے۔ سکھمنا کے بھیتر جو برہم رندھر ہے اس میں پورک دوارا جب کنڈلنی شکتی ستھت ہوتی ہے یا ریچک پران وایو کے پریوگ سے بارہ اُنگل تک مکھ سے باہر یا بھیتر یا اوپر ایک مہورت تک ایک ہی بار ستھت ہوتی ہے تب بھی آکاش میں سدھوں کا درشن ہوتا ہے۔

(۱۸۹)

**ایک روز دھین صاحب** اور میاں کریم کی الف۔ ب کے اشعار پڑھے اور فرمایا کہ اسکے نفس مضمون پر غور کرنا واقفیت کے لئے اس میں کافی مصالحہ موجود ہے۔

الف ایک بھورنگ سائیں ہر گٹ میں واکی پرچھائیں۔

جہاں دیکھو تہاں روپ ہی نیارا۔ ایسا ہے بھورنگی پیارا

وجہن کہے تو کیا کہے کچھ کہنے کی نہیں بات
سمندر سمایو بوند میں اچرج بڑو دکھات

ب بن گر گیہوں بھید نہ پایا دھرتی سے آکاش لو دھایا
پہلے پیت گرو سے کرے۔ پریم ڈگر میں پگ تب دھرے
بن گرو جہن لبت ہے جو کوؤ بسن رنگائے
یہ جگ کی تم جانیو وہ دوؤ داؤ رسے جائے

ت تب جوگ نرائن ابھرے۔ جب برن پد بدھا جھیرے
وہی ہے من میں کپٹ کی ٹاٹی جن سب کھیل کیا ہی ماٹی
جو من کی مین میں چھٹے اور تین تین کا بند ہے تار
وجہن صاحب ابھی ملے تننگ نہ لاگی بار

ث ثابت ہوئے دھیان جو لاگے۔ اپوئی آپ بھرم سب بھاگے
اجپا جاپ تو جپ لے بھائی چھوٹ جائے درپن کی کائی
وجہن کہت سو جاپ کر بیٹھو دھیان لگائے
سرت پھرت وہ راکھئے برتھا سانس نجائے

ج جگت ہیں اور ہم ہیوں۔ جب تو ہیں اکلا کرتہیوں
ابھیں تو وہ سنگی نہیں چھوٹے ون دوپہر جن بیڑا لوٹے
کہنے کو تو پانچ ہیں اور ہیں وہ پورے تیس
انہیں کے کارن نا ملے ابھین لو جگدیس

ح حد بھر یہ بھول ہے تیری۔ ایکو بات نہ مانی میری
اب لگ تو ایسا ہو جاتا۔ جیسے کوؤ بھلا مسدہ ماتا
کہاں گئی تھی بدہ نبری اور کہاں گیا تھا چیت
ایسی مایا پائے کے جو ہرسے گئے نہ ہیت

خے خاوند کیا کہیں ہے پیارا۔ منھ دیکھ تو وسود وارا
سن پڑھے الحمد کا باجا پرجا سے ہوئے جیسے راجا
سبھی ساج تن میں بجیں اور ایسی مچی ہیں راگ
وہن جا کو سن پڑے بڑے ہیں واکے بھاگ

دال دیا من میں جو راکھے پریم کا رس کیسے نا چاکھے
بن مدہ پیئے ہوئے متوارا۔ بس باسر یا کرے بنجارا
وہن جگت میں آئے کے کر یونا توئی مان
دیا دہرم نا چھانڈے جب لگ گھٹ میں پران

ذال ذوق جب لگ تہیں آوے کتنوں ہی کوئی من بھٹکاوے
ہردے لگے نہ پریم کی گانسی کیسے ملیں کہو ابناسی
جبلگ تن ناہیں جرت اور من ناہیں مُرجھات
تب لگ مورت سیام کی وہن کہاں دکھات

رے راز ہیں ایسا کھولا۔ جیسا کچھ منصور تھا بولا۔
سو سب سے رہا توہیں کورا۔ جان پڑت مت لیگے چورا
لاج کا جر تہیں تورے سو تیں ڈارے دھوئے
وہن کہت کیسے بھلا درسن پیا کا ہوئے

زے زر دیکھ تو بھوار ہے سکری ہیں اکارت جیسے
پریم بھٹی کا مدہ پیو چوکھا۔ مٹ جیسے سب من کا دھوکھا
ہوا نسے کا کہہ آدا نتھا اور یہاں کیسے کا آئے
جھوٹی مایا دیکھ کے کیسا رہا بھلائے

سین سہج کا سیکھ لے لٹکا رکا ہے پھرت ہے رات اُت بھٹکا
سو پنچ نہ کر ابہیں ہے سبیرا۔ تر کٹی کوٹ میں کرلے ڈیرا
لاکھ جتن کا جتن ہے سو وہن دیا بتائے

جو سائیں کرپا کریں تو سبھی بات بنجائے

شین۱۳. شور تن میں ہے جھکا۔ اہیں لونہیں جینے دھکا

دن بھر لکھا کرت ہے پاٹی۔ سانجھ بھئی دے سو دت ٹاٹی

شاہ سے کچھ پرچی نہیں اور چوروں سے بیوہار

وجھن کیسا دیکھ تو ہے بھول رہا سنسار

صاد۱۴. صبوری سادھ کو چہیے کٹھن پڑے ناکیھو سے کہئے

یہ سمجھے اپنے من ماہیں۔ ہونا وہی جو ہر چاہے سائیں

آسن مار کے بیٹھ رہو راکھو من میں دھیر

صاحب کے پرتاب سے کٹ جیہے سب بھیر

ضں۱۵. ضرورت اتنا کیجئے۔ نس دن ناؤں نبی کا لیجے

بس تو من بس یہی بچارا۔ تب ہو یہے تورا نستارا

وجھن جگت میں آئے کے جا میں پچھ ہو گیان

نبی نام کی سمرن کرے اور علی سے راکھے دھیان

طوئے۱۶. طالب تو کہاں ہے پورا۔ پریم نگر کا لانگھا نہیں دھورا

واکے آگے اور ہے چلنا۔ سہج نہیں صاحب کا ملنا

پیر نگر کو پہنچے تبی نگر کو جائے

تب وجھن گھٹ ہی کے اندر ہر کا گانوں دکھائے

ظوئے۱۷. ظاہر باطن ہے وہی۔ وہی وہی سب وہی وہی

جیں اپنے من میں یہ بوجھا۔ ہر ہر میں۔ ہر واکو سوجھا

پریم کی ندی گہری جو کوئی اترے پار

عاشق اور معشوق میں ہووے کون وچار

عین۱۸. عشق کا بیڑا ہے نیارا۔ وہاں ودجے کا نہیں گذارا

سیس کاٹ کے ہاتھ جو دھرے تب درشن دہ پیا کا کرے

گلی سانکری بہت ہے اور بیری ہے سب گاؤں
ٹھوکر بہت بچائے کے سنبھل کے دھریو پاؤں

غین۔ غرور نے کھیل بگاڑا۔ دیکھ پڑا نا بیتم پیارا۔ اور ہی باتن رہت ہے راضی کیسا ہارا جات ہے بازی
بازی میں دوجے کا نہیں گذراؤں
جو تو جینا جیت ہے تو صاحب کا جپ ناؤں

فے۔ فرمان طلب کا ایہے۔ کا مکھ لیکر پی کے جیہے وادن کا کچھ سوچ نہ کینے ہر کا ناؤں کبھوں نا لینے
آگے تو کبھوں نا سنی اور ابھوں کہت ہوں چیت
اکدن پھر پچھتائے ہے جب چڑیاں چگیں کھیت

قاف۔ قول تیرا ہے جھوٹا اور ڈھنگ جو ہے سوانوٹھا۔ سنا کیا سادھن کی بانی، پر اب لو بھوا گیانی
جو مت کا ہپنا بھوا واکی کون ہے بات
پہلے کو سوچت نہیں اور باچھے کو پچھتات

کاف۔ کرم ان بڑا ہی کینا۔ مانکھ جنم ایسا ہی دینا۔ یہ تو من میں سوچ گوارا آپ چھپا اور تو ہے اُگھارا
واکا بدلا ایک ہی سو میں دیوں بتائے
بر سیرت لا ایک ہی سو میں دیوں بتائے

لام۔ لوبھ کی چھوڑ دے باتیں۔ میں جو کہی ہیں سیکھ لے گھاتیں۔ جیوتورا چندر کو جیسے چہت چکورا اس لگئے پیا سے
آجو توئی پریم کے رنگ میں تن من لے رنگائی
بور میں دیکھئے لو بھ کدھر دھو جائے

میم۔ محبت چھیئے من میں۔ گھر میں رہے دیے چھہے بن میں

گلے پڑے جب پریم کی پھانسی کہاں اجودھیا کہاں کاشی

جا کے ہردے لگت ہے وجھن پریم کا بان

چھوٹ جات ہے پریم سب اور بہو لجات ہی گیان

۲۵ نون نہیں دو جا کو جگ ہیں۔ اکو ئی آپ ساہی سب ہیں

ہت چت سے سن لے یہ بینا۔ کھل جہیں تورے دھیان کے نینا

وجھن کہے سو بوجھ لے ابہیں ہے یہ بوجھ

اکدن یا ہی بوجھ میں ہو جئے پر سوجھ

۲۶ واؤ۔ وہی اک یار ہے تیرا۔ تسکی گلی کیے نہیں پھیرا

وجھن تھے سو میت بنائے۔ سمجھا نہ مورے سمجھائے

میں جانا تھا چتر ہے تو پر ہے نادان

کتنوں میں سمجھاوت رہوں ایکو کئے نہ کان

۲۷ ہ ہادی ایسا تورے پائے ماٹھوں سوا اپنا چت نہ لگائے

یہی سوچ مو نہیں ادھکاری۔ دیکھئے کیا گت ہوئی تمہاری

یہیں کے ہارے ہار ہے اور یہیں کی جیتے جیت

وجھن کہیں سو مان لے صاحب سے کر پیت

۲۸ ی۔ یاری اب ہر سے کرنا۔ یہی انچھر ہروے لیچ دھرنا

بنت بنت بن جیہے ایسا۔ کوئی دن منصور تھا جیسا

وجھن انچھر ایسے کہے ہیں سادھن کے ہتھیار

بڑھا کے میدان میں پیت کے راکھن ہار

---

۱ الف۔ ایک ایسا رب پیارا۔ جن بھیلا یا جگ سنسارا

کاف نون سے کیا ظہور۔ ایسا ہے صاحب بھرپور

کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
ملا رہے اور نا ملے تا سوں کہا بسائے

ٹ باری یہ تیری بھائی۔ اس باری سے بار نہ آئی
سوچ سمجھ کر دل میں رو۔ نقد عمر کو تم مت کھو
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
عمر بڑھے دنیا کہے سو پل پل گھٹتی جائے

ٹ۔ تسبیح تم مین بس جپنا۔ سچ پوچھو یہ مال ہے اپنا
یہ دنیا دھوکے کی سپنا۔ لاکھوں مر گئے کر کر اپنا
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
نیکی اپنا مال ہے جو حق لے بخشائے

ث۔ ثابت شریعت پر رہنا۔ بن شریعت کوئی بات نہ کہنا
تھوڑا کرے بہت سا پاوئے
نیت پاک سے جو بن آوے
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
نیت شرع میں مول ہے جو کچھ کرے سو پائے

جیم۔ جگت میں کپٹ نہ کیجے سچے دل سے رب بیچ لیجے
کپٹی رب سے دور پڑا ہے
کپٹ نیت یہ کار بڑا ہے
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
کپٹ کی طائی دور کر تبھی خدا کو پائے

ح۔ حلال جس نے پہچانا کلوا من طیبات کمانا۔ چھوٹے مورکھ سچا سیانا
اس نے مانا
سچا دو جگ بھلا
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
حلال کھائے اور سچ کہے وہی خدا کو پائے

خ - خالق سے دھیان جو لاوے بزرگ جان کے دنیا دہائے
جو سمجھے برا آپ کو وہی بڑا ہوشیار اللہ کا محبوب ہے خلق کرے گی پیار
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
مرنے سے پہلے مرے نبی دیا فرمائے
دال - دین بس سے نہیں جانا۔ بیس اکارت اپنی مانا
اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ رب نے کہا۔ قَالُوْا بَلٰی کا وعدہ رہا
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
عدم سے کیا کہہ چلے یہاں کیا کیا آئے
ذال - ذکرِ جو نیہ نہ لایا۔ خود ہی گمان جو رب بسرا ایا
جاگن کیدن سو رہا رب کو دیا بھلائے چیذن پیڑ لگا ہے کے بیری دی بوائے
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
اب سمجھو تو خوب ہے مرگ بعد پچھتائے
رے - ریاض ایسا کر بھائی جس سے دیوے رب دکھلائی
بے مرشد یہ کب ہو بھائی - دل درپن جب چھوٹے کائی
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
بے مرشد یہ کب بنے جنم اکارت جائے
زے - زر مال بہت سا لینا۔ راہِ خدا میں کبھو نہ دینا
مالک تھے سو مر گئے جگ میں سوم کہلائے مال پڑا سب رہ گیا جو چاہی سو کھائے
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
دیا ہاتھ کا ساتھ ہے دیا ہوئے تو پائے
سین - سر ایک ادر بتا دیں جس سے لوگ خدا کو پا دیں
منہ کان کر آنکھیں بند۔ گوشہ پکڑ یہی ہے پسند

کریم کہے تو کیا کہے۔ کچھ بھی کہا نہ جائے
نسخہ یہ مشہور ہے جو چاہے آزمائے

شین[۱۳] ۔ شمس سے بات ہے ظاہر۔ سنت نبی سے ہو تو ماہر
بے سنت جو پکڑے گیان۔ آدم نہیں وہ ہے شیطان
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
خلاف نبی کے جو کرے وہ کب منزل پائے

ص[۱۴] ۔ صاحب سے دھیان لگاؤ۔ اِدھر اُدھر مت من بھٹکائے
نحن اقرب رب نے کہا، شہ رگ سے نزدیک رہا
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
چھپا گلے کے پاس ہے ڈھونڈھا کرے تو پائے

ض[۱۵] ۔ ضرور اتنا ہے بھائی۔ عجز کرو تو ہووے صفائی
جس سے عجز خدا سے کیا۔ حق عبدیت اُس نے لیا
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
ربنا ظلمنا آدم بولے بخشا اُسے خدائے

ط[۱۶] ۔ طمع مت کر جنجالی۔ طمع کے تینوں حرف ہیں خالی
طمع دنیا کی کچھ مت کرو۔ طمع دین کی ہردے دھرو
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
طمع کرے محروم ہو کچھ بھی ہاتھ نہ آئے

ظ[۱۷] ۔ ظلم بے جا ہے بھائی۔ ظالم نے کچھ عمر نہ پائی
پڑھا ہووے کر عمل اور بوجھ اَن پڑھ ہو عالم سے پوچھ
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
حدِ شرع جو توڑ دے وہ ظالم کہلائے

۱۸ عین - عبادت خالص کرنا - دوجے پر مت ہر دے دھرنا
دوئی دلوں سے دور کر تجھ کو دیا بتائے - ایک سچے کو پوچ لے جو تو سچا ہو جائے
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
ہے تیری مٹھیونا ہری خود چاہے تو آئے
۱۹ غین - غرور برا ہے بھائی - عزازیل کی دیکھ تباہی
بغض و تکبر دور کر کر سینے کو پاک سینہ سے کینہ کٹے تبھی ہو آئے پاک
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
مرشد کی خدمت کرے تبھی بھید یہ پائے
۲۰ ف - فقیری ایسی کیجیے - شریعت باہر قدم نہ دیجے
ایک لفظ منصور تھا بولا - اس پر حکم شرع تھا کھولا
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
شریعت اندر خوب ہی مرشد دے بتلائے
۲۱ ق - قناعت اتنی جانو - بھوکے نبی کی تم پہچانو
جب حضرت کو فاقہ ہوا - صبر کی رب سے مانگی دعا
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
فخر فاقے کو جان لے تبھی یہ کوچہ پائے
۲۲ ک - کرم رب ایسا کینا - نبی سا مرسل ہم کو دینا
گنہ کریں منہ مسخ نا ہووے - اگلی امت بندر ہووے
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
احمد ایسا پیشوا اس کو دیا بنائے
۲۳ گ - گمان تم بد مت کرنا ظنوا المومنین اخیر پڑھنا
جو پکڑے نیچے کا ساتھ وہ ڈوبے گا اوگھٹ گھاٹ

کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
اوچھے کر سے جو کرے پھر پاچھے پچھتائے

ل۲۲۔ لیاقت تب بن آوے۔ بیری نفس جو مار گراوے
سانپ نفس یہ کال بڑا ہے۔ اس کا کاٹا کون بچا ہے
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
سو رہے تحقیق جو اس کو مار گرائے

م۲۳۔ موت برحق ہے مرنا۔ دل آزاری کبھی نہ کرنا
کعبہ ابراہیم بنایا۔ دل پر خاص خدا کا سایا
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
وہ آدم سب سے بُرا جو دل کو دے دکھائے

ن۲۴۔ نصیحت ہردے دھرنا۔ جو کچھ کہے وہ ہردے دھرنا
کل کی کس کو بوجھ ہے جان جسم کا ساتھ۔ انت کال پچھتائے گا جب پڑا رہے گا کھاٹ
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
دم غنیمت جان لے جو تن میں من سمائے

و۲۵۔ وقوف جب ہی کچھ آوے۔ جب اچھوں کی صحبت پاوے
یوں اللہ ہے سب کے پاس جیسے ہووے پھول میں باس
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
تل کی اوٹ پہاڑ ہے جو مرشد دے بتائے

ہ۲۶۔ ہم راز اک اور بتا دیں۔ فقیر علماء کی دولی چھڑا دیں
باطن میں سب ایک ہیں اور ظاہر میں کچھ اور۔ شریعت پر مضبوط ہو تو بھی ملے یہ ٹھور
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
تل کی اوٹ پہاڑ ہے جو مرشد دے بتائے

۲۹ لا نفی کا ہا اثبات۔ الا اللہ تب ہووے سانت
محمد رسول کا کلمہ یہی بنا دین کی اس پر رہی
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
بے کلمہ بے کام ہے جو ظاہر کرو چھپائے

۳۰ یاد رب ہر دم کہنا۔ کراما کاتب دوے ڈرنا
غیبت فحش یا لفظ قرآں۔ منہ سے نکلے لکھ لین جان
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
اچھی بات نکالیو کر بری نہ لکھی جائے

۳۱ تیسوں شعر ہو ہوئے کر بس۔ شعر ہوئے اٹھی اور دس
جو کوئی کہے سنے اے یار۔ حق بخشے در روز شمار
کریم کہے تو کیا کہے کچھ بھی کہا نہ جائے
تھوڑی بہت سی بندگی کر جو کچھ بن آئے

(۱۹۰)

ایک روز ارشاد ہوا کہ سدھیاں تین طرح کی ہوتی ہیں۔ (۱) اپادی سدھ کہ یہ چیز مجھ کو ملے۔ اس کے لیے اگیانی جتن کرتے ہیں دوسری سدھی ہے کہ یہ دکھ میرا نبرت ہو اور میں سکھی ہو جاؤں یہ چنتا اگیانی کو رہتی ہے۔ تیسری سدھی یہ ہے کہ میں جو کرم کرتا ہوں اس کا پھل مجھ کو ملے۔ یہ وچار کرنے والا بھی اگیانی ہے۔ کیونکہ وہ اپنے آپ کو کرتا مانتا ہے۔ گیان وان اس سے خلاف رہتا ہے اور جو وہ اس میں برتتا ہے تو بھی اس کو یہ نشچے رہتا ہے کہ میں نہ کرتا ہوں نہ بھوگتا ہوں جوگ کر کے یہ آٹھ سدھیاں پراپت ہوتی ہیں۔ دیش کال وستت کر یا سب ان کے بش ہو جاتی ہے۔

(۱۹۱)

ایک روز ارشاد ہوا کہ آٹھ سدھیاں یہ ہیں۔ (۱) انوما اس کی سدھا سے یوگی اپنے شریر کو جتنا چاہے چھوٹا بنا لے ہے (۲) مہما کے دوارا اپنی دیہہ کو جتنا چاہے بڑا کر لیتا ہے (۳) گرما کے دوارا جتنا چاہے بھاری ہو جاتا ہے۔ (۴) لگھما کے دوارہ جتنا چاہے شریر کو ہلکا بنا سکتا ہے۔ (۵) پراپت سے یوگی جہاں چاہے جا سکتا ہے۔ (۶) پرکاشکایا پراکامیہ سے من مانچھت سب کچھ پراپت ہو جاتا ہے (۷) ایشتا کے دوارا اپنے کو سب سے سریشٹھ پرمانت کرا سکتا ہے۔ (۸) بشی کرن کے دوارا وشو کو اپنے بس میں کر سکتا ہے۔

(۱۹۲)

ایک روز ارشاد ہوا کہ نو ندھی یہ ہیں۔ (۱) مہا پدم (۲) پدم (۳) کچھپ (۴) مکر (۵) مکند (۶) کھرب (۷) شنکھ (۸) نیل (۹) کند۔ ان نو ندھیوں میں علیحدہ علیحدہ گن ہیں۔ ہر ایک ندھی پر دیوتاؤں کی چوکی ہے۔ جب ان نو ندھیوں کو پراپت کر لیتا ہے تب اپنی شکتی سے جس کو چاہے راجہ یا دردری بنا سکتا ہے اس میں تمام ایشوریہ آجاتے ہیں۔ یہ نرنجن کا استھان کہلاتا ہے

دوہا۔

مہا پدم اور پدم پن کچھپ مکر مکند
شنکھ کھرب اور نیل لے اپر کھاوت کند
یہ نو ندھ ہے جگت میں بر لے کا ہو دیکھ
تے پا بلبھ راج کے پرت بھکاری بھیک
مہا پدم کچھپ پدم مکر نیل اور کند
شنکھ کھرب یت نام لے نو ندھ سہت مکند

महा पद्म श्च पद्म श्च शंखो मकरकच्छपी
मुकुन्द कुन्द नीला श्च खर्व श्च निधयानव

(۱۹۳)

ایک روز ارشاد ہوا کہ ایک شخص بارہ سال عبادت کرکے اپنے گرو سے ملنے آیا تو راستہ میں جو دریا تھا اس کے اوپر سے چل کر نکل آیا اور اپنے مرشد سے اس شکتی کے حاصل کرنے کا حال عرض کیا۔ انھوں نے فرمایا کہ تم نے بارہ سال میں ایک تانبے کا پیسہ پیدا کیا۔ کیونکہ دریا کی اترائی کی یہی اجرت ہوتی ہے۔

(۱۹۴)

ایک روز ایک صاحب نے عرض کیا کہ مہاراج بیداری کی حالت میں شبد اکثر سنائی دیتا رہتا ہے مگر حالتِ خواب میں بالکل نہیں سنائی دیتا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جو شبد سنائی دیتا ہے ستھول مقام کا ہے کیونکہ حالتِ سپن حالتِ جاگرت کی نسبت لطیف اور سوکشم ہے اس حالت میں داخل ہونے سے شبد غائب ہو جاتا ہے۔ شری مہاراج نے سن کر فرمایا کہ جو شبد سنائی دیتا ہے وہ تو اعلیٰ مقام کا ہے مگر وجہ یہ ہے کہ حالتِ جاگرت میں سُرت پر کچھ قبضہ اور اختیار ہو گیا ہے اور سُرت ٹکنے لگی ہے اس لئے شبد برابر سنائی دیتا رہتا ہے مگر حالتِ سپن میں جو کہ لطیف ہے سُرت بالکل نہیں ٹکتی۔ اس لئے شبد نہیں سنائی دیتا۔

(۱۹۵)

ایک روز ارشاد ہوا کہ اہلِ ہنود اور اہلِ اسلام دونوں مذہب کے بعض بعض بزرگوں کا ایسا خیال معلوم ہوا ہے کہ جب سلطان الاذکار کا غلبہ ہوتا ہے تو ذاکر اپنے ذکر کی آواز خود ہی نہیں سنتا ہے بلکہ غیر آدمی بھی حسبِ مراتب ذکرِ قلب کی آواز سنتے ہیں گو ایسا ہوتا ہو مگر ہمارا ذاتی طور سے اتفاق نہیں کہ غیر بھی سن سکیں وجہ یہ ہے کہ ذاکر بھی جو سالک ہو وہی اپنے دل کا ذکر سن سکتا ہے اور کو قوت نہیں۔ پھر خیال کرنے کا مقام ہے کہ دوسرے آدمی ذاکر کے قلب کے ذکر کی آواز کیسے سن سکتے ہیں۔ ذاکر کی خود البتہ ایسی حالت ہو جاتی ہے کہ اگر اس کے

اس ڈھول نفیری بھی بجتے رہیں اور کیسا ہی شور و غل ہوتا رہے وہ اپنے قلب کی آواز اور انا ہد شبد کی آواز سن سکتا ہے۔ ہاں ایک بات ضرور ہے کہ جس وقت انسان مانسی شریر یعنی من کے طبقہ تک پہنچ جاتا ہے اس وقت وہ البتہ سب کے دل کا حال اور سب کے دل کی آواز سن سکتا ہے اگر دوسرے آدمیوں سے مراد ایسے ہی کسی شخص سے ہو تو البتہ اس کے واسطے ممکن ہے۔

(۱۹۶)

ایک روز ارشاد ہوا کہ یہ تو ہر ذی عقل تسلیم کرتا ہے کہ انسان اشرف المخلوقات ہے اور جس صفت کے باعث وہ اور حیوانوں سے ممتاز ہے وہ عقل ہے اسی کی بدولت وہ نیکی بدی برائی اور بھلائی میں تمیز کرتا ہے یہی عقل اس کو بتلاتی ہے کہ درد یا بے چینی اگر جسم میں پیدا ہو جائے تو ان کو رفع کرنے کے لیے کیا طریقہ اختیار کرنا چاہیئے اور کس طرح سے رفع کرنا چاہیئے۔ جب انسان کو کسی قسم کی تکلیف محسوس نہیں ہوتی تو وہ اپنے آپ کو تندرست سمجھتا ہے۔ جب کسی باعث سے اسے درد یا بے چینی محسوس ہو تو اس حالت کو بیماری کہتے ہیں۔ یہ بیماریاں کئی قسم کی ہیں جب سے انسان بنا ہے تب سے ہی اسکی بیماریاں بھی ساتھ ہیں اور تب ہی سے اسکے معالج بھی موجود ہیں۔ پہلے کون ڈاکٹر تھا اور اس نے کیونکر علاج سیکھا اس سے بحث نہیں مگر ہاں رفتہ رفتہ حکمت کا علم پختہ ہو گیا۔ ایک یہ بات بھی ہے کہ انسان کے ذمہ صرف یہی فرض نہیں کہ وہ اپنے جسم کا ہی خیال رکھے بلکہ اس کے لیے یہ بھی ضروری ہے کہ اس کے اخلاق بھی ٹھیک ہوں اور وہ دنیا میں امن و چین سے زندگی بسر کرے۔ اس بات کو ہر شخص مانے گا کہ گو انسان خوب تندرست و موٹا ہو اگر وہ ڈاکو زانی یا مفسد ہے تو اس کے وجود سے سوسائٹی کو کوئی فائدہ نہیں۔ اگر کوئی تندرست آدمی خلق کا بھی اچھا ہو تو اس کی ذات سے کئی قسم کے فائدہ وابستہ ہوتے ہیں جس قدر زیادہ فائدہ کسی شخص سے لوگوں کو پہنچے گا اتنا ہی وہ زیادہ نیک اور مقبول بارگاہِ الٰہی ہوگا۔

حسد، کبر، غرور وغیرہ اخلاقی امراض ہیں۔ قلبِ انسانی کی وہ حالت جب کہ وہ مطمئن ہو روحانی صحت کہلاتی ہے اور جب اس میں اضطراب ہو تو ایسا دل بیمار دل کہلاتا ہے۔ کانشنس یعنی ضمیر سے انسان کو اپنے فعل کا بھلا یا بُرا ہونا معلوم ہوتا رہتا ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ بار بار گناہ کرنے کے باعث دل سخت ہو جائے اور آدمی محسوس نہ کرے۔ غرض جہاں جسمانی امراض کے علاج اور معالج ہیں تو یہ بھی ماننا پڑے گا کہ اخلاقی وروحانی مرضوں کا علاج اور اس کے معالج بھی ضرور ہونے چاہئے۔ ان معالجوں کو نبی۔ رسول۔ صوفی۔ سنت۔ سادھو وغیرہ کہتے ہیں ان کے اوصاف یہ ہیں کہ ان کے نفسانی جذبات ہمیشہ کے لیے دب گئے ہوں اور اعلیٰ اخلاق کی زندہ تصویر ہوں۔ ان کا دل خداوند پاک کی محبت سے پُر اور رے، عشقِ الٰہی سے سرشار ہو اور ہر وقت اپنے آپ کو اللہ تعالیٰ کے حضور میں سمجھے۔ ایسے شخص کو دنیاوی عزت وجاہ وجلال کا مطلق خیال نہیں ہوتا اور گو وہ دنیا میں رہتے ہیں مگر اس کی چیزوں سے دل نہیں لگاتے۔ ان کا دل مخلوقِ خدا کی ہمدردی سے پُر ہوتا ہے ان کا کام یہ ہوتا ہے کہ بندگانِ خدا کے روحانی امراض کا علاج کریں جس طرح سے جسمانی معالجوں کے اصول ہیں اسی طرح سے سنت مت کے بھی چند اصول ہیں۔

گیتا کے ادھیائے دویم کے منتر ۵۵ سے ۵۸ تک میں ان کی تعریف اس طرح سے کی ہے کہ جو انسان دل کی سب خواہشوں سے آزاد ہو جاتا ہے اور اپنی ذات میں مسرور ہو جاتا ہے تب وہ ستھانت بُدھی کہلاتا ہے۔ جو دکھ کا اندیشہ نہیں کرتا اور سکھ کی تمنّا نہیں کرتا اور الفت، خوف اور غصّہ سے بری ہے وہ ستھانت بُدھی والا ہے۔

جو سب سے بے تعلق رہتا ہے اور نیکی بدی کے پیش آنے پر خوشی اور رنج نہیں کرتا وہ ستھانت بُدھی والا ہے۔

مثل کچھوے کے جو اپنے عضووں کو چاروں طرف سے سمیٹ لیتا ہے اور

حواسوں کو محسوسات سے ہٹا دیتا ہے وہ شانت بدھی والا ہے ۔ اور قرآن شریف میں بھی لکھا ہے کہ جس دن مال اولاد کچھ کام نہ آئیں گے مگر وہ جو اللہ پاک کے ... سامنے سلیم دل لے کر حاضر ہو۔

ڈاکٹروں کا قول ہے کہ تندرست اعضاء سے ہی تندرست افعال ظاہر ہوتے ہیں ۔ یہ ممکن نہیں کہ آنکھ بھینگی ہو اور انسان ٹھیک دیکھ سکے یہی حال انسانی من کا ہے اگر یہ من سلیم یعنی تندرست ہے تو اس کے اخلاق بھی اچھے ہوں گے۔ یعنی سنتوں کا سارا مطلب یہ ہوتا ہے کہ انسانی من کی حالت صحت میں آجاوے۔ اس من کی بہت سی برتیوں میں سے ایک یہ بھی برتی ہے کہ جس کی طرف انسان پورے طور سے دھیان کرتا رہتا ہے اس کے فوٹو اپنے میں جذب کر لیتا ہے ۔ یہ تعجب کی بات نہیں لوہا جب مقناطیس کے پاس دیر تک رکھا جاوے تو اس میں کشش کی طاقت ہو جاتی ہے سنتوں کا وچن ہے کہ مالک سب سے بزرگ و برتر ہے اور جس قدر شبھ گن ہیں سب اسی ذات پاک میں بدرجۂ کمال موجود ہیں اس لیے انسان کو بھی سب تعلقات چھوڑ کر اسی کے ساتھ تعلق پیدا کرنا چاہیئے ۔ شری کرشن بھگوان جی کا ارجن کو گیتا کے اٹھارھویں ادھیائے کے منتر ۶۶ میں اپدیش ہوا کہ سب دھرموں کو چھوڑ کر میری شرن ہو ۔ ایسا ہی قرآن شریف میں ایک آیت ہے :-

و تبتل الیہ تبتیلا - یعنی سب کو چھوڑ کر اسی کا ہو رہ ۔ یہ ہر دو اقوال اس پر دال ہیں اور ان کی یہی منشا ہے اور جب یہ حالت ہو جائے گی تو ایشوری گنوں سے ہر انسان رنگا جائے گا اور جس قدر تعلق ہیں سب عارضی ہیں صرف یہی تعلق دائمی ہے اسی بات کے حاصل کرنے کے لئے انھوں نے مختلف طریقے تجویز کیۓ ہیں اور ان کو ابھیاس کی جگتیاں اور طریقت کے قاعدے بھی کہتے ہیں ان پر عمل کرنے سے انسان کا دل آروگ ہو جاتا ہے ۔

امراض دو قسم کے ہوتے ہیں ۔ متعدی و غیر متعدی ۔ متعدی کی عام مثال طاعون ہے ڈاکٹر لوگ ہدایت کرتے ہیں کہ بیماری کے آغاز میں مریضوں کو

الگ کیا جاوے جب بیماری زیادہ پھیل جاوے تو انسان کو چاہئے کہ انسان خود بیماروں سے الگ رہے اکثر۔ ۔ ۔ ۔ ۔ روحانی بیماری بھی متعدی ہوتی ہے چونکہ خداوند کریم کی عادل حکمی کا مرض سو میں سے ۹۹ کو ہوتا ہے اور مجرے اخلاق بھی کثرت سے پھیلے ہوئے ہیں اس لئے یہ تو ممکن نہیں کہ لوگوں کو الگ کیا جاوے مجبوراً انسان کو خود برے لوگوں سے الگ رہنا چاہئے۔ اس کا مطلب یہ نہیں کہ انسان تارک الدنیا ہو بیٹھے بلکہ چند دنوں کے واسطے ان سے الگ رہے یہ ہی خلوت اور تنہائی کے معنی ہیں۔ جس طرح سے طالب علم کچھ مدت کے واسطے اپنے خویش و اقارب سے تعلیم کی خاطر دور کیا جاوے تو اس کو نکما نہیں کہہ سکتے بلکہ اس علیحدگی سے اس کے متعلقین کو ہمیشہ کے لئے اس کی زندگی سے بہترین امیدیں وابستہ ہوتی ہیں۔ ویسے ہی اس چند روزہ الگ رہنے سے مبتدی کو نکما یا ناکارہ کہنا سخت غلطی ہے بلکہ یہ شخص چند ایام الگ رہ کر اپنے باطنی علم میں کمال حاصل کر کے اپنے ابتدائی جنس کو فائدہ پہنچاتا ہے اس کے متعلق ایسا کہا گیا ہے کہ سنت خواہ ہزار سال تک الگ رہے آخر اس کو یہی حکم ہونا ہے کہ اگر ہماری بارگاہ میں پہنچنا ہے تو مخلوق خدا میں جا کر رہو اور ان کی خدمت کرو۔ بعضوں کے نزدیک خلوت در انجمن ہی کافی ہے۔

چوں ہر ساعت از تو بجائے رود دل　　بہ تنہائی اندر صفائی نہ بینی
دگر مال و جاہ است و زرع و تجارت　　چوں دل با خدا است خلوت نشینی

اگرچہ مطلب سب حکیموں کا ایک یہ بھی ہے کہ بیمار کو صحت ہو تاہم طریق عمل مختلف ہے کوئی یونانی حکیم ہے کوئی ویدک کوئی ہومیوپیتھک کوئی ایلوپیتھک ہے لیکن ایک صحت قائم کرنے کے واسطے مختلف طریقہ علاج برتے جاتے ہیں۔ ہر ایک ملک کی آب و ہوا و طریق روش گرمی سردی تغیر و تبدل اختلاف طبائع کے

مطابق مختلف ادویات کے تبدیل کرنے کی ضرورت پڑتی ہے اسی طرح سے روحانی
حکیموں کا مطلب بھی ایک ہے کہ قلب انسانی یعنی پنڈی یا جیوانی من سیدھا ہو کر ایک
عمدہ حالت میں آجاوے یہ لوگ بھی مختلف واقعات ہر نوع کے جاننے والے ہوتے
ہیں اس لئے لوگوں کے حوصلے واعتبار کے مطابق مختلف طریقوں سے ان کو تعلیم
و تلقین کرتے ہیں اور جس طرح سے ایک ہی ادویہ کے مختلف طریقے علاج میں مختلف نام ہوتے
ہیں اسی طرح سے سنت اور فقیروں کا اپدیش بھی یکساں ہے صرف بولی کا فرق ہے۔ علاج معالجہ میں دوا
کا اثر اور اعتقاد، دو چیزوں کی سخت ضرورت ہے اگر اعتقاد حکیم پر نہ ہو تو علاج کیسے شروع ہو۔
البتہ فائدہ اور دوا کے اثر کے ساتھ اعتقاد میں کمی بیشی کی صورت ہو جاتی ہے پہلے پہل یہ اعتقاد
دوسروں سے حکیم کی شہرت سن کر ہوتا ہے اور شروع شروع میں جب کسی آدمی کو سخت تکلیف
ہوتی ہے تو وہ چوں چرا کئے بغیر اس حکیم کے حکم کی تعمیل کرنے پر آمادہ ہو
جاتا ہے اس کو ادویات کے فائدہ استعمال کے اصولوں پر بحث کرنے کی
فرصت نہیں ہوتی ہے اسی طرح سے روحانی مرض شدید جس آدمی کو ہو وہ
بھی بہت بحث و دلیل نہیں کرتا بلکہ دفعۂ مرض کے واسطے اعتقاد سے کام لے
کر سنتوں کی ہدایت کے مطابق عمل کرنے لگ جاتا ہے۔ اعتقاد و عقل سے
پختہ ہو جاتا ہے لیکن اتنا خیال رکھنا چاہئے کہ عقل انسانی کی پہنچ کی بھی کوئی حد
ہے۔ حواسِ خمسہ پر عقل کا سارا دار و مدار ہے اور حواسِ خمسہ بہت ہی غلطی
کرتے ہیں۔ درخت جو کہ یقیناً زمین پر جمے کھڑے ہیں آنکھ کی غلطی سے
ناؤ پر بیٹھے ہوئے آدمی کو چلتے نظر آتے ہیں جیسا حال بصارت کا ہے ویسا
ہی اور حواسوں کا بھی ہے۔ سائنس میں بہت سی ایسی باتیں ہیں جن کو عقل تحقیق
نہیں کر سکتی مثلاً پانی سو درجہ پر پہنچ کر جوش مارنے لگتا ہے اور پھر چاہے
جتنا گرم کیا جاوے جب تک پانی پانی کی صورت میں رہے گا اس کی حرارت
ایک خاص درجہ سے نہیں بڑھتی وجہ سمجھ میں نہیں آتی کہ پہلے سو درجہ تک
حرارت کیوں بڑھتی گئی اور بعدہ پھر آنچ کو کتنا ہی تیز کریں حرارت نہیں بڑھتی۔

کہا جاتا ہے کہ پھر زیادہ گرمی بخارات بنانے میں مصروف ہوتی ہے تو سوال یہ ہوتا ہے کہ کیوں سو درجہ سے پہلے بخارات بننے شروع نہیں ہوتے غرض اور بھی بہت سی باتیں دنیا میں ایسی ہیں جن کو عقل حل نہیں کر سکتی۔ عقل کی مثال ایک ربر کے رسے کی طرح سمجھنی چاہیئے ایسے رسے کو ایک حد تک کھینچ سکتے ہیں مگر زیادہ کھینچنے پر اس کے ٹوٹ جانے کا اندیشہ ہوتا ہے یہی حال عقل کا سمجھنا چاہیئے جہاں تک اس کی پہنچ ہے وہیں تک اس سے کام لینا چاہیئے جنھوں نے اس کی طاقت سے بڑھ کر کام لیا تو تاریخ شاہد ہے کہ آخر ہمیشہ کے لئے ان کی عقل بے کار ہو گئی لہٰذا جہاں عقل نہ پہنچ سکے اس سے انکار نہ کرنا چاہیئے ممکن ہے کہ کچھ عرصہ بعد اس بات کو سمجھنے کی قابلیت ہو جاوے۔

(۱۹۶)

ایک روز ارشاد ہوا کہ چشم ظاہر بین سے یہ جسم ٹھوس ماس کا لوتھڑا سا نظر آتا ہے مگر دراصل یہ ایسا نہیں ہے اگر خوردبین سے دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ ایک مربع انچ جگہ کے اندر ہزاروں بلکہ لاکھوں سوراخ ہیں مگر اس سے زیادہ باریک بیں آلہ کی مدد سے کام لیا جائے تو صاف نظر آئے گا کہ وہ چھید نہیں ہے بلکہ ذرات ہیں جن کو پرمانو بولتے ہیں اور وہ سب علیحدہ علیحدہ ہیں اور ایسی صورت میں جمع کئے گئے ہیں جس نے جسم کی شکل اختیار کر لی ہے یہ ہر ایک پرمانو جاندار ہے اور ان کی حس و حرکت بھی علیحدہ ہے ان سب کے متحرک رہنے سے جسم میں حرکت پیدا ہوتی ہے جس کو شریر کا کام یا شریر کا بھاؤ بولتے ہیں علاوہ بریں اس جسم میں ایک اور حرکت بھی ہوتی ہے جس کی وجہ سے یہ شریر اپنے سبھاؤ کے خلاف کسی خاص طور پر بھی کام کرتا نظر آتا ہے اس کو من کی پریرنا کہتے ہیں۔ اس کی مثال اس طرح پر سمجھنا چاہیئے جیسے کہ بھیڑیں جنگل میں چرنے جاتی ہیں تو ایک تو اپنی خوشی سے ادھر ادھر چرتی پھرتی ہے دوسرے چرواہا ان کو جدھر لے جانا

چاہتا ہے ہانک کرلے جاتا ہے پہلی حالت کو قدر کہتے ہیں یعنی جس طرف وہ جانا چاہیں اس میں قادر ہیں اور دوسری حالت کا نام جبر ہے یعنی انکو مجبوراً خاص طور پر کام کرنا پڑتا ہے ۔

چلا تھا کعبہ کی سمت کو میں تو میکدہ میں ہوا گذارا
کھلا یہ اس وقت راز مجھ کو کسی کے میں اختیار میں ہوں

مگر فقراؤں کے نزدیک مجبوراً کام کرلے کا نام صبر نہیں بلکہ رضا و تسلیم کا خوگر ہونا اور نفس پر صبر کرنا یعنی سرنا گتی بھاؤ کو صبر کہتے ہیں ۔

صبر وہ ہے پیشِ چوگانِ قضا
بن کے صابر دم نہ مارے تو ذرا

جیون مکت مہاتما آخر الذکر منزل کو طے کرلیتے ہیں اور بدیہہ مکت پرشوں میں دونوں کریاؤں کا ابھاؤ ہو جاتا ہے اب یہ خیال پیدا ہوتا ہے کہ جس میں من اور شریر دونوں کی کریا کا ابھاؤ ہو وہ تو جڑ پدارتھ ہوا لیکن ایسا نہیں ہوتا بلکہ ان کی مثال چراغ اور سانپ کے من کی سی سمجھنی چاہیے، جیسے جب تک چراغ میں تیل اور بتی ہوتی ہے اس وقت تک پرکاشت رہتا ہے اور ان دونوں یا دونوں میں سے ایک کے ابھاؤ ہونے سے نربان ہوتا ہے اسی طرح سے جب تک پرالبدھ اور سنچت کرم روپی تیل اور بتی موجود ہے اس وقت تک جیون مکت مہاتما کی چیشٹا رہتی ہے اور کرباد کھلائی پڑتی ہے۔ جب کرم تتیت ہو جاتے ہیں اس کے شریر کا بھی ابھاؤ ہو جاتا ہے اور سانپ کی من بنا تیل اور بتی کے پرکاش سروپ ہوتی ہے

اور اس میں کوئی کریا بھی نظر نہیں آتی اسی طرح سے بدیہہ مکت پرش دونوں طرح کی کریاؤں سے رہت بھی پرکاش روپ رہتے ہیں۔ اس وقت ایک صاحب نے عرض کیا کہ "شکر یہ اور پرکاش روپ یہ تو پرماتما کی تعریف ہے تو کیا سانپ کے من پرماتما سے نسبت رکھتی ہے؟ تو شری مہاراج نے فرمایا کہ درشٹانت کا ایک انگ لیا کرتے ہیں سرب انگوں کو لینے سے مطلب حاصل نہیں ہوتا اور پرماتما سے اس کی مناسبت درست بھی ہے مگر دیش اور کال کا فرق ظاہر ہے اب جس طرح سے پنڈ یعنی جسم میں جو برمانڈ کا نمونہ ہے۔ دو طاقتیں کام کرتی ہیں اسی طرح سے برمانڈ کا حال سمجھو۔ وہاں انسان کا من بمنزلہ جسم کے ہے اور پرماتما کی طاقت جس کو برہما کہتے ہیں بمنزلہ من کے ہے اسی لئے کہتے ہیں کہ تمام اجسام اور یہ سب پسارا من روپ ہے اور جس طرح سے جسم کی حرکت خود بخود ہوتی ہے اسی طرح انسان بھی فعل کرنے پر مختار ہے اور جس طرح سے شریر من کے تحت میں کام کرتا ہے اسی طرح سے انسان کو قدرت کی منشاء کے مطابق بھی فعل کرنا پڑتا ہے اب مجبوراً فعل کرنا یا رضائے تسلیم کے میدان میں ڈیرہ ڈال دینا یہ بات دوسری ہے اس میں دو کی جگہ ایک ہی رہ جاتا ہے۔

(۱۹۷)

ایک روز ارشاد ہوا کہ اکثر اصحاب کا مکتی کی نسبت ایسا خیال ہے کہ یہ ایک جڑ اوستھا ہے لیکن دراصل یہ بات نہیں بلکہ مکتی میں چوبیس طاقتیں ہوتی ہیں ۱۔ قوت ۲۔ طاقت ۳۔ کشش ۴۔ ترغیب ۵۔ حرکت ۶۔ خوف ۷۔ غور ۸۔ فعل ۹۔ حوصلہ ۱۰۔ حافظہ ۱۱۔ یقین ۱۲۔ خواہش ۱۳۔ رغبت ۱۴۔ نفرت ۱۵۔ ملاوٹ ۱۶۔ تقسیم ۱۷۔ ملانے والی طاقت ۱۸۔ تقسیم کرنے والی طاقت ۱۹۔ قوت سامعہ ۲۰۔ قوت لامسہ ۲۱۔ قوت باصرہ ۲۲۔ قوت ناطقہ ۲۳۔ قوت شامہ ۲۴۔ علم جب جیو یہ طاقتیں رکھتا ہے تو اس حالت کو جڑ کیسے

کہا جا سکتا ہے لہذا مکتی میں بھی وہ راحت محسوس کرتا ہے۔

۱۹۸

ایک روز ارشاد ہوا کہ نکت پرشوں کے حالات اور ان کی ترقی کا ٹھیک حال تو پرماتما ہی خوب جانتا ہے مگر بھومکاؤں کے لحاظ سے ان کے سات درجہ ہوتے ہیں۔ یوگی۔ سادہو۔ منی۔ رشی۔ مہرشی۔ مہاتما۔ برہمن۔ اور اہلِ اسلام میں ان کو یہ نام دیئے گئے ہیں۔

صوفی۔ اوتاد۔ ابدال۔ غوث۔ خضر۔ قلندر و قطب۔

# یوگی۔ صوفی

خارجی زندگی دور ہو کر یگانگی باطنی کا محسوس ہونا یوگ کہلاتا ہے۔ جس کو یوگ حاصل ہے وہ یوگی ہے۔ خودی علیحدگی پر مبنی ہے چونکہ یوگی یگانگی باطنی کو محسوس کرتا ہے لہذا اس کی خودی دور ہو جاتی ہے اور خودی دور ہونے پر رغبت۔ نفرت۔ عارضی سکھ دکھ۔ تفریق مکان و زمان و اشیار علیحدگی بیرونی سے نجات پاتا ہے اور تینوں قیود سے پاک ہو جاتا ہے لہذا عالم کی کسی کی کشش یوگی میں باقی نہیں رہتی وہ تمام اشیار دنیوی سے انگ یعنی بلا تعلق رہتا ہے اس کو ہمیشہ تخلیہ حاصل ہوتا ہے اور اپنی قابلیت کے مطابق انسان یوگیوں سے فیض پاتے ہیں اہلِ اسلام میں اُن کے دو درجہ مانے گئے ہیں۔ صوفی ابن الوقت و صوفی ابوالوقت۔ صوفی ابن الوقت وہ ہے جو صفائی ظاہر و باطن کی رکھتا ہو اور وقت کا پابند ہو یعنی جب کوئی حال باری تعالیٰ کی طرف سے اس پر صادر ہو تو مدہوش ہو جاوے اور بے اختیار ہو کر اس کو دور نہ کر سکے جیسے لرزہ یا بخار کا مریض اور صوفی ابوالوقت وقت پر قادر ہوتا ہے یعنی حالت اسکے اختیار میں ہوتی ہے جب چاہتا ہے طاری کر لیتا ہے

جب چاہتا ہے دور کر لیتا ہے۔ یوگی کو پرتھوی تتو کا پورا گیان ہوتا ہے اور اس پر قادر ہوتا ہے حسبِ ضرورت پرتھوی ذرات ملانا یا علیحدہ کرنا۔ لطیف سے کثیف و کثیف سے لطیف کرنا۔ معدنیات و نباتات کا بنانا اور حیوانات و انسان کے کثیف و لطیف اجسام تیار کرنا مرد و عورت کی تفریق قائم کرنا۔ چاند و سورج کا پیدا کرنا جن کی روشنی سے معدنیات و نباتات پرورش پاتے ہیں و موسم موسم کی چیزیں پیدا کرنا۔ پرتھوی کا گن گندھ یعنی بو ہے لہٰذا اشیاء میں اور انسان و حیوانات میں قوتِ شامہ پیدا کرنا یوگی کا کام ہے۔ اسی طرح سے اپنا کام کرتا ہوا ترقی پاکر سادھو کے مرتبہ کو پہنچتا ہے۔

## سادھو۔ اوتار

جو ایشور کے سنکلپ (ایکوہم بہو سیام) کا سادھن کرے اور کراوے وہ سادھو ہے۔ سادھو سب میں اس سنکلپ کی تحریک کرتا ہے اور سنکلپ کی تکمیل میں مدد دیتا ہے۔ راہِ سلوک کو جانتا ہے اور اس سے اور لوگ طریقت کا علم حاصل کرتے ہیں اس لئے سادھو سنت کا بڑا اہتمام ہے سچے سادھو جہاں جاتے ہیں وہاں سب خوش و خرم ہو جاتے ہیں اس لئے سادھو کا ست سنگ حاصل کرنے کی کوشش کرنی چاہیئے۔ سادھو کو جل تتو کا پورا گیان ہوتا ہے اور اور اس کے ذرات پر پوری قدرت حاصل ہوتی ہے ان ذرات کو ترتیب کے ساتھ اپنی اپنی جگہ پہنچانا ان کے اجتماع و علیحدگی قیام و تحریک سے مختلف اشیا لطیف و کثیف کو ترتیب دینا سردی کی کمی بیشی کا بہ لحاظ وقت ضرورت انتظام کرنا پانی کے جانوروں کو پیدا کرنا بادل بارش دریا سمندر وغیرہ کا انتظام کرنا اور جل کا گن رس یعنی ذایقہ ہے اس لئے تمام اشیاء میں کھٹ رس یعنی چھ قسم کے ذائقہ پیدا کرنا اور انسانات و حیوانات کو قوتِ ذایقہ دینا و دیگر کل کارروائی جو جل کے متعلق ہے وہ سادھو کے زیرِ اہتمام ہوتی ہے۔ سادھو اپنا کام کرتے ہوئے ترقی پاکر منی کے درجہ کو پہنچ جاتے ہیں۔

# مُنی - ابدال

مُنی یعنی سنکلپ کا منن یعنی غور کرتا ہے شاستر سنکلپ سادہن کی تجویز بتاتے ہیں تمام شاستر کا وچار کر کے جس جگہ جس قدر گیان کی ضرورت ہوتی ہے اس جگہ اس قدر گیان مُنی لوگ بہم پہنچاتے ہیں علم روحانی کی خواہش بذریعہ شاستر مُنی سے پوری ہوتی ہے۔ خواہش دو طرح کی ہوتی ہے معمولی و غیر معمولی اس کو مُنی جان کر قابلیت کے مطابق پورا کرتے ہیں۔ اہلِ اسلام میں یہ ستر تن مانے گئے ہیں۔ مُنی کو تیجس یعنی اگنی تتو کا پورا علم ہوتا ہے اور وہ اس پر قادر ہوتا ہے۔ جمادات نباتات۔ حیوانات و انسان میں روپ یعنی خوبصورتی و بدصورتی و کثافت و لطافت و اشیاء میں روشنی و حرارت و جاندار وں میں قوتِ باصرہ اور آگ کے رہنے والے جانور انھیں کے زیرِ اہتمام و نگرانی پیدا ہوتے ہیں یہ ترقی پا کر رشی کے درجہ کو پہنچتے ہیں۔

# رشی - غوث

رشی وید مارگ کو جانتے ہیں اور حسبِ ضرورت اس کا اپدیش کرتے ہیں گیان دیتے ہیں اور اس کے مطابق کتابیں بناتے ہیں جن کو آرش باک کہتے یعنی رشی کا کلام کہتے ہیں یہ چار قسم کے ہوتے ہیں۔ ۱۔ متعلقِ کرم۔ ۲۔ متعلق اپاسنا۔ ۳۔ متعلق گیان۔ ۴۔ متعلق ہر سہ بحالتِ مجموعی۔ ان کلاموں سے انسان سنکلپ سادہن کے طریق معلوم کر کے ان پر عمل کرنے سے منزلِ مقصود پر پہنچتے ہیں۔ ضرورت کے مطابق کتابوں کو بہم پہنچاتے ہیں اور ضرورت نہ ہو تو ہٹا دیتے ہیں ان کی کتابوں سے رنج و راحت کے اسباب و نیز قوانینِ قدرت سے مخالفت

و مطابقت کا علم ہوتا ہے جس سے انسان مخالفت کو ترک اور مطابقت کو اختیار کرتا ہے۔ گویا بندگانِ خدا کے معاملات میں ظاہرًا و باطنًا عدل و انصاف فرماتے ہیں۔ غوث کی شناخت مشہور ہے کہ جب چاہیں اپنے اعضاء جدا کر لیتے ہیں۔ رشی دایو تتو کی کریا کو خوب جانتا اور اس پر قادر ہوتا ہے۔ ہوا کے پرندوں کو پیدا کرنا اور دایو کا گن سپرش یعنی لمس ہے لہٰذا اشیاء میں سختی و نرمی و جانداروں میں قوت لامسہ پیدا کرنا اور کل عالم کو حرکت دینا رشی کے متعلق ہوتا ہے پرتھوی جل تیجس و دایو کی یکجائی و جداگانہ حالت کو رشی بخوبی سمجھتے ہیں اور جہاں جس تتو کی ضرورت ہوتی ہے وہاں اس کو تحریک کرتے ہیں اور ترقی پا کر مہرشی کے مرتبہ کو پہنچتے ہیں۔

## مہرشی۔خضر

آکاش کے تین اقسام ہیں۔ چداکاش۔ جہاکاش و مہدہیاکاش۔ مہرشی کا کام چداکاش میں ہوتا ہے۔ مہرشی آواز کی شکتی یعنی آواز کی قوت کو بخوبی جانتے ہیں اور برمانو اور روپ میں شبد کا قائم کرنا اور نطق و سمع کی قوت اور خوش گلوئی و خوش بیانی پیدا کرنا اور علم موسیقی یعنی راگ راگنی کا علم فصاحت و بلاغت و مردوں عورتوں کی آواز کا اختلاف سب ان کے زیرِ اہتمام ہوتا ہے۔ چونکہ شبد میں شکتی ہوتی ہے اس لئے اس کے گیان سے اور ان کی خاص ترتیب سے منتر بنانا اور منتروں کے ذریعہ تتو و تتو کے ذرذں کا اتصال اور انفصال کر کے ہر ایک چیز کو حسبِ خواہش منتر سے پیدا کرنا اور زمانہ کے موزوں منتر بنانے یہ سب ان کے ادھین ہوتے ہیں۔ یہ ترقی پا کر جہاتما کے رتبہ کو پہنچتے ہیں۔

# مہاتما۔ قلندر

مہاتما کا کام مہاکاش میں ہوتا ہے۔ انسانوں کے ظاہری و باطنی افعال کے نتائج اور ان کے بھوگ کی معیاد قوانینِ قدرت کے مطابق مہاتما قائم کرتے ہیں۔ مہاتما سنچت کرم میں سے ایک حصہ جنم آئندہ کے واسطے معین کرتے ہیں وہ پرالبدھ کہلاتا ہے اور اس کے مطابق انسان کو ایسے ملک و قوم و خاندان میں اور ایسے والدین کے گھر وقتِ مناسب پر جنم دیتے ہیں جہاں اس پرالبدھ کرم کا پورا بھوگ ہو سکے اور جہاں اس کے افعالِ گذشتہ کے مطابق اس کے جسمانی و دماغی و روحانی قوائے ظہور کا پورا موقع ملے اور اہلِ سلوک کو ان کی قابلیت کے مطابق بذریعۂ جسمِ لطیف مدد دیتے ہیں۔ قوی کرم کے لحاظ سے ملک اور قوم کی حالت قایم کرتے ہیں۔ مہاتما تجریدہ و تفرید میں یکتا و بے پروا ہوتے ہیں اور تمام عالم کا حال اُن پر مثل آئینہ روشن ہوتا ہے۔ جذب و سلوک دونوں باتیں ان میں ہوتی ہیں یہ ترقی پا کر برہمن ہو جاتے ہیں۔

# برہمن۔ قطب

برہمن کا کام بُدھیاکاش میں ہوتا ہے سد بُدھی یعنی فہم راست ان کے ادھین ہوتی ہے اور کرم کے مطابق ہوتی ہے۔ اس سد بُدھی کے ذریعہ انسان اپنی روحانی ضرورتوں کو سمجھتا ہے اور ست سنگ و وچار کے ذریعہ طرقی روحانی حاصل کرتا ہے اس کی ترقی سے کارن شریر ترقی پاتا ہے جس قدر کارن شریر ترقی کرتا ہے اسی قدر انسان کے اجسام کثیف و لطیف بہتر ہوتے

جاتے ہیں۔ کارن شریر مہاکلپ کے آخیر تک رہتا ہے۔ اس کی ترقی سے انسان برہمن کی توجہ کے قابل ہوتا ہے اور ان کی توجہ سے منزل مقصود کو پہنچتا ہے وہ ادھیکاریوں کو کارن شریر کے ذریعہ اپدیش کرتے ہیں یوگی سے لے کر مہاتما تک سب کی کاروائی کی نگرانی برہمن کرتے ہیں پنچ تتو اور برہمانڈ کا پورا گیان حاصل ہوتا ہے۔ کوئی رازِ قدرت ان سے مخفی نہیں رہتا۔ اہلِ اسلام میں ان کے دو درجہ مانے گئے ہیں۔ قطب ارشاد اور قطب مدار۔ قطب ارشاد سے مخلوق کو ہر طرح کا نفع ظاہر و باطن بے حساب پہنچتا ہے اور قطب مدار وہ ہے کہ اپنی جگہ سے نہ ہلے اور بذاتِ خود کامل و اکمل ہو اور کل مخلوقات اپنے کاموں میں ان سے مدد چاہے ان کے بدن میں کسی جگہ ناسور سائل بھی ہوتا ہے۔ شاستروں میں انھیں برہمنوں کی بزرگی بیان کی گئی ہے۔

(۱۹۹)

ایک روز ارشاد ہوا کہ جب اگیان ہوتا ہے جیو آتما اندریوں وغیرہ کے بس میں ہو کر ان کا غلام ہو جاتا ہے جیسے جاہل راجہ اپنے کارکنوں کے بس میں ہوتے ہیں کہ جتنا پانی پلا دیں اتنا پئیں لیکن جب گیان ہوتا ہے۔ تب جیو آتما ان سب کو اپنے قبضے میں کر لیتا ہے اور سب کو اپنی مرضی کے مطابق چلاتا ہے اسی کا نام آزادی ہے یہی وہ کیفیت ہے جس میں غلام سے شاہ ہو جاتا ہے۔ گھر چھوڑ کر جنگل میں مارے مارے پھرنے سے آزادی نہیں ہو سکتی مگر یہ درجہ نہایت کوشش سے حاصل ہوتا ہے۔ جیو کی چت، بدھی، اچھیا، پران، من، اہنکار یہ چھ حالتیں ہیں۔ فرض کرو کسی چیز کی بابت سنا یا اس کو دیکھا اس پر چت چلا۔ عقل نے اس کو پہچان کر اچھا یا برا معلوم کیا۔ خواہش نے اس کو اپنی طرف کھینچا۔ اگر کھانے وغیرہ کی شے ہے تو پران نے یا جس اندری کے آنند کی چیز ہے اس نے زور کیا پھر من نے تدبیر سوچی کہ کس طرح سے حاصل کرنا چاہیے۔ جب مل گئی تو اہنکار نے اس تمام کاروائی کو اپنی طرف منسوب کیا اور اگر نہ ملی تو بھی یہ غلامی

کی حالت ہے اور گیان کی حالت یہ ہے کہ کوئی شے دیکھی چیٹ چلا' بدھی نے فیصلے کیا پران نے زور کیا من نے تدبیر سوچی مگر چونکہ جیو آتما گیانی ہے اس نے فوراً اس خواہش کو ہی نمارت کر دیا بلکہ یہ تو مکشو کی حالت ہے گیانی تو مثل پہاڑ ہو جاتا ہے اس میں تو اچھال کا ہی ابھاؤ ہوتا ہے۔

(۲۰۰)

ایک روز ارشاد ہوا کہ اکثر مذاہب میں تفرقہ اور اختلاف کھان پان کے مسئلہ پر ہوتا ہے ورنہ چوری زناکاری جوا بدمعاشی سے پرہیز اور دیا دھرم شانتی وغیرہ اچھے کاموں کو کرنا تو سب مذہب اور فرقہ بتاتے اور مانتے ہیں۔ بحث ہوتی ہے تو اس بات پر کہ شراب حرام ہے گوشت کھانا حلال ہے اور جائز ہے کوئی کہتا ہے یہ دونوں اشیا حرام ہیں۔ غرض یہ ہی بھید بھرم بڑا ہوا ہے لیکن اگر نگاہ اٹھا کر غور سے دیکھا جائے تو ہر ایک فرقہ میں جو لاکھوں کروڑوں آدمیوں کی تعداد شامل ہے وہ کیا کل ان چیزوں کے کھانے اور نہ کھانے سے دوزخی یا بہشتی ہو سکتے ہیں۔ اس لیے سلوک اور انصاف پسند اصحاب کو ان جھگڑوں بکھیڑوں سے دور ہی رہنا چاہیئے۔ اصل چیز جو یاد الٰہی اور مالک کا بھجن ہے اس کو کرنا چاہیئے۔ اس سے مکتی یا نجات یا بہشت نصیب ہو سکتی ہے۔ کھان پان کا بھید کچھ نقصان نہیں کر سکتا کیونکہ اگر گوشت نہ کھانے پر ہی مکتی ہوتی تو پھر بھجن اور سمرن کی کیا ضرورت تھی۔ جس نے گوشت ترک کر دیا وہ سورگ کو چلا جائے گا اور اس کی مکتی ہو جائے گی مگر وید شاستر کے مطالعہ سے مکتی یا نجات کا حصول بھجن اور عبادت پر منحصر ہے نہ کہ ترک گوشت و شراب پر۔ ایسے لیئے ایسے مضمون پر بحث اٹھانا سوائے لڑائی جھگڑے کے اور کچھ فائدہ نہیں رکھتا۔

(۲۰۱)

ایک روز شری بائی ودیکانندجی سے ایک شخص نے آکر دریافت کیا

کہ مجھ سے ایک شخص سوال کیا تھا کہ جڑ کس کو کہتے ہیں اور چیتن کس کو کہتے ہیں میں نے اس کو جواب دیا کہ درخت و پتھر وغیرہ یعنی جمادات و نباتات جڑ میں شامل ہیں اور حیوانات چیتن کہلاتے ہیں مگر اس جواب سے اس شخص کی تسلی نہ ہوئی۔ اب آپ کچھ فرمائیے۔ بائی جی نے فرمایا کہ میں زیادہ کچھ سمجھتی نہیں مگر میرے خیال میں تو یہ بات آتی ہے کہ جو بھگوت بھجن کرتا ہے وہی چیتن ہے اور باقی سب جڑ ہیں۔

(۲۰۲)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کل سادھوؤں کا پرنام بھگتی یعنی عشق ہے۔ اور عشق کا پھل مکتی یعنی نجات ہے۔ عشق دو طرح سے پیدا ہوتا ہے اول تو مالک کی کرپا سے جیسے گوپیوں کو پیدا ہوا اس کو اذلی دوہی بھی کہتے ہیں

سجل میگھ تن شیام ادھر سُو دھر مرلی دھرے
مو ہیں سب برج بام لور نہ جانت برہم ہم

دوئم بھاؤ سے یعنی بھگوت کے سچدانند سروپ میں اس کے گن سن کر پریم پیدا ہونا اور اس سے دروی بھوت ہو کر نرنکار اور بے سدھ ہو جانا یعنی برتی کو اس طرح سے لگانا جیسے دریا کا بہاؤ ہوتا ہے یا گرو کی تعلیم اور ان کی کرپا سے عشق کا پیدا ہو جانا۔ اس کو کسبی کہتے ہیں۔ اس طرح سے جو سروپ ہردے میں ساکشات کار ہوا اس کا نام بھاؤ ہے۔ یہ دو طرح سے پیدا ہوتا ہے۔ اول بھگوت بھگتوں کے پرتاپ سے جیسے نارد جی کی کرپا سے پرہلاد کو ہوا۔ دوئم سادھن سے جیسے چرتروں کو سن کر اس پر آچرن و سادھن کرنا۔ اس بھاؤ کے چار بھید ہیں۔ اول چت کی

بھکتی سدا بھگوت بھجن میں لگی رہے اس کی دو صورتیں ہیں۔ (الف) جس کو کبھی دنیا کے وشئے وسواد کی چاہنا نہ ہو جیسے پرہلاد و سنکادک (ب) جس کو سنسار کے سکھوں کی چاہ ہو جاوے جیسے ارجن۔ دوم پریم کے وقت سمادھی کی حالت ہوتی ہے جیسے سکھدیو جی کی۔ سوم بڑی کشش اور زور سے دل کو لگاتے ہیں تب پریم کی حالت پیدا ہوتی ہے جیسے اکروجی کو ہوئی۔ چہارم من میں سوچ و پچھتاوا کرتے ہیں کہ ہمارا دل گوپیوں کی طرح پریم سے پورن ہو جیسے اودھو اور وششٹھ کا۔

عشق و پریم کی دو حالتیں ہیں۔ (۱) سینوگ یعنی وصال (۲) بیوگ یعنی ہجر۔ یہ بیوگ سنساری بھوگوں کی طرح دکھ کی دینے والی نہیں ہوتی بلکہ پریم و چنتون کی بڑھانے والی ہوتی ہے یہ ایک تو معشوق کی جدائی سے پیدا ہوتی ہے جیسے گوپیوں کو کرشن چندر مہاراج کا بیوگ ہوا تھا۔ دوسرے پریمی جنوں کی حالت کے دھیان۔ روپ اور گن کے شرون اور پڑھنے سے بھی ہوتی ہے جیسے رام بنواس کا حال سن کر دشرتھ اور کوشلیا کی سی حالت ہو جاتی ہے جب دھیان پکا ہونے لگتا ہے اس وقت پریم کی جھجک سے دیہہ روپ کا بیوگ برہ پیدا ہوتا ہے یعنی جس صورت کا تصور کیا جاتا ہے اس کی جدائی ہجر کی تکلیف پیدا کرتی ہے اور اس آہ سے اور دھیان اور چنتون سے سروپ سوبھاوک ساکشات کار کے مطابق ہو جاتا ہے۔ پریم کی پختگی بیوگ سے ہوتی ہے اور مکھا بھرائی جو نت سینوگ یعنی مکت ہے۔ وہ بھی بیوگ سے جلد حاصل ہوتا ہے

پریم کی بارہ دشا یعنی حالتیں ہیں اور کسی کسی نے باریکی نکال کر پندرہ اور اس سے بھی زیادہ دکھلائی ہیں وہ یہ ہیں۔

۱۔

اُپت۔ محبوب کی سندرتا اور گنوں کو سن کر اس کے دیکھنے کی

چاہ پیدا ہونی اور جب وہ دکھلائی دے تو سوائے اس کے نظارے کے کسی اور پیاری چیز کی خواہش نہ ہو جیسے جانکی جی کی حالت سوئمبر کے وقت ہوئی تھی یا سونیکشن جی کی شری راجندر جی سے ملنے کے وقت۔

۲

پت کسی قاصد سے معشوق کے حالات پوچھنے کے وقت بکلتا اور ان حالات کو سن کر خوشی اور پیار پیدا ہونا۔ اور قاصد سے بات چیت کرنے وقت جو آنند ہوتا ہے جیسے اُدھو جی کے آنے کے وقت گوپیوں کی حالت ہوئی تھی۔ یا راجندر جی کے جانے کے وقت جنک پور کی استریوں کی سی

پائے سگ بوسید مجنوں خلق پرسید ایں چہ بود
گفت ایں سگ گاہے گاہے کوئے لیلی رفتہ بود

۳۔

للت۔ محبوب کو دیکھنے کی ترنگ و جوش میں بزرگوں اور گرو جنوں کی شکشا و تاڑنا کو من میں نہ لانا اور بار بار دیکھنے کے بمنت چاہ ہونا اور شرم چھوڑ کر دیکھنے کو پیچھے ہو لینا۔ جب نگاہ بھر کے دیکھ لیا تب گرو جنوں سے شرم ہونا جیسے جب کرشن مہاراج بن سے آتے تھے تو گوپیاں شرم و خوف چھوڑ کر دیکھنے کو جاتی تھیں اور سوئمبر کے وقت دھنش توڑنے سے پہلے جو حالت سیتا جی پر گزری۔

۴۔

ولنت۔ محبوب کی جدائی میں رنگ بدل جانا اور نیند نہ آنا۔ خوراک گھٹ جانا۔ جسم دبلا ہو جانا۔ بکلتا ہونی اور کوئی چیز نہ سہانی اور روتے روتے

بے ہوش ہو جانا اور محبوب کا دل میں دھیان کر کے تن سے ہو جانا اور من کومل ہو جانا جیسے راس لیلا سے پہلے جب کرشن چندر انتردھیان ہو گئے تو گوپیوں پر جو حالت گذری جانکی جی پر لنکا جاتے وقت اور اشوک باٹکا میں جو حالت گزری۔

۵۔ ملت۔ محبوب سے بہت عرصے تک جدا رہنے میں جو بے چینی ہو اور بھانت بھانت کے منورتھ کرتا رہے اس کے بعد ملنے پر جو حالت ہوتی ہے جیسے انتردھیان ہونے کے بعد راس لیلا میں کرشن چندر گوپیوں سے آکر ملے اور شری رام چندر لنکا فتح کر کے اجودھیا میں واپس آئے۔

۶۔ کلت۔ من کا سنجوگ کے آنند سے وردی بھوت ہو کر پریم میں ڈوب جانا یہ دو طرح کی ہے اول پرتکش ملکر دیکھنا اور بات چیت وغیرہ کرنا۔ دوئم دھیان چنتوں میں مل کر جو چاہ تھی وہ جیون کی نیوں پراپت ہوئی اور آنند ہونا۔ جیسے تنہائی میں کرشن چندر کسی گوپی سے ملے اور جیسا اس کا خیال تھا اسی مطابق راز و نیاز کی گفتگو وغیرہ درمیان میں آئی۔

۷۔ چھلت۔ انتہائی محبت میں محبوب پر خفا ہو کر اس کی بے اغتنائی کی شکایت کرنا یہاں تک کہ جوش سے جسم کانپنے لگنا یا ہونٹ پھڑکنے لگنا اور غصے سے آپے کو بھول کر اس سے تدا کار ہو جانا۔ مثلاً شری رام چندر جی کو طعنہ دینا کہ تم نے بالی کو شکاری کی طرح مارا حالانکہ اس کا گوشت کام آیا نہ کھال کام آئی تم نے شورپ نکھا کے ناک کان کاٹ کر نہ اس کو اپنے کام کا رکھا نہ میرے کام کا رہنے دیا۔ بن باس جاتے وقت لچھمن جی

کو رام چندر جی پر غصہ آیا کہ آپ فضول بن کو جاتے ہیں۔

۸۔

جلت ۔ دیہہ تیاگ کے وقت محبوب کا دھیان کر کے پریم کی حالت میں یہ مانگنا کہ دوسرے جنم میں بھی مجھ کو اسی کا پریم ہو جیسے ستی جی نے دکش کے یگ میں جسم چھوڑنے کے وقت چاہنا کی ہے

پندار ایں کہ حرت از دلِ عاشق دو ہر گز
چو میر و مبتلا چو خیزد مبتلا خیزد

۹۔

کرانت ۔ محبوب کا چنتون یعنی تصور کرنے سے ہے سروپ میں ظاہر ہو اپنی خواہش کے مطابق اس کا سنگھار کرنا ۔ ہنسنا کھیلنا ، بولنا وغیرہ اور سوائے اس کے دکسی سے بولنا نہ کسی کی بات سننا۔ اصلیت تو یہ ہے کہ اگر عاشق کو معشوق کے دھیان چنتون کا سکھ نہ ہو تو شوق کی تکلیف سے زندہ نہ رہ سکے اور جو ہر وقت تصور میں مگن رہے تو بھی تھوڑے ہی دن زندہ رہے۔ بکرانت ۔ کرانت کا ایک انگ ہے بھگت کی بھگتی حاصل ہونے سے اپنے کو خوش قسمت سمجھنا اس کے ملنے کا آنند اور اس کی مشکلات کو برنن کرنا...... اس سے جن جن لوگوں کو محبت ہو ان کو سراہنا اس سے نہ ملنے اور اس کو نہ دیکھنے کا فکر رہنا جیسے بھاردواج وغیرہ نے رام چندر سے مل کر اپنے کو خوش قسمت سمجھا یا ایسا کہ گوپیاں مبارک ہیں جو ہر وقت شری کرشن جی کو دیکھتی ہیں۔ سنکرانت ۔ کرانت د بکرانت کا انگ ہے۔

۱۰۔
بھرت ۔ اپنے محبوب کے پریم کو سب پر ترجیح دینا کیونکہ مکت جس میں کرشن کے پریم کی ادھکتا نہیں وہ موت ہے اور موت جس میں کرشن کا پریم ہو ہزار جیون مکت کے برابر ہے ۔

اگر پا دیں نہ جنت میں صنم دل شاد کیونکر ہو
ہمارے واسطے بے یار جنت نار ہو جائے

سنہرت بھی بھرت کا ایک انگ ہے ۔

۱۱۔
گلت ۔ محبوب کی سندرتا کا چنتن کر کے یا دیکھ کر گلائی چاندی سونے کی طرح من کا دروی بھوت ہو جاتا ہے

عشقِ حق سے دل جلے جیسے کباب
یا کہ جیسے برف پیشِ آفتاب

بہ بالید از بس کہ برخیستن
ز شادی نہ گنجید در پیرہن

۱۲۔
سنتر پت ۔ سچدانند گھن پورن برہم پرماتما چھپ سمندر شو دھام میں ایسا من لگا ہوا کہ جہاں تہاں در و دیوار میں وہی دکھائی دے اور اس روپ انوپ میں ایسا بیدہ و مگن ہو کہ تنک بھی دوسری

طرف من کی برتی نہ جاوے ۔

درد و آر درپن بھئے جت دیکھوں نت توئی
کانکر پاتھر ٹھیکری بھئے آرسی موئی

یہ سب اُپاسناؤں نشٹھاؤں کا سار ہے بھگوت گیتا میں یہ لکھا ہے کہ جو باسدیو روپ کو سب جگہ دیکھتا ہے سو مہاتما ہی سودرلبھ ہے۔ اس اوستھا کو پرانورکت یعنی پرابھگت کے نام سے موسوم کیا گیا ہے اس بھومکا پر درڑھ ہونے کا نام جیون مکت ہے اور پھل اس کا مکتی و پرم پد ہے۔

(۲۰۳)

ایک روز ارشاد ہوا کہ بہت سے بھگت اور پریمی اور عاشق تم نے ایسے دیکھے ہوں گے کہ عرصہ دراز تک انھوں نے مالک کی بھگتی اور اُپاسنا کی لیکن جھوں مدعا نہ ہوا اور کر کھول کر بیٹھ گئے اس کی وجہ یہ ہے کہ عشق اور پریم میں جو رس ہے وہ ان کو حاصل نہیں ہوا۔ اگر اس کا مزہ چکھ لیتے تو پھر کر کھولنا تو درکنار عشق عاشق اور معشوق تینوں میں سے ایک بھی یاد نہ رہتا۔ عشق میں خاص بات رس یعنی ذایقہ ہے۔ جس کی بابت سُرتی کہتی ہے रसोवैस یعنی ایکاگر چت کی برتی جس آنند کے سواد کو چکھ کر سکھ میں ڈوب کے بیدہ ہو جائے۔

نہ رہے دھیان کچھ تعین کا
لاتعین بھی ایک تعین ہے

دھیان میں جو سروپ سا کشاتکار ہو اس میں چت کی برتی درڑھ

ہو جائے اس کو رس کہتے ہیں جیسے مٹی سے جدا جدا نام و سروپ کے برتن
تیار ہوتے ہیں مگر اصل مٹی ایک ہے اور پانی میں جیسا رنگ ملایا جائے
ویسا ہی دکھلائی دینے لگتا ہے اسی طرح پر یہ رس اصل میں تو ایک ہے
مگر سندرتا وغیرہ کے لحاظ سے یہ بھی مختلف نام سے موسوم ہوا۔ کوش
شاستر والے آٹھ رس کہتے ہیں اور ساہتیہ شاستر والے نو رس مانتے ہیں۔
۱۔ شرنگار۔ ۲۔ ہاسیہ۔ ۳۔ کرونا۔ ۴۔ رودر۔ ۵۔ ویر۔ ۶۔ بھیانک۔ ۷۔
وی بھتسیہ۔ ۸۔ ادبھت۔ ۹۔ شانت اپنشد میں شانت رس کو مول اور باقی کو
اس کی شاکھا بتلایا ہے۔ بعضوں نے مرتو کو دسواں رس مانا ہے مگر اس
کو ویبھچاری سامگری میں شامل کیا ہے بھیانک و وی بھتسیہ رسوں
سے کوئی اُپاسنا نہیں کرتا مگر چونکہ راون وغیرہ کا اس روپ سے
اُدھار کیا اس لئے یہ بھی رسیں شامل ہیں۔ شرنگار اور شانت رس اور
سکھیہ داسیہ۔ واتسلیہ بھاؤ یہ پانچ خاص باتیں ہیں کیونکہ بھگوت کے جلدی
اور نشچے پراپت ہونے کی ان میں خصوصیت ہے۔
یہ رس چار سامگری سے پیدا ہوتے ہیں۔ ۱۔ وبھاؤ۔ ۲۔ انوبھاؤ
۳۔ ساتوک۔ ۴۔ ویبھچاری۔

۱ وبھاؤ۔ اس کو کہتے ہیں جو کارن مول اس رس کے پرگٹ ہونے
کا ہو اس کی دو قسمیں ہیں۔ آلمبن وبھاؤ اور اُدیپن وبھاؤ۔ آلمبن وبھاؤ
دو قسم کا ہے۔ اوّل آشر یالمبن وہ ہے جو رس کے رہنے یا اپتن ہونے کا
کا استھان ہو سو وہ دھیان کرنے والا اور سنیہہ سکت ہے یعنی عاشق و
عشق۔ دوئم۔ دشیالمبن یعنی مورتی سنگار رس کہ جس کا دھیان کیا جاوے
یعنی معشوق و محبوب۔ اُدیپن وبھاؤ چار قسم کا ہوتا ہے اول گن۔ یہ سندریہ
سروپ کی لاونتا یعنی ملاحت و نویونتا یعنی چڑھتا جوبن و سموہنتا وکشوریا

بالک سروپ میٹھا بولنا و پریت وغیرہ دویم چیشٹا - کانت و جہلک و سکمارتا کا گربھ دھاؤ گتا مکش - سویم النکار یعنی کپڑے و سجاوٹ زیور وغیرہ سے

سہس روپ آدمی ہزار روپ کپڑا
لاکھ روپ زیور کروڑ روپ نکھڑا

چہارم تنٹشتھ یعنی عطربان پھول وغیرہ سانگری۔

۲۔

انوبھاد۔ یعنی عاشق و معشوق کے ملنے پر جو بات ظاہر ہو اور جو رس ظہور میں آوے یعنی آپس میں ملنا گلے میں ہاتھ ڈالنا۔ کھیلنا ہنسی ٹھٹھا وغیرہ۔

۳۔

ساتوک اس کو کہتے ہیں کہ اپنے محبوب کو دیکھ کر یا اس کی جانب سے دکھ یا سکھ پہنچنے سے من کی برتی جس جس حالت کو پراپت ہوتی ہے۔ یہ حالتیں آٹھ ہوتی ہیں۔ ۱۔ استنبھ جیون کا تیوں سکتہ کے سے عالم میں رہ جانا ۲۔ پرلیہ مورچھا اور غشی۔ ۳۔ رومانچ جسم پر رونگٹے کھڑے ہو جانا۔ ۴۔ سویدیا پسینہ ہو آنا۔ ۵۔ وبرن۔ مکھ کا رنگ بدلجانا۔ ۶۔ کمپ جسم کا نپنے لگنا۔ ۷۔ آشرو آنسو بہانا۔ ۸۔ سُربھنگ۔ شبد میں بھید پڑ جانا یعنی آواز بدل جانا۔

۴۔

ونبھچاری۔ جو حالت دسوں رس کے پہلے یا پیچھے ظاہر ہو کر پھر جاتی رہے سو یہ حالتیں تینتیس ۳۳ ہیں اور سب رسوں میں اُن کی ویاپکتا برابر نہیں۔ ۱۔ نروید۔ معشوق کی جدائی یا دوسرے شخص کے ساتھ اس کی

محبت یا کوئی خلاف بات سمجھ لینے کا دکھ۔ ۲۔ گلانی بل گھٹ جانا اور امنگ کا نہ رہنا۔ ۳۔ شنکا۔ پیارے کے ملنے میں کسی وگھن کے سندیہہ کا دھیان ہو آنا۔ ۴۔ سنرم یعنی تکان جیسے راہ چلنے یا سمبھوگ کے بعد۔ ۵۔ دھریتی۔ من کی سنتشٹتا۔ ۶۔ جڑتا۔ دیوگ وغیرہ کے دکھ سے جیون کا بیوں رہ جانا۔ ۷۔ ہرش پیارے کو دیکھ کر یا اس سے بات چیت ہونے سے یا کسی اور وجہ سے ہرش ہونا۔ ۸ دینتا۔ بے چینی سے من چھوٹا ہو جانا اور بیوگ کو نہ سہہ سکنا۔ ۹۔ اگرتا۔ محبوب کی طرف جو بے اعتنائی ہو اس کی وجہ سے کرودھ آ جانا۔ ۱۰۔ چنتا۔ پیارے کے ملنے کے نمت سوچنا۔ ۱۱۔ نزاس۔ اچانک کسی خوف کا آجانا۔ ۱۲۔ ابرشا۔ اپنے محبوب میں دوسرے کی محبت کا ساکشی پن نہ سہ سکنا۔ ۱۳۔ امرش محبوب نے جو بے اعتنائی کی اس کا دکھ ہونا اور نا پہارنا۔ ۱۴۔ گرب اپنے سے دوسرے کو ادھک نہ جاننا۔ ۱۵۔ سمرتی۔ اپنے پیارے کو یا اس کے گنوں کو سمرن کرنا۔ ۱۶۔ مرن۔ مرنے کا اپائے کرنا یا مر جانا۔ ۱۷۔ مد۔ ہرش و گرب کے اکھٹے ہونے سے جو حالت ہوتی ہے یعنی کاریہ اکاریہ کا وویک نہ کرنا۔ ۱۸۔ ندرا۔ باہر کے انوسندھان سے انتر کی برتی میں ایکاگرچت کا ہونا جیسے سپن۔ ۱۹۔ سکھپت گہری نیند۔ ۲۰۔ ادبودھ۔ اودہانتا بیدھ ہوئے پیچھے سدھ ہونا۔ ۲۱۔ بر برڑا۔ لجا یا شرم۔ ۲۲۔ اپسمار۔ دکھ اور آشا اور دیگر وجوہات سے من کو تاپ ہونا۔ ۲۳۔ موہ۔ من کے ڈگمگ ہونے اور دکھ اور خوف سے جو کمی ہو۔ ۲۴۔ ہیست۔ آدسدھانت جو پتھ ہے وچار کر کے نشچہ کر لینا۔ (۲۵)۔ آلس کاریہ میں آپائے کی کمی۔ ۲۶۔ آویش۔ من کی رغبت و نفرت کا اچانک پرگٹ ہو جانا اور اسی وجہ سے من کا ڈگمگ ہونا۔ ۲۷۔ وترک۔ سندیہہ سے نانا پرکار کا دھیان ہونا۔ ۲۸ اوستھتار خوشی یا رنج کی وجہ سے اپنے جانے ہوئے کو چھپانا ۲۹۔ ویادھ۔ بیوگ میں شریر سے دکھی ہو جانا۔ ۳۰۔ انماد۔ جڑ چیتن کو برابر جان لینا جیسے متوالا۔ ۳۱۔ وشاد۔ جو بات اپنے کے خلاف ہے اس کا اپائے دکھائی نہ

پڑنا۔ ۴۲۔ اَوتسکیہ औत्सुक्य اپنے محبوب کے ملنے میں دیر کو برداشت نہ کرسکنا
۴۳۔چپلتا۔ منتر و شترو کے کارن سے من کا ستھر نہ ہونا۔

بزرگانِ سلف نے سامگری سویم و چہارم یعنی ساتوک و ویبھاری کو عاشق کی چینچل دشا سمجھ کر ایک نام بل ویبھاری رکھا مگر زمانۂ حال میں یہ باریکی نکالی ہے کہ ایک دشا جو سب رسوں میں ویاپکتا رکھتی ہے اس کو ساتوک کہتے ہیں اور جو دشا ایسی ہے کہ ایک رس میں تو ویاپک ہوا اور دوسرے رس میں ویاپک نہ ہو وہ ویبھاری ہے۔

ان کے بعد ستھائی بھاؤ ہے یعنی جو رس اپنے سجاتی اور بجاتی سے دور نہ ہوسکے اور برابر اپنی حالت پر قایم رہے۔ سجاتی یہ کہ رس سے رس کا استھائی بھاؤ ہٹ جائے جیسی لڑکے ہنسی اور ٹھٹھا یعنی ہاسیہ رس میں مگن ہیں کسی بڑے آدمی نے کرودھ یعنی رودر رس سے اس ہنسی کو نورت کردیا۔ اور بجاتی یہ ہے کہ جیسے لڑکے ہاسیہ رس میں مگن ہیں پھر روٹی کھانے چلے گئے اور وہ رس نورت ہوگیا یعنی رس سے رس نورت نہ ہوا بلکہ دوسرے باعث سے نورت ہوا۔ مطلب یہ ہے کہ کسی ابگھات اور کسی پرکارن بھگوت سروپ کے دھیان اور چینتون سے نہ ہٹے وہ پدوی انت کی اور درڑھ بھاؤ ہے۔

## (۲۰۴)

## ایک روز ایک صاحب نے عرض کیا کہ یہ صوفی لوگ

جو حال کہتے ہیں یہ تو نرا ڈھونگ ہے۔ آپ نے فرمایا کہ کیا خوب مرغی اپنی جان سے جائے اور کھانے والے کو سواد ہی نہ آئے اس حال میں بزرگ تو اپنی جان سے گزر گئے اور آپ کے نزدیک یہ ڈھونگ ہی ہے۔ بابا فرید شکر گنج کے مرشد حضرت قطب الدین بختیار کاکی ایک دن قوالی سن رہے تھے کہ یہ شعر پڑھا گیا ؎

کشتگانِ خنجرِ تسلیم را
ہر زماں از غیب جانے دیگر است

اس کو سن کر ایسے زور و شور کی حالت طاری ہوئی کہ عرصہ تک بے ہوش پڑے رہے جب ذرا ہوش میں آئے تو فرمایا کہ پھر وہی شعر پڑھو۔ جب پھر پڑھا گیا تو پھر وجد میں آ گئے۔ جب پھر ہوش میں آئے تو اسی کے واسطے حکم ہوا پھر وہی شعر جاری ہوئے تو پھر حال آگیا اسی طرح پر تین چار دفعہ شعر پڑھا گیا اور آپ کا اسی حالت وجد میں وصال ہو گیا ؎

ہرگز نہ میرد آنکہ دلش زندہ شد بہ عشق
ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

(۲۰۵)

ایک روز اس خاکسار نے عرض کیا۔ ع

عشق کیا شے ہے کسی کامل سے پوچھا چاہیئے

ارشاد ہوا کہ عشق۔ بھگتی۔ محبت۔ پریم۔ سب ایک ہی چیز کے نام ہیں مگر در اصل وہ شے کیا ہے اور کیسی ہے اس کا بیان زبان نہیں کر سکتی البتہ کوئی صاحب کمال چاہے تو مزہ چکھ سکتا ہے اصطلاحِ عارفاں میں عشق سے دو حالتیں مراد ہیں ایک جذب دوسری ضبط۔ ا۔ جذب کے معنی ہیں کشش۔ یہ وہ کشش ہے جس کے ستارے و سیارے چاند و سورج خلا میں معلق

ہیں۔ یہ پرمانو ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہیں یہ کشش ہی چور سے چوری کراتی ہے۔ دانی سے دان دلاتی ہے اسی نے عیسٰی کو سولی پر چڑھایا موسٰی کو فرعون سے لڑایا۔ مہاتما بدھ سے راج چھوڑایا۔ یزید سے خون کرایا۔ انسان حیوان چرند پرند بلکہ تمام برہمانڈ اسی کشش کو کہتے ہیں اس کے گرد چکر کاٹ رہے ہیں اور اسی سے قایم ہیں البتہ اختلاف حالت کے لحاظ سے اس کا طرزِ اظہار جداگانہ ہے۔ سادھو مشغولِ عبادت ہے زاہد نماز روزہ میں لگا ہوا ہے۔ رند شراب سے بدمست ہے۔ عیاش تماش بینی میں مزے لیتا ہے مگر کیا نیک و بد کا بد کام سب اسی کے زیرِ اثر ہو رہے ہیں اور سب اس کام میں خوش ہیں وجہ یہ ہے کہ یہ کشش سرور ابدی و سچدانند روپ ہے چونکہ ہر ایک شے اس کشش کا مرکز ہے اور اپنے اردگرد کی تمام اشیاء کو اپنی طرف کھینچتی ہے اس کی وجہ سے اس کی رفتار سیدھی نہیں ہے بلکہ دائرہ کی صورت میں ہے۔ یہ دائرہ اوّل بہت ہی تنگ صورت میں ظاہر ہوتا ہے۔ اور اس تنگی کی وجہ سے اس کی کشش صرف اپنے ہی چاروں طرف رہتی ہے اسلئے اسکو خود غرضی کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ بچہ ہر چیز کو لینے اور اپنے واسطے رکھنے کی کوشش کرتا ہے حتّٰی کہ اگر سانپ بھی سامنے آ جائے تو ہاتھ سے پکڑ کر منہ میں دھر لے اگر کوئی چیز اس سے لی جائے تو بہت ہی ناخوش ہوتا ہے اور ہرگز ہرگز اس کو دینا پسند نہیں کرتا خواہ وہ چیز نقصان پہنچانے والی ہی کیوں نہ ہو۔ مگر جیوں جیوں انسان بڑا ہوتا جاتا ہے اسی طرح وہ دائرہ بھی کشادہ ہوتا جاتا ہے اس کا خاصہ یہ ہے کہ وہ اپنے میں محدود رہنا نہیں چاہتا بلکہ ہر سمت پھیلنا چاہتا ہے اور یہ قاعدہ مسلم ہے کہ ہر ایک چیز اپنے اصلی مرکز کی طرف رجوع ہوتی ہے اور یہ کشش بھی اپنے اصلی مرکز کی طرف جانے کی کوشش کرتی ہے۔ اس لئے ماں باپ بھائی بند بیوی بہن بہت سے آدمیوں کو اب وہ اپنے دائرہ کے اندر سمجھتا ہے اور رفتہ رفتہ جوان

ہونے پر جب اولاد وغیرہ ہو جاتی ہے اس وقت خود غرضی کی شکل موہ کی
صورت میں تبدیل ہو جاتی ہے اب وہ جو کام کرتا ہے دوسروں کے واسطے
ہی کرتا ہے اپنی ذات کا خیال بھی مشکل سے آتا ہے اگر یہ سلسلہ اسی طرح پر
جاری رہا تو چند روز میں اس کی کشش کا دائرہ اس قدر وسیع ہو جاتا ہے۔
کہ اول اپنے خاندان پھر اپنا وطن پھر اپنا ملک اور رفتہ رفتہ تمام دنیا کو ہی وہ
اپنے دائرہ میں شامل کر لیتا ہے اور اس کی کشش دوسروں کی طرف اس قدر
کھنچ جاتی ہے کہ پھر اپنے مرکز کی طرف آنا دشوار ہو جاتا ہے اور مرکز کو چھوڑ کر رفتہ رفتہ کشش
عالمگیری میں شامل ہو جاتی ہے۔ جیسے سل ودق وغیرہ امراض ظاہری کا اثر جسم پر ہوتا ہے
اسی طرح حرص وہوا وغیرہ کے اخلاق ذمیمہ امراض باطنی کا اثر روح انسانی
پر ہوتا ہے ان کا علاج دو وجہ پر ہے ایک جزی یعنی ذکر فکر و مراقبہ
وغیرہ سے ہر ایک کا علیحدہ علیحدہ علاج و دفعیہ کیا جاوے۔ دوسرے کلی
یعنی محبت قلب میں پیدا کی جائے جب اس کا غلبہ ہوگا تو اپنی ہستی و خودی
مٹ جائے گی اور اس دعوائے ہستی اور خودی کے مٹ جانے سے اخلاق
ذمیمہ اور امراض روحانیہ کا خود ہی استقبال ہو جاتا ہے ۔

اپنی خودی مٹا کے تو بالکل ہو بے نشان
جب آپ گم گیا تو خدا ہی خدا رہا

اس کا نام طریق جذب ہے اس کی بابت مولانا روم فرماتے ہیں۔

ہر کرا جامہ زعشقی چاک شد
او زحرص وعیب کلی پاک شد

اس جد و جہد میں جو حالت پیدا ہوتی ہے اسی کو دردِ دل کہتے

ہیں ۔

دردِ دل کے واسطے پیدا کیا انسان کو
ورنہ طاعت کے لئے کچھ کم نہ تھے کرّوبیاں

جس طرح سے سمندر میں اینٹ پھینکنے سے دائرہ یا چکر اٹھ کر بہت دور تک جاتے ہیں مگر ان کے رکنے کا کوئی کنارہ یا حد نہیں ملتی تو رفتہ رفتہ پانی کی کشش عالمگیری میں وہ کشش بھی سما جاتی ہے اور اسی کا نام عشقِ حقیقی ہے ۔

زلا بگذر کہ تا آسرار بینی
تو در لا نقطۂ پرکار بینی

بالغرض انسان کے دائرہ کو بہت وسعت نہ ہوئی اور تنگ خیالی نے اسکے دائرہ کو محدود رکھا جیسا کہ اکثر انسان کے خیالات اپنے بھائی بند یا رشتہ داروں کی نفع رسانی تک ہی محدود رہتے ہیں تو جسطرح تالاب میں اینٹ پھینکنے سے چکر بڑے ہو کر کنارے تک جاتے ہیں اور وہاں بند ہوتے نظر آتے ہیں مگر دراصل وہ بند نہیں ہوتے بلکہ کنارے کی حد سے ٹکرا کر پھر اسی مرکز کی طرف جہاں اینٹ پھینکی گئی تھی واپس آتے اور وہیں پر سما جاتے ہیں اسی طرح پرچیت روپی تالاب میں جو خود غرضی یا موہ کی اینٹ پتھر پھینکنے سے خواہشات کی موجیں اٹھتی ہیں ان کے چکر راگ دویش روپی کناروں سے ٹکریں کھا کھا کر بند نہیں ہوتے ۔ بلکہ راگ اور دویش کو چھوڑ کر ویراگ کی حالت میں پھر اسی مرکز کی طرف واپس آتی ہیں جیسے انسان زمانہ کے دکھ سکھوں سے نتیجہ حاصل کر کے

سب کو، ہیچ سمجھ کر پھر اپنی ہی طرف رجوع ہوتا ہے اسی کو عشقِ مجازی کہتے ہیں اور جب وہ کشش لوٹ کر مرکز پر پہنچتی ہے تو پھر مرکز، ہی میں سما جاتی ہے اور پھر کشش کا پتہ نہیں چلتا بشرطیکہ خواہشات کا سلسلہ مسدود ہو جائے جس کے واسطے بھی قواعد مقرر کئے گئے ہیں اسی طرح پر وہ عشقِ مجازی عشق حقیقی کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ پریم یا پریت کھینچ شکتی یعنی قوتِ جاذبہ کو کہتے ہیں اسی شکتی سے تمام رچنا جو چھوٹے چھوٹے ذرے یا پرمانو سے مل کر رچی گئی ہے قایم ہے اور کل دیہوں یا صورتوں کا ٹھہراؤ اور کارروائی اسی شکتی سے ہے جو پریم نہ ہوے تو کوئی کسی سے میل نہ کرے۔

۲۔ ضبط کے معنی اختیار یا قابو کے ہیں۔ اگر کسی چیز پر انسان کا قابو نہ ہو تو وہ اس سے حسب دل خواہ فائدہ نہیں اٹھا سکتا۔ ہوا یا آگ یا پانی اس کشش عالمگیر کا ایک ادنیٰ ظہور سمجھے جاتے ہیں مگر ان پر ہی اختیار حاصل کرنے سے ہزاروں طرح کے فائدہ اور کام نکل سکتے ہیں۔ دریا میں پانی بے اختیاری کی حالت میں بہتا چلا جاتا ہے جب کبھی اس کا زور ہوتا ہے تو گاؤں کے گاؤں بہ جاتے ہیں اور تباہی اور بربادی سی ہو جاتی ہے مگر نہر وغیرہ نکال کر جب اس پانی پر اختیار حاصل ہو جاتا ہے تو لاکھوں بیگھے بنجر اور اوسر زمین سے کیسے فائدے اور پیداوار ہوتی ہے فیکٹری، کلین، پن چکی وغیرہ سے کیسے کیسے کام نکلتے ہیں۔ اسی طرح پر آگ بے اختیاری کی حالت میں دم کے دم میں شہر کے شہر غارت کر دیتی ہے مگر اس پر قابو حاصل کر کے پھر کیسے کیسے کام نکالتے ہیں۔ انجن، غبارہ، اگن بوٹ وغیرہ وغیرہ سب اسی کے ذریعے سے کام کرتے ہیں۔ جب ان ادنیٰ ظہوروں پر قابو کرنے سے اتنا فائدہ نکلتا ہے تو اگر اس کشش عالمگیر پر کوئی قابو کرتا کچھ فائدہ کر سکتا ہے جس شخص کو اپنی طبیعت پر اختیار نہیں ہوتا وہ غصہ کی حالت میں کیا کچھ کھلا بُرا

نہیں کر گزرتا۔ ایسے آدمی کو جذبہ والا یا مجذوب کہتے ہیں۔ اسی طرح پر جن کا رخ اس کشش عالمگیری کی طرف بے اختیاری کی حالت میں ہوتا ہے وہ بھی مجذوب کہلاتے ہیں۔ ان کی حالت ایسی سمجھنی چاہیئے جیسے ایک دریا اپنی حالت پر سمندر کی طرف رخ کئے بہتا چلا جاتا ہے۔ اس کو کسی کے بھلے برے سے کچھ کام نہیں۔ اگر کسی کو پانی کی ضرورت ہو تو لوٹا مٹکا یا پیپا جو چاہے اس سے بھر لاوے۔ اگر کبھی اس میں پانی کا بہاؤ زیادہ ہو گیا تو اس کی بھی روک تھام کچھ نہیں۔ گاؤں شہر جو سامنے آگیا سب غرقاب ہو جاتا ہے مگر جس شخص کو اپنی طبیعت پر اختیار ہوتا ہے اس کی حرکتیں ایسی نہیں ہوتیں اس کے ہر کام ضرورت اور وقت کے لحاظ سے ہوتے ہیں۔ غصہ کی جگہ ضبط سے کام لیتا ہے ایسے آدمی کو کہتے ہیں کہ یہ بڑے سلوک والا ہے اور جن لوگوں کو اس کشش پر پورا اختیار یا قابو ہو جاتا ہے وہ بڑے سلوک والے یا سالک کہلاتے ہیں جس طرح اوسر اور بنجر زمین کی طرف نہریں کاٹ کر لے جاتے ہیں اور ان کو سیراب کرتے ہیں چھوٹے چھوٹے نالے نکال کر ان سے کلیں اور جنتر اور پن چکیاں چلاتے ہیں اور ہزاروں طرح کے کام نکال لیتے ہیں اسی طرح ان بزرگوں کے فیضانِ صحبت سے عالم کو بہت فائدہ پہنچتا ہے جس جگہ جو ضرورت محسوس کرتے ہیں اس کے واسطے فوراً ویسا ہی سرانجام کر دیتے ہیں کسی خاص قوم۔ مذہب فرقہ یا ملک سے ان کو خصوصیت نہیں ہوتی۔ کل عالم سے ان کا ایک قسم کا تعلق ہوتا ہے ؎

گدائی کوئے تو از ہشت خلد مستغنی است
اسیرِ زلفِ تو از ہر دو عالم آزاد است

اور وہ دیش یا کال کی قید سے بری اور آزاد ہوتا ہے۔

# مثنوی شمس تبریز

| | |
|---|---|
| اے عاشقاں اے عاشقاں من عاشق دیرینہ ام | اے صادقاں اے صادقاں من عاشق دیرینہ ام |
| ایں دم کہ نورِ عاشقاں از عالمِ علوی گذشت | آنجا ہمہ خود من بُدم من عاشق دیرینہ ام |
| چندیں ہزاراں سال شُد تا قالبم را ساختند | ایں قالب جزوی ببیں من عاشقِ دیرینہ ام |
| با نوح در کشتی بُدم با یوسفِ اندر قعر چاہ | اندر دم عیسےٰ بدم من عاشقِ دیرینہ ام |
| آدم نبود و من بُدم عالم نبود و من بُدم | ایں دم نبود و من بُدم من عاشق دیرینہ ام |
| شاہِ حقیقت بودہ ام پیرِ طریقت بودہ ام | شہر شریعت بودہ ام من عاشق دیرینہ ام |

اسیکو اننیہ بھگتی یا عشق حقیقی کہتے ہیں۔ مگر یہ حالت حال ہی تیل وقال سے سمجھ میں نہیں آسکتی۔

(۲۰۶)

ایک روز ارشاد ہوا کہ پریت کے معنی عشق مجازی یا سکام بھگتی کے ہیں جس میں خوف یا خواہش لازم ہوتے ہیں جیسے بعض انسان خدا کو جبار و قہار مانتے ہیں اور عذاب دوزخ سے بچنے کے خوف سے اسکی عبادت کرتے ہیں اور بعض اس کو رحیم کریم جانتے اور اور اس کی رحمت اور آرام بہشت کے خواستگار ہیں۔ مگر سچا پریم ان دونوں باتوں سے بری اور پرے ہے۔ عاشق یا بھگت عذاب دوزخ سے ڈرتا ہے نہ آرام بہشت کا طلبگار رہے نہ اس کو قہر کی پرواہ ہے نہ مہر کا خواستگار ہے۔

| | |
|---|---|
| نہ جنت جو بہم دنے حور نے انہار مے خواہم | نیو ارزانی اے زاہد ہمہ تن یار مے خواہم |
| شا آں مملکت فردوس را بالے بدست آرید | کہ من درویش عالی ہمتم دیدار مے خواہم |

سچے پریم میں تین باتیں ہوتی ہیں اول تو نشکام یعنی کسی عیوض یا بدلہ کی خواہش نہیں رہتی صرف پریم ہی کی طلب رہتی ہے۔

---

# مثنوی

نہ جاہ و جلالِ کبریا مے خواہیم
نہ درد ترا ہیچ دوا مے خواہیم

ہر کس ز درِ تو مطلبی مے خواہد
ما خستہ دلاں از تو ترا مے خواہیم

دل بکن از فکر باطل یا سیاہ
از خدا غیر از خدا چیزے مخواہ

اے نزاع گر بمیرم بخوری تمام گوشت
چشم نگاہداشت کہ بینم جمالِ دوست

دنیا میں بھی جہاں کہیں سچا پریم ہوتا ہے۔ معاوضہ کی ہوس نہیں کی جاتی۔ معشوق سے معشوق کو ہی چاہتے ہیں بس اور کچھ نہیں ؎

درحضوری دوست ہر جانب نظر کردن خطا است
یکزماں حاضر نشیں اے دل کہ جاناں حاضر است

# مثنوی

اے کہ شاہ دُیار یکتائی
جلوہ گر گشت در من و مائی

روزِ وحدت بکثرت آوردی
اے تو پنہاں ز بس ہویدائی

غیر تو نیست تا ترا بیند
درحقیقت ترا تو بینائی

ہمہ سُوئے چرا ہمہ سوئی
ہمہ جائے چرا ہمہ جائی

چوں بصحرا شدی زخلوتِ صرف
عالمے شہر تست صحرائی

دیدہ و نور دیدہ جملہ توئی
از کہ برقع ز روئے نکشائی

درحجاب از کہ ماندہ ہر گاہ
خود تماشائی خود تماشائی

دوسرے پریم خوف بری ہوتا ہے۔ بھگت پرمیشور سے محبت کرتے ہیں۔ اس کی صفت قہاری و جباری سے ان کو کچھ سروکار نہیں۔ ایک جج

عدالت کی کرسی پر بیٹھ کر مجرم کو پھانسی کا حکم دیتا ہے۔ عدالت میں اسکے خوف سے مجرم کی پنڈلیاں کانپتی ہیں۔ مگر جب وہ گھر آتا ہے تو گویا اسکے لڑکے بالے اس سے ڈرتے ہیں۔ وہ مجرم کے واسطے جج بھلے ہی ہو۔ یہاں اور ہی قسم کا تعلق ہے۔ یہاں وہ بچوں کا پیارا باپ اور بیوی کا پیارا شوہر ہے۔ تیسرے یہ کہ بھگتی بطور خود معراج ہے وہ خود ہی کرم اور خود ہی جزا ہے۔ **رباعی۔**

عشق است کہ آن مغزِ دل و جان نیست
برگ من و عیش من و سامان نیست
رمزیکہ توانم زِ شناسش گفتن
انیست کہ درد من و درمان منست

نقل ہے کہ ایک شخص ایک عورت کے پاس گیا اور اس سے کہنے لگا کہ میں تجھ پر عاشق ہوں اس عورت نے جواب دیا کہ مجھ جیسی عورت پر تم کیا دیکھ کر عاشق ہوئے ہو اگر عاشق ہونا تھا تو فلاں عورت پر عاشق ہوتے۔ وہ آدمی اس عورت کا پتہ پوچھ کر اسکو دیکھنے گیا۔ مگر وہاں پر کوئی عورت اس شکل وصورت کی نظر نہ آئی تو پھر اسی عورت کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ جیسی عورت تم نے بتائی ایسی تو ہم کو کوئی نظر نہ آئی۔

اس نے جواب دیا کہ میں نے تمھاری آزمائش کی تھی سو معلوم کر لیا کہ تم دغاباز اور جھوٹے ہو۔ سچے عاشق نہیں۔ اگر تم سچے ہوتے تو تم کو سوائے میرے اور کسی کا خیال تک نہ ہوتا۔ مثل ہے کہ لیلیٰ را بچشم مجنوں باید دید۔ ہزاروں عورتیں لیلیٰ سے زیادہ خوبصورت تھیں مگر چونکہ مجنوں کو لیلیٰ کا سچا عشق تھا اس لئے اسکی نظروں میں سوائے لیلیٰ کے اور کوئی آتی ہی نہ تھی۔ بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ مجنوں اور مجنوں کی نظر سب غائب ہو گئے تھے اور صرف لیلیٰ ہی باقی رہ گئی تھی۔ جب خود ہی نہیں رہتی تو اچھے بُرے کی تمیز کون کرے۔

---

# مثنوی

گر ایں رداے عنصری از تیغ عرفانی بُری ‏— قن حقیقت میخواری بر خود مبیں در خود ببیں
شمشیر عرفاں صاف کن قطع ہمہ اوصاف کن ‏— رو با حقیقت باف کن بر خود مبیں در خود ببیں
از خود گذر در خود نگر بیخود بخود شو باخبر ‏— زیں ہر دو بالا کن نظر بر خود مبیں در خود ببیں
از خود اگر یکسو شوی بیخود سراپا او شوی ‏— از سوئے خود بیسو شوی بر خود مبیں در خود ببیں
جو پائے خود در خود جلوہ ہائے او برو ‏— حرفِ نمو و ما و تو بر خود مبیں در خود ببیں
اُو در نشاں بس بے نشاں او بے نشاں در ہر نشاں ‏— بل برتر از وہم و گماں بر خود مبیں در خود ببیں

مگر یہ پریم کا پنتھ بڑا کٹھن ہے ؎

کٹھن پریم کو پنتھ جہاں نیم کی گت نہیں ‏— کھت وید سب گرنتھ پریم بھاؤ کے بس ہری
غیر ناکامی دریں رہ کام نیست ‏— راہ عشق است ایں رہ احمام نیست

عشق میں بازی ہی سر کی کام دولت کا نہیں
اس سے بہتر کھیل ہم نے اور کوئی دیکھا نہیں
جس نے اپنا سر نہ بیچا کچھ مزہ چکھا نہیں
عاشقوں نے جیتے جی ہی تن بدن رکھا نہیں

نقل ہے کہ ایک شخص نے حضرت محمدؐ صاحب کی خدمت میں عرض کی کہ اِنّی احبّک یعنی آپ سے محبت رکھتا ہوں۔ اے خدا کے حبیب! تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ استعد للفقر۔ کہ اگر تو مجھ سے محبت رکھتا ہے تو فقر کے لئے تیار رہ پھر اس نے عرض کی کہ اِنّی احبُّ اللّٰہ یعنی میں خداوند سبحانہ کے ساتھ محبت رکھتا ہوں تو آپ نے فرمایا کہ استعد للبلاء۔ کہ بلا کے واسطے تیار رہ ؎

بیگانہ را چہ کار بود در بلائے غم
آنرا رسد کہ خاص بود آشنائے ما

اور کبیر جی بھی کہتے ہیں ۔

یہ تو گھر ہے پریم کا خالہ کا گھر ناہیں
سیس اتارے بھوں دھرے جب بیٹھے گھر ماہیں

مگر جس طرح بادشاہ و حاکم کے پاس حاضر ہوتے وقت نظر گذراننے سے جلد و باسانی تمام دربار و حضوری میں رسائی ہوتی ہے اسی طرح حاکم دو جہاں اور شہنشاہ شہنشاہاں کے حضور میں باریابی کے واسطے کچھ نذر ہونی چاہیئے۔ وہ نذر مال خزانہ نہیں ہو سکتی بلکہ ایسی چیز ہونی چاہیے جسکی اس کے پاس بھی کمی ہو تاکہ وہ چیز بڑی قدر کے ساتھ منظور کی جاوے۔ ایسی چیز جو اُس کے پاس بھی نہ ہو وہ کیا ہے وہ نیاز ہے کیوں کہ اُس کا نام ہے بے نیاز اس لئے نیاز یا عاجزی و انکساری جس کو شرناگت بھی کہتے ہیں ایسی نذر ہے جس سے بڑھ کر اس کو اور کوئی چیز پسند نہیں کیونکہ اسکا اُس کے پاس بھی گھاٹا ہے اور جو چیز اپنے پاس نہ ہو وہ سب کو اچھی معلوم ہوتی ہے۔

نقل ہے کہ ایک شیر کے کٹھرے میں کسی نے ایک چھوٹے کتے کو ڈالدیا۔ کتا جس وقت شیر کے سامنے گرا تو وہ بہت عاجزانہ لہجے میں پیٹھ کے بل چت لیٹ گیا اور اپنے چاروں پنجے اوپر کر کے شیر کی طرف بہت انکساری سے دیکھنے لگا گویا زبان حال سے یہ کہتا تھا کہ میں تیری پناہ میں آیا ہوں۔ مارنا اور جینا رکھنا دونوں باتیں تمہارے اختیار میں ہیں۔ شیر اُس کی اس حالت کو دیکھ کر پگھل گیا اور اس کو اپنے پنجے سے الٹ کر سیدھا کر دیا اور نہ مارا اور وہ کتا اسی پنجرے میں شیر کے ساتھ رہنے لگا۔ رفتہ رفتہ ایسا اخلاص ہو گیا کہ شیر اس کو کھلائے بغیر آپ نہ کھاتا اور وہ کتا شیر کے منھ سے جھپٹ جھپٹ کر بھی کھانا نکال لیتا تھا۔ صرف ایک دفعہ کی عاجزی نے شیر کے دل میں اس کے لئے ایسی محبت پیدا کر دی تھی ۔

جو کرے سو میری خاطر جو دھرے میرے لئے
سادگی میں میرا عاشق کیا غضب ہشیار ہے

ہو محبت اس کو ان سے جن کو میں پیدا کروں
بے طمع ہو بے غرض ہو جب وہ میرا یار ہے
مجھ سے چاہے مجھ کو اور میری پرستش میں رہے
دوسری صورت سے جب دیکھو جبھی بیزار ہے
جو بتانا تھا بتایا دیکھ کیا باقی رہا
ایک نکتہ ہے جو تیرے حق میں اب درکار ہے
ترک کر سب ملتیں لے مجھ اکیلے کی پناہ
یہ میرا ذمّہ ہے ارجن تیرا بیڑا پار ہے
مگر عشق کا گھر بڑی دور ہے جس کو دیکھو نفس کافر کے پیچھے لٹھ لئے دوڑتا
پھرتا ہے اور درد دِل سے کوسوں بھاگتا ہے ؎
نفس کافر سے بہادر بن کے لینا انتقام
اس پہ خود کرنا پکڑ کر ہاتھ میں تلوار وار
ایک دن یہ سانپ بن کے مار ڈالے گا تجھے
نفس عمارہ کیا کرتا ہے ہر دم مار مار
موسمِ گل یا خزاں ہو لالہ زار دہر میں
دل کو ایسے انقلابوں سے نہ رکھنا خار خار
سخت بیماری ہے دردِ دل تو اپنے آپ کو
بن کے نا پرہیز مت اے سرورِ بیمار مار
مگر اس عشق کا مزہ تو عاشق ہی جانتے ہیں۔ اسکی طلب میں جان دینا!
اور سر کٹوانا توان کے لئے ادنٰے کام ہے ؎
یادِ حق میں لطف کیا بس عارفاں سے پوچھئے
جام وحدت کا مزہ تو قدرداں سے پوچھئے
ڈس گیا جب مارِ دنیا تب بھی میٹھا لگا
اِن مزوں کو تو گرفتارِ زماں سے پوچھئے

عشق حق کا لطف کیا سمجھے دل دنیا پرست
لذتِ ادرک بھلا میموں سے پوچھئے
خون اپنا آپ پیویں کر کے زخمی کل دہن
استخواں بے مغز کی لذت سگاں سے پوچھئے

مثل نشترِ جناده ہے رگِ دل میں نہاں
ان نظیروں کو بیتر اس رمزداں سے پوچھئے

(۲۰۷)

ایک روز ارشاد ہوا کہ پریمی بھگت یعنی عاشق میں یہ چھ باتیں کم و بیش ضرور ملیں گی ؎

عاشقاں را شش نشاں ست اے پسر
آہ سرد و رنگ زرد و چشم و تر
گر کسے پرسد کہ دیگر کدام
کم خورد کم گفتن و خفتن حرام

چشم تر ضعفِ بدن خشکی لب زردئی رنگ
دردِ محبت کی ملیں ہیں یہ نشانی افسوس

(۲۰۸)

ایک روز ارشاد ہوا کہ پریم یعنی عشق و بھگتی چار طرح پر حاصل ہوتی ہے۔ اوّل تو قدرتی طور پر جیسے دہرو جی مہاراج اور پرہلاد جی کو تھی دوسرے کسی کی کشش سے ملنا جیسے گوپیوں کو شری کرشن مہاراج نے بھگتی دیدی تھی یعنی انہوں نے نہ کچھ جپ کیا نہ تپ کیا مگر عشق اعلےٰ درجہ کا تھا۔ تیسرے مرشد کی بتائی ہوئی بھگتی کے کمانے سے اور اس کے مطابق عمل کرنے سے چوتھے تکھوڑا یعنی آنے جانے والے جیسے لاکھ جب آگ کے مقابل ہوتی ہے تو پگھل جاتی ہے۔ جب سردی پاتی ہے تو سخت ہو جاتی ہے۔ یہ کتابوں کے پڑھنے سے یا دیگر نظاروں سے ہوتا رہتا ہے۔ اِن کو

ازلی - کمالی کسی اور وہیی بھی کہتے ہیں۔

(۲۰۹)

**ایک روز ارشاد ہوا** کہ ایسا کہا جاتا ہے کہ گیان کو پنتھ کر پان کی دھارا یعنی گیان کا مارگ بہت کٹھن ہے اور بھگتی یعنی پریم کا مارگ بہت آسان اور سہل ہے لیکن آسان ہو خواہ مشکل آدمی اپنے کو زندہ سمجھ کر گیان کو سادھ سکتا ہے مگر بھگتی مارگ چاہے سہل ہی سہی۔ مگر جو شخص اپنے کو زندہ سمجھتا ہے وہ اس مارگ میں پیر دھرنے کے لائق بھی نہیں۔ یہ مارگ اسی واسطے ہے جو اپنے کو مردہ سمجھ لے اور سر ہاتھ پر دھر کر آ دے ؎

یہ تو گھر ہے پریم کا خالہ کا گھر نا ہیں
سیس اوتارے بھوں دھرے جب بیٹھے گھر ماہیں

خودی اور اہنکار کو تو جڑ مول سے کاٹنا پڑتا ہے اپنے پریتم کی رضا جوئی اور خوشی ہر دم اور ہر لحظ مقصود ہوتی ہے اگر یہ بات ہو سکے تو پھر اس کے واسطے کچھ مشکل نہیں وہ دم کے دم میں اپنے پریتم کو پاتا ہے۔ عشق خواہ مجازی ہو خواہ حقیقی دونوں ایک ہی راہ پر پہنچا دیتے ہیں۔ اس مارگ میں مکھیہ سادھن دھیان ہے یعنی ہر وقت اپنے پریتم کا دھیان رہنے اور اس دھیان میں نفسانیت کا دخل نہ ہو۔ جیسے اگر استری پر بہت پریم ہو اور اس کا دھیان جما یا جاوے تو اس سے مباشرت منع ہے کیونکہ اگر مباشرت کی جاوے تو پھر یہ غرضانہ کام ہو جاوے جب وہ کام نکل گیا پھر پریم کی کمی ہو گی۔ اگر لڑکے یا دوست یا کسی رشتہ دار کا دھیان کرنا ہو تو پھر وہ کیسا بھی نقصان کر دے اسکی طرف سے دل میں میل نہ لاوے ورنہ دھیان بگڑ جائیگا۔ اگر مرشد کا دھیان ہو تو اسکی بُرائی بھلائی کسی بات کی طرف مطلق پرواہ نہ کرے یہ نہیں کہ جب تک گرو تمہاری ہاں میں ہاں ملاتا رہے تب تک تو راضی اور اگر ذرا سی بات بھی اس نے خلاف مرضی کہی یا کوئی کام خلاف طبیعت کیا تو جھٹ اکڑ گئے۔ جب یہ صورت ہے تو پریم کیسا تم تو پرمیشر اور مالک سمجھ کر اُنکا دھیان کرتے ہو پھر ایسی باتوں کو ان میں دخل دینا کب روا ہے۔ بھلا کوئی اپنے مالک کو بھی مارتا ہے یا اپنے مالک سے بھی کوئی روٹھتا ہے۔

(۲۱۰)

ایک روز ارشاد ہوا کہ بھگتی یا پریم درجہ عاشقی کا ہے اور بھولا پن اور سیدھا سبھاؤ درجہ عاشقی ہے اس میں بھی عجب کشش ہے۔ برج کی گوپیوں کو انتہا درجہ کا پریم تھا مگر جس وقت اکرور جی مہاراج شری کرشن جی کو لینے آئے تو تمام گوپیوں کو چھوڑ کر ان کے ساتھ ہو لئے۔ اکرور کہتے ہیں سیدھے سبھاؤ والے کو یعنی جس کا سبھاؤ کر دریا ٹیڑھا نہ ہو۔ گوسائیں تلسی داس جی فرماتے ہیں۔ بھولے بھاؤ ملیں رگھوائی۔

(۲۱۱)

ایک روز ارشاد ہوا کہ محبت یعنی پریم میں تین چیزوں کی ضرورت ہوتی ہے عاشق و عشق و معشوق۔ پریم خواہ حقیقی ہو خواہ مجازی دونوں بالکل ایک سے ہیں۔ مجاز میں مثال کے لئے سورج کو بطور مالک کے سمجھو۔ مالک سرشٹی کی اتپتی اور پرلے ایسی ہی کرتا ہے جیسے سورج پانی کو سوکھتا بھی ہے اور برساتا بھی ہے۔ سورج منڈل کے لحاظ سے سورج ایک دیسی بھی ہے اور روشنی اور اجالے کے خیال سے سرب دیسی بھی ہے۔ سورج کے دیکھنے میں دو طرح کا پردا ہوتا ہے۔ ایک تو ابر یعنی بادل اور دوسرا اپنی نگاہ کے فرق کا جیسے موتیا بند۔ جالا و پھولا وغیرہ۔ ابر کا پردا ہوا سے ہٹتا ہے یعنی اگر ہوا زور سے اور موافق چلے تو ابر ہٹ جائے اور سورج دکھائی دینے لگے۔ اسی طرح پر اس گھٹ میں جو پردا ہے وہ پرانا یام اور راجیا کے شغل اور عمل سے ہٹ سکتا ہے۔ یعنی مل بکشیپ وغیرہ پردے اسکی وجہ سے دور ہو سکتے ہیں۔ موتیا بند وغیرہ آنکھ کے فرق کا پردا ڈاکٹر اور حکیم کے علاج سے دور ہوتا ہے اور سورج دکھلائی دینے لگتا ہے۔ اسی طرح آبرن روپی پردا گرو کے اُپدیش اور ترکیب سے اٹھتا ہے اور آتما روپی سورج پرتکش دکھلائی دینے لگتا ہے لیکن جیسے بادل اور بینائی کا فرق دونوں کی موجودگی میں سورج کی گرمی سے اس کی موجودگی ثابت ہوتی ہے ویسے ہی مل بکشیپ اور آبرن وغیرہ پردوں کے پڑے ہوتے بھی۔ موت زندگی اور بہت سے کاموں میں لاچاری اور مجبوری وغیرہ اثرات سے مالک کی موجودگی ثابت ہوتی ہے اور

اس کا خیال ہوتا ہے مگر اس کی موجودگی سے بلا امداد مرشد کے فائدہ نہیں اٹھا سکتے جیسے باغ میں پھول لگے ہوں یا شیشی میں عطر رکھا مگر اسکی خوشبو اچھی طرح سے تبھی آوے گی جب کوئی شخص پھول کو توڑ کر ناک سے سونگھنے کی ترکیب بتادے یا عطر کے پھوئے کو جسم اور لباس میں لگائے اور ملنے کی تدبیر سمجھاوے جیسے ابر دور ہونیکے لئے موافق ہوا کا انتظار اور بینائی درست ہونے کے لئے ڈاکٹر کا احسان اور رضاجوئی کرنی پڑتی ہے اُسی طرح پرمیشور کے معاملات میں بھی پریم اور محبت اور احسان اور رضاجوئی کی ضرورت ہوتی ہے۔ ہٹ دھرمی سے اگر کوئی گرو مہاتما اور مالک سے منکر ہو تو دوسری بات ہے مگر پھر بھی دکھ درد اور بہت سے کاموں میں لاچاری اور مجبوری ان کی ہستی اور ضرورت منوا کر چھوڑتی ہے۔

(۲۱۲)

ایک روز سوامی یوگانند نے عرض کیا کہ شری مہاراج میران بائی اور گوپیوں میں سے کون بہتر تھے میرے خیال میں تو میران بائی کا درجہ اعلےٰ ہے۔ کیونکہ انہوں نے شری کرشن مہاراج کو دیکھا بھی نہیں۔ عشق غائبانہ میں ہی اس درجہ کو پہنچ گئیں اور گوپیوں کو پریم ہو جانا تو کوئی بڑی بات نہیں۔ کیونکہ انہوں نے تو شری کرشن مہاراج کے حسن و جمال کو ظاہری آنکھوں سے دیکھا تھا۔ شری مہاراج نے فرمایا کہ یہ بات نہیں ہے۔ درجہ گوپیوں کا ہی بڑا تھا۔ گوپیاں شری کرشن مہاراج کے ساتھ رہ کر ان کی ہر ایک بات کی برداشت کرتی تھیں اور ان کی طرف سے جو کچھ سختی سستی ظہور میں آتی تھی اس پر برگشتہ اور منحرف نہیں ہوتی تھیں۔ وہ معمولی انسان کی طرح ان کے درمیان رہتے سہتے کھاتے پیتے تھے اور پھر بھی وہ ان کو مہایوگیشر اور اوتار سمجھ کر ان سے پریم کرتی تھیں۔ میران بائی کے ساتھ یہ معاملہ کہاں ہوا۔ مورتی پوجن کو اسی واسطے جاری کیا ہے کہ لوگ بھاگ چینن کی پوجا کرنے کی طاقت اور قابلیت نہیں رکھتے ہیں مورتی پر چاہے دو سیر دودھ چڑھا دو چاہے ایک پتھر مار دو وہ نہ کچھ بولتی ہے نہ چالتی ہے۔ اس کا تصور آسان ہے اور مرشد اور گرو کا تصور اسی واسطے مشکل کہا ہے کہ وہ معمولی

انساں کی طرح لوگوں کے بیچ میں رہتے سہتے کھاتے پیتے ہیں۔ بیمار بھی ہوتے دکھی بھی نظر آتے ہیں گویا ان کی کل چیشٹا اور کارروائی معمولی آدمیوں کی سی ہوتی ہے انکی سخت و سست بات کو سنکر انکے پریمی منحرف بھی ہو جاتے ہیں اور انکی بات برداشت کرنی مشکل پڑتی ہے اس لئے ان پر شردھا آنا مشکل ہے اور چیتن کی پوجا اسی واسطے خاص خاص ادھیکاری کو بتائی جاتی ہے۔ مورتی کے پوجن میں یہ دقتیں اور مشکلیں پیش نہیں آتیں۔

۲۱۳

ایک روز ارشاد ہوا کہ گوسائین گوکل ناتھ جی بٹھل ناتھ جی کے بیٹے اور بلبھا چاریہ کے پوتے بڑے بھگت اور مہاتما گذرے ہیں۔ سدا ناتھ جی کے مندر میں کنھیا نامی خاکروب جھاڑو دینے آیا کرتا اس کو شری ناتھ جی کی مورت سے بڑا پریم تھا۔ گوسائیں جی نے مورت پر سب کی نظر کا پڑنا مناسب نہ سمجھ کر ایک پردے کی دیوار کھچوا دی جس کی وجہ سے خاکروب کو درشن نہو سکے اور بہت بیقراری ہوئی تو اس نے خواب میں سنا کہ تم گوسائیں گوکل ناتھ جی سے کہنا کہ اس پردے کی دیوار کو گروا دیں۔ خاکروب نے دل میں سوچا کہ گوسائیں جی تک پہنچنا ہی مشکل ہے۔ اگر جاتا ہوں تو دوار پال ڈھٹائی سمجھ کر مجھ کو ماریں گے یہ کیسا عجیب حکم سرکار سے ملا ہے یہ خیال کر کے چپ ہو رہا۔ مگر جب مکرر سکرر تین روز تک وہی حکم ملا تو ناچار ہو گیا۔ ڈیوڑھی والوں نے تو اس کی اطلاع نہ کری مگر کسی اور شخص نے بات چیت میں گوسائیں جی سے کنھیا خاکروب کے آنے کا ذکر کر دیا اسی وقت اندر طلب کیا اور اسکی عرض کے مطابق علیحدگی میں پوچھا تو خاکروب نے وہ سندیسا سنا دیا اور یہ بھی کہہ دیا کہ تین روز سے متواتر حکم ہو رہا ہے گوسائیں جی نے پوچھا کہ کیا میرا نام لیکر یہ آگیا دی ہے تو اس نے جواب دیا کہ ہاں آپ ہی کا نام لیکر کہا ہے۔ گوسائیں جی کو بھی کچھ اس بات کی انگت معلوم ہوئی تھی اسکی بات ٹھیک سمجھ کر بیدھ ہو گئے اور کنھیا کو دوڑ کر چھاتی سے لگا لیا اور حکم کی فی الفور تعمیل کی۔ اب دیکھنا چاہیئے کہ خاکروب کی کتنی خاطر منظور تھی۔ دوسرے گوسائین جی کو جس بات کی انگت ہوئی وہ کنھیا کو پرتکش کہی گئی۔ سچ ہے ذات پات پوچھے نا کوئی ہر کو

بھیجے سوہر کا ہوئے۔

۲۱۴

ایک روز ارشاد ہوا کہ ندیا گاؤں میں ایک شخص گیتا کا پاٹھ کیا کرتا تھا مگر ایسے اشدھ اکشر بولتا تھا کہ پنڈت وغیرہ جو اسکو سنتے تھے تو کہتے تھے کہ یہ پاگل ہے کسی نے شری کرشن چیتن جی سے اس کا ذکر کیا انہوں نے کہا اسکو دیکھنا چاہئے اس کے پاس بیٹھ گئے جب اس نے پاٹھ کیا تو اس سے پوچھا کہ آپ کے چہرے سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ اسکے پڑھنے میں خوب آنند لیتے ہیں۔ مگر اسکا اچارن وغیرہ ٹھیک نہیں۔ اسلئے یہ فرمائیے کہ کس نمت آپ یہ کام کرتے ہیں۔ اس نے کہا کہ نمت وِمت تو میں جانتا نہیں اور اچارن کا بھی مجھ کو پتہ نہیں۔ بات صرف یہ ہے کہ جب میں گیتا پاٹھ کرتا ہوں تو مجھ کو یہ معلوم ہوتا ہے کہ شری کرشن جی مہاراج رتھ پر سوار ہیں ہاتھ میں گھوڑوں کی باگیں اور چابک ہے اور ارجن کو اپدیش دے رہے ہیں۔ وہی اپدیش مجھ کو سنائی دیتا ہے۔ یہ سنکر شری کرشن چیتن اس شخص سے لپٹ گئے اور فرمایا کہ:-

بھائی تم ہی گیتا سمجھتے ہو اور تمہارا گیتا پڑھنا ہی درست ہے۔

۲۱۵

ایک روز ارشاد ہوا کہ جب دہلی میں نادر شاہی لوٹ اور قتل عام بند ہو گئی تو محمد شاہ نے دعوت کا اہتمام کیا اور مجلس آراستہ کی گئی۔ شاہی طوائف جس کا محمد شاہ سے بھی تعلق تھا بلوائی گئی۔ اسکو دیکھ کر نادر شاہ پھسل پڑا اور حکم دیا کہ یہ طوائف بھی ہمارے ساتھ ایران جائے۔ محمد شاہ کا تو حوصلہ کیا تھا کہ دم مار سکے۔ مجبوراً اقرار کر لیا مگر طوائف کا یہ حکم سن کر برا حال ہو گیا۔ اول تو محمد شاہ سے جدائی دوسرے ہندوستان کے عیش و آرام ادھر نادر شاہ جیسے ظالم سے پالا اور کوہستان۔ اس کا دل بھر آیا اور اس نے دل پُر درد سے محمد شاہ کی طرف دیکھ کر خطاب کر کے یہ رباعی پڑھی۔

من شمع جان گدازم تو صبح دل کشائی — سوزم گرت نہ بینم میرم چو رُخ نمائی
نزدیکت ایں چنینم دور آنچناں کہ ہستم — نہ تاب وصل دارم نہ طاقتِ جدائی

نادرشاہ سخن فہم آدمی تھا اس کی یہ حالت دیکھ کر بہت خوش ہوا اور اسکے ہندوستان رہنے کا حکم دے دیا۔

(۲۱۶)

ایک روز ارشاد ہوا کہ محبت سے وصل خدا کی زبردست خواہش مُراد لی جاتی ہے لیکن اسکے مفہوم میں افراط خواہش خود غرضی ہے بلکہ قوتِ ارادی و عزم و استقلال تمہاری سرشت میں پیوست ہو جانا چاہئے۔ اسکا مفہوم وصل خدا کا پختہ ارادہ ہے مایوسی اور نا اُمیدی پاس تک نہ پھٹکنے پاوے۔

ہیں کان لگے مرشد کامل کیطرف
نورِ عرفاں ہے موجزن دل کی طرف
ہنگامۂ ہستی میں ہے سالک کی نظر
احکام طریقت کے مسائل کیطرف
گو مجمع ہستی میں گھرا رہتا ہے
مرشد کے اشاروں پہ فدا رہتا ہے
دنیا کے ترانوں سے جسے ساز نہیں
اُس حرف سے کان آشنا رہتا ہے

(۲۱۷)

ایک روز ارشاد ہوا کہ بھگتی چار قسم کی ہوتی ہے۔ تموگنی۔ رجوگنی ستوگنی اور آنند یا آنندیہ۔ تموگنی بھگتی میں پریم تو ہوتا ہے مگر ہر دم یہ خواہش ہوتی ہے کہ جو بات میں کہتا ہوں وہی ہو۔ میری ہاں میں ملتی رہے یعنی خودی و اہنکار کا بڑا زور رہتا ہے۔ رجوگنی بھگتی میں مطلب پورے ہونیکا خیال رہتا ہے۔ ستوگنی بھگتی میں یہ اچھا ہوتی ہے کہ جس طرح پر میرا خیال ہے اسی طرح پر کام ہو جاوے تو اچھا ہو۔ آنند بھگتی میں یہ سب باتیں جاتی رہتی ہیں اس میں بھگت اپنے پریتم کے سروپ کے آنند میں مگن رہتا ہے۔ اپنا اور اپنے خیالات اور خواہشوں کا ناش ہو جاتا ہے۔

(۲۱۸)

ایک روز ارشاد ہوا کہ کسی بھگت عورت کے پاس تین ابھیاسی ست سنگی حاضر ہوئے اور اپنی بھگتی کے اظہار میں اوّل شخص نے کہا کہ بھگت وہ ہے جو مالک کی پہنچی ہوئی تکلیف اور دکھ میں صبر کرے۔ عورت نے سنکر فرمایا کہ اس میں تو مجبوری اور اہنکار

کی بو آئی ہے۔ دوسرا بولا کہ مالک کی بھیجی ہوئی تکلیف میں شکر کرے۔ عورت نے جواب دیا کہ کچھ اس سے بڑھ کر کہو تو تیسرا بولا کہ مالک کی بھیجی ہوئی تکلیف پر خوش ہو اور آنند مانے۔ عورت نے کہا کہ یہ بھی سہارے کی ۔۔۔ بھگتی ہے تب تو وہ تینوں بولے کہ اب آپ کچھ فرمائیے اسوقت وہ عورت بولی کہ میرے خیال میں بھگتی وہ ہے جسکو اپنے پریمی کے پریم میں دکھ سکھ ہرش شوک کا خیال تک بھی نہو اور اس کا پتہ تک نہ چلے۔

(۲۱۹)

ایک روز ارشاد ہوا کہ جب پانڈووں نے یگ کیا تو شری کرشن مہاراج نے یگ شالہ میں ایک گھنٹا ٹنگوا دیا کہ جب یہ خود بخود بجنے لگے تب یگ سپھل سمجھنا چاہیئے۔ یگ بدھی پوربک ختم ہو گیا اور بڑے بڑے رشی منی مہاتما جمع ہوئے مگر گھنٹا نہ بجا۔ تب پسیچ مہاراج کو بلا کر لائے اور آدر پوربک کھانا کھلایا اسوقت خود بخود گھنٹا بجا اور یگ سپھل ہوا۔ ارجن کو یہ دیکھ کر بہت سندیہ ہوا کہ ایسے ایسے رشی منی جمع ہوئے تب تو گھنٹا نہ بجا بھلا پسیچ میں ایسی کیا خصوصیت تھی جو ان کے آنے سے گھنٹا بجا اور شری کرشن مہاراج سے اپنا سندیہ بیان کیا۔ تب وہ ارجن اور تمام رشی منی اور پسیچ جی کو ساتھ لے کر پشکر جی گئے اور سب کو تالاب کے کنارے کھڑا کر کے ارجن سے کہا کہ اب ان سب کا عکس پانی میں دیکھو۔ ارجن نے کیا دیکھا کہ کسی رشی کی صورت تو پانی میں کوّے کی سی نظر آتی ہے کسی مہاتما کی سانپ کی سی۔ سب کا یہی حال دیکھا صرف پسیچ جی کی صورت انسان کی سی نظر آئی اور شری کرشن مہاراج کا وراٹ سروپ دکھائی دیا۔ ارجن نے اپنے جسم کا عکس دیکھا تو ایک حصہ اپنے جسم کا بھی اس کو جانور کا سا نظر آیا اس وقت شری کرشن مہاراج نے فرمایا کہ دیکھ لے یہ تمام رشی منی کسی نہ کسی اہنکار اور عادت کے مطیع ہیں جس کو جو اہنکار یا عادت ہے اس کی جانور کی سی صورت دکھائی دیتی ہے جو اس عادت یا اہنکار کا نمونہ ہے جیسے جو کامی ہے اسکی صورت کتے کی سی دکھلائی دیتی ہے۔ جو اہنکاری ہے اسکی شیر کی سی۔ جو لالچی ہے اس کی

بندر کی سی۔ جو کینہ والا ہے اس کی اونٹ کی سی وغیرہ وغیرہ ان سب میں صرف پہیہ جی ہی نراہنکار بھگت ہیں اسلئے ان کی ہی صورت انسان کی سی ہے ورنہ یہ تمام انسان صورت حیوان سیرت ہیں۔

(۲۲۰)

ایک روز ارشاد ہوا:۔

الا یا ایھا الساقی ادر کاساً وناولہا

کہ عشق آسان نمود اول دے افتاد مشکلہا

اور فرمایا کہ جسوقت شکم مادر میں بچہ الٹا ہو جاتا ہے اور اسکو وہاں کی تکالیف کا گیان ہوتا ہے تو درگاہ ایزدی میں بار بار عجز وانکساری سے گریہ وزاری کرتا ہے اس وقت آواز آتی ہے کہ الست بربکم یعنی تم پیدا ہو کر میری یاد کروگے تو یہ کہتا ہے قالو بلا یعنی وعدہ کرتا ہے کہ کرونگا کہ ہے خداوند! ہے ایشر! مجھ کو اس عذاب سے چھڑا میں یہاں سے چھوٹ کر ہمیشہ تیری عبادت و یاد کروں گا اور سوائے تیرے کسی سے عشق و محبت نہ کروں گا اور کسی چیز میں دل نہ لگاؤں گا۔ مگر بچہ پیدا ہو جاتا ہے اور بڑا ہوتا تو اشیائے فانی کی تڑک بھڑک اور رشتہ داروں کے تعلق اور دنیا کی محبت میں ایسا گرفتار ہو جاتا ہے کہ اس وعدہ کو یاد سے بھلا دیتا ہے اور اگر کسی کو وہ بات یاد آئی بھی تو کام کرودھ اور لوبھ موہ کے بندھن ایسے سخت ہو جاتے ہیں کہ اسکو وعدہ کا پورا کرنا سخت مشکل نظر آتا ہے۔ اسی بات کو حضرت حافظ صاحب نے اوپر کی غزل میں بیان کیا ہے۔

(۲۲۱)

ایک روز ارشاد ہوا کہ جب شری رامچندر جی مہاراج نے شری بالمیک جی مہاراج سے پوچھا کہ مہاراج میں کس جگہ نواس کروں تو انہوں نے تین طرح پر اس کا جواب دیا۔ اول تو گیان سے یعنی سروگیہ روپ سمجھ کر شری رامچندر جی مہاراج سے کہا پوچھو ہوئے کر رہوں کہاں میں پوچھت سکچاؤں۔ جہاں نہ ہوؤ تہاں دیہوں کہہ تمہیں دکھاؤ

ٹھانوں۔ یعنی آپ مجھ سے رہنے کی جگہ پوچھتے ہیں اور میں آپ سے یہ پوچھنے میں سکچاتا ہوں کہ آپ مجھے وہ جگہ بتایئے جہاں آپ نہوں تو میں وہی جگہ آپکے رہنے کو بتا دوں یعنی آپ سے خالی کوئی جگہ نہیں آپ سرو ویاپک ہیں۔

دوسرا جواب بھگتی کی ریت سے یہ دیا کہ آپ اسکے ہردے میں اس کے

ہردے میں بسو۔

(۱) جسکے کان آپکے کتھا روپی ندی کو گرھن کر نیکے لئے سمندر کے سمان ہیں جس کے نیتر آپ کے درشن روپی سواتی کے جل کو پپیہے کیطرح ترستے ہیں۔

(۲) جس کی جیبھہ آپکے یش میں سے ہنس کی طرح موتی چگتی ہے یعنی جیسے "کے ہنسا موتی چگیں کے لنگن کو جائیں" کے ہنسا موتی چگیں کے لنگن کر جائیں" دوسرے جیسے ہنس دودھ کو علیحدہ کر کے پی لیتا ہے اور پانی کو چھوڑ دیتا ہے اسی طرح آپکے یش میں سے اپنی بدھی کے مطابق سار کو گرہن کرتے ہیں۔

(۳) جو ناسکا آپکے پرشاد کی سندر پوتر سگندھ کو گرھن کرتی ہے جو منھ آپ کے ہی پرشاد کو بھوجن کرتے ہیں جو سر کہ دیوتا گرو اور برہمن کو دیکھ کر پربت سہت جھکتا ہی جن کے ہاتھ سدا رام کے چرنوں کو پوجتے ہیں۔ جن کو رامچندر جی کا بھروسہ ہے دوسرے کا نہیں ہے جنکے چرن رامچندر جی کی تیرتھ میں جاتے ہیں۔

(۴) جو نت تمہارا ہی نام جپتے ہیں اور پریوار سہت آپکو پوجتے ہیں۔ جو انیک پرکار کے ترپن دھوم کرتے ہیں اور برہمن کو بھوجن کرا کر دان دیتے ہیں۔ جو گرو کو آپ سے بھی ادھک من میں سمجھ سب پرکار آدر سے سیوا کرتے ہیں۔ سب کا ایک یہی پھل مانگتے ہیں کہ آپکے چرن میں رتا ہوں

(۵) جنکے من میں کام کرودھ مد مان اگیان لوبھ چت کی چنچلتا راگ دویش کپٹ اہنکار اور مایا نہیں ہے۔

(۶) جو سب کے پیارے اور سب کے ہتکاری ہیں جنکے سکھ اور دکھ بڑائی اور گالی سمان ہیں جو بچار سچے اور پیارے بچن کہتے ہیں اور سوتے جاگتے آپ کی شرن ہیں۔ جن کو تمہیں چھوڑکر دوسری گت نہیں ہے۔

(۷) جو پرائی عورت کو ماتا سمان جانتے ہیں جو پرائے دھن کو زہر سمجھتے ہیں۔ جو دوسروں کی بڑھوتی دیکھ کر خوش ہوتے ہیں، جو دوسروں کی بپت دیکھ کر دکھی ہوتے ہیں۔ جنکو تم پران سے پیارے ہو۔

(۸) جن کے سوامی بھرتر۔ پتا ماتا۔ گرو اور پیارے سب تمہیں ہو۔

(۹) جو سب کے اوگن چھوڑ کر گن لیتے ہیں۔ جو گئو برہمن کے لئے دکھ سہتے ہیں۔ جن کی گنتی سنسار میں نیت کے اچھے جاننے والوں میں ہے۔

(۱۰) جو آپکے گن اور اپنے دوشوں کو سمجھتے ہیں۔ جنکو سب طرح آپکا بھروسہ ہے۔ جن کو رام کے بھگت پیارے لگتے ہیں۔

(۱۱) جو جات پانت۔ دھن۔ دھرم۔ بڑائی پیارا کٹمب اور استھانوں کا سموہ ان سب کو چھوڑ تم سے لو لگاتے ہیں۔

(۱۲) جنکو سرگ۔ نرک۔ موکش برابر ہیں۔ جہاں تہاں آپ کو ہی دھنش بان دھرے دیکھتے ہیں۔ یعنی آپ کا ہی تصور کرتے ہیں۔ من کرم بچن سے آپکے داس ہیں۔

(۱۳) جسے کبھی کچھ نہ چاہیے اور آپ سے سادھارن ہی پریت رکھتا ہے۔ یہ تیرہ استھان ہیں جہاں خصوصیت کے ساتھ آپکا باسا ہونا چاہیے۔

بعدہٗ عام طور سے یہ جواب دیا کہ آپ چترکوٹ میں جاکر بسیں۔

(۲۲۲)

ایک روز ارشاد ہوا کہ جناب قاضی رکن الدین صاحب نے شری بابا نانک صاحب سے یہ پانچ سوال کئے تھے۔ (۱) فقیری کا آغاز کیا ہے۔ (۲) فقیری کا انجام کیا ہے۔ (۳) فقیری کی شناخت کیا ہے۔ (۴) فقیری کی روشنی کیا ہے (۵) فقیری کا لباس کیا ہے۔ شری گورو نانک جی مہاراج نے یہ جواب فرمائے۔

(۱) فقیری کا آغاز انانیت کو قتل کرنا ہے۔ (۲) فقیری کا انجام زندگی جاوید ہے (۳) فقیری کی شناخت عجز و نفس کشی ہے (۴) فقیری کی روشنی چپ چاپ دھیان کرنا ہے۔ (۵) فقیری کا لباس سچ اور

ہمہ اوست ہے۔

(۲۲۳)

ایک روز کئی اصحاب نے ملکر عرض کیا کہ شری مہاراج ہم نے آپکی بتائی ہوئی جگتی کے موافق اتنے عرصہ تک ابھیاس کیا مگر کچھ اثر نہیں ہوا شری مہاراج نے فرمایا کہ اوّل تو جس قدر بھجن آپ نے کیا ہے۔ اس کا حال آپکا دل جانتا ہے۔ دوسرے من لگا کر بھجن کرنے کا پھل ہوتا ہے۔ سو کسقدر من آپکا بھجن کے وقت بھجن میں لگتا ہے وہ بھی آپ سے پوشیدہ نہیں ہے تیسرے بھجن کا جو نتیجہ ہوتا ہے۔ اس کو آپ اچھی طرح سے سمجھ نہیں سکتے اگر اپنے دل کی اچھی طرح سے نرکھ پرکھ کرو تو فوراً معلوم ہو جاوے گا کہ آیا کام کرودھ لوبھ موہ وغیرہ وکاروں میں پہلے کی نسبت کچھ کمی ہوئی یا نہیں اور دھیرج دھرم شیل سنتوکھ وغیرہ صفات انسانی کا اثر طبیعت میں زیادہ ہوتا ہے یا نہیں۔ چوتھے آپ صاحبان شری مد بھگوت گیتا کے ۱۶ ادھیائے کے شروع کے اشلوکوں میں صفات ملکوتی و شیطانی کا ملاحظہ کریں اور دیکھیں کہ آیا صفات ملکوتی میں سے کسقدر آپ میں موجود ہیں کیونکہ بھجن کا قرار واقعی اثر ایسی طبیعت میں ہی ہوتا ہے۔ اسکو سنکر سب صاحب تو اپنی طبیعت میں شرمندہ ہوئے مگر ایک صاحب بولے کہ شری مہاراج اگر صفات ملکوتی ہم میں موجود ہی ہوویں تو پھر آپکے اُپدیش کی کیا ضرورت اور کیا صفات ملکوتی میں ہی آپکا اُپدیش کام کرتا ہے اور صفات شیطانی میں نہیں کرتا۔ یہ سنکر آپ نے فرمایا کہ صفاتِ ملکوتی سے ہمارا مطلب یہ نہیں ہے کہ یہ کل باتیں پورے طور سے کسی آدمی میں ہوں مگر کچھ بات تو ہونی چاہئیں۔ اور اُپدیش کے اثر کی یہ بات ہے کہ یہ تو دونوں صورتوں میں اثر کرتا ہے مگر صفات ملکوتی والی طبیعت کو ناہموار جگہ۔ اب انصاف کرو کہ ہموار جگہ میں جو بیج بویا جائے اس کا اثر کتنی جلدی اور کیا ہوتا ہے اور ناہموار جگہ میں بوئے ہوئے بیج کا اثر کتنی دیر میں اور کیسا ہوتا ہے۔

(۲۲۴)

ایک روز ارشاد ہوا کہ شری کرشن جی مہاراج نے گیتا جی

کے سولہویں ادھیائے میں دیو سمپت اور اسُر سمپت کے لکشن بیان کئے ہیں ۔ جو دیو سمپت ہوگا اسکی جلدی ترقی بھجن میں ہو سکتی ہے اور اسُر سمپت والا مدت تک ابھیاس وست سنگ سنت مہاتما کا کر کے پہلے اپنی برتی کو دیو سمپت سبھاؤ والی کرے پھر بھجن میں ترقی کرتا ہے ۔ دیو سمپت والے لکشن حسب ذیل ہیں ۔ ان کے سُننے سے انسان اپنے دل میں خیال و وچار کر سکتا ہے کہ آیا مجھ میں کونسا لکشن زیادہ ہے اور کونسا کم ہے ۔ شری کرشن مہاراج نے کل ۲۶ لکشن دیو سمپت کے ارجن جی سے فرمائے ہیں ۔ ان کی تفصیل اس طرح پر ہے ۔

(۱) ابھے یعنی بیباکی ۔ وید شاستر اور مہاتماؤں کے جو واک ہیں ان پر سنشے نہ کر کے چلنا اور قایم رہنا اور پھر دل میں کسی قسم کا وہم نہ ہونا ۔ وہی شخص ابھے وبیباک اور بے خوف ہے جس کو امید و خوف نہیں ۔

(۲) ستوسم شدھی ۔ یعنی پاک باطن ۔ انتھ کرن کا بالکل صاف ہونا یعنی پرمیشر کا سروپ جاننا دیکھنے کو دیکھنا سُننے کو سُننا کہتے اُسی شخص کو پاک باطن و نرمل کہتے ہیں ۔

(۳) گیان یوگ ارستھتی ۔ یعنی علم و عمل میں پکا ہونا یعنی گیان و یوگ میں پورے طور سے قائم ہونا ۔ علم باعمل کا ہونا ۔ یہ اوپر کے تینوں لکشن گیانی مہاتماؤں کے واسطے ہیں

(۴) دان یعنی فیاضی پرمارتھ میں یعنی موجودہ پدارتھ میں اپنی حیثیت کے مطابق بھوکے ننگے لنگڑے اپاہج محتاج کو دان دینا پرو پکار کرنا وغیرہ ۔ اُتم برہمن یا شردھا و شکتی بھگتی سے ۔

اشلوک ۲۰۔۲۱۔۲۲

معلوم ہوا کہ شری کرشن جی نے ادھیائے سترہ میں دان تین طرح کا فرمایا ۔ جو دان فرض سمجھ کر ......... بدلے کی امید نہ رکھ کر اور موقع و وقت و ادھکاری یعنی جسکا استحقاق ہو دیکھ کر کرنے کو ستوگنی دان کہا ہے ۔ اور جو دان بدلے کے خیال پر مجبوری کی حالت میں کیا جاوے وہ رجوگنی ہے اور جو دان

موقع و وقت کا خیال نہ رکھ کر اور غیر مستحق کو بے قدری یعنی توہین اور غصہ یعنی کرودھ کر کے دے وہ تموگنی دان ہے۔

(۵) دم۔ یعنی ضبط حواس۔ پانچ گیان و پانچ کرم اندریوں کو وشیوں سے ہٹا کر قابو کرنا دم ہے۔

(۶) یگ۔ یعنی تکمیل فرائض مذہبی شاشتر وہت کرم وشیش یعنی تکمیل فرائض مذہبی کو یگ کہتے ہیں۔ یہ اوپر لکھے ہوئے تین لکشن گرہستی کیواسطے فرمائے ہیں۔ معلوم ہو یگ دو قسم کے ہیں ایک شروت یگ و دوم سمارت۔ پہلے قسم کے یگ کی قسمیں اگنی ہوتر۔ درس پورن ماس۔ سوم یگ وغیرہ۔ دویم قسم کے یگ کی قسمیں۔ دیو یگ پتری یگ۔ بھوت یگ۔ نش یگ وغیرہ۔

اسی طرح یگ بھی شری کرشن جی مہاراج نے ادھائے ستره سلوک ۱۱-۱۲-۱۳ میں تین طرح کے فرمائے ہیں۔

جو یگ پھل کی امید نہ رکھ اور فرض سمجھ کر اور باقاعدہ ویدو شاشتر انوسار کیا جاوے وہ ستوگنی یگ ہے۔ جو یگ کسی مطلب نکالنے یعنی سوارتھ کے خیال پر جھوٹی شردھا سے کیا جاوے وہ رجوگنی یگ ہے اور جو یگ آہوتی منتر و دچھنا اور بغیر شردھا کے کیا جاوے وہ تموگنی یگ ہے۔

(۷) سوادھیائے یعنی تحصیل علم۔ یہ برہمچرج کیواسطے ہے ویدو شاشتر اور دھرم پستک کے پڑھنے کو تحصیل علم یا سوادھیائے کہتے ہیں۔ ؏

زبس بر مکتب عشق لاغری کردم | تنم بہ کاغذ مسطر کشید مے مانم
چو شمع از پئے علم باید گداخت | کہ بے علم نتواں خدا را شناخت

(۸) تپ۔ یعنی ریاضت ہے۔ یہ بھی تین طرح کا ہے۔ مانسک۔ واچک۔ شاریرک یعنی قلبی۔ زبانی۔ جسمانی پہلے شاریرک تپ۔ دیوتا برہمن گورو اور عام لوگوں کی تعظیم کرنا۔ پاک و صاف و پوتر رہنا۔ شیہ کرمونکا پابند اور برہم ودیا یعنی علم الہی کا پابند اور کسی کو دکھ نہ پہنچانا۔ دویم واچک تپ صلح آمیز یعنی سب سے ملاپ رکھنے والا سچ

بولنا اور میٹھا بولنا اور علم حاصل کرنا ۔ سویم مانسک تپ تسلی رکھنا اور نرمی و شانتی لینا اندریوں کو قابو رکھنا ۔ صفائی قلب یعنی یوگ ابھیاس میں لگا رہنا ۔ مندرجہ بالا تینوں قسموں میں سے جس کسی قسم کا تپ پھل کی آسا چھوڑ کر کیا جاتا ہے ۔ اُسے مہاتما ستوگنی تپ کہتے ہیں اور جو تپ ناموری یعنی سنسار میں جسکا نام ہو عزت و بڑائی کیواسطے فریب سے کیا جاوے وہ رجوگنی تپ ہے کیونکہ وہ بے ثبات و فانی ہوتا ہے جو تپ حماقت یعنی آسں کیوجہ سے اپنے تئیں تکلیف دے کر اوروں کو تکلیف پہنچانیکے واسطے کیا جاتا ہے وہ تموگنی تپ ہے ۔

(۹) ارجوم ۔ یعنی دگر بھاؤ کا تیاگ یعنی راست بازی ۔ جو من شرھا دان شرھا میں اور جو اُتم جگیا سُو میں اُن سے بھید کی بات نہ چھپانا اور جو سچی بات ہو کہنا ۔ اسی کا نام آرجوم یعنی راست بازی ہے ۔

(۱۰) اہنسا ۔ پرانیوں کی جیو کا روپ برتی کا جو چھیدن ہے اس کا نام اہنسا ہے ۔ یعنی جس انسان کا کسی روزگار کے گپت بھید کے ذریعہ پالن پوشن یعنی ذریعہ معاش ہو رہا ہے اور گپت بھید پر واقف ہو کر پام لوگوں کے سامنے اُسکے بھید کو ظاہر کرنا یہ ہنسا ہے اور پروہ رکھنا اہنسا ہے یعنی جس جس پرانی کا جس جس برتی ہے جیون ہوتا ہے تس تس پرانی کی تس تس برتی کا کداچت بھی چھیدن نہیں کرنا ۔ اس کا نام اہنسا ہے ۔ انتشکرن کے پرانایام کا نام برتی ہے ۔

(۱۱) ست یعنی سچائی ۔ ہمیشہ یتھارتھ ارتھ کے بودھک بچن کو ست کہتے ہیں یعنی جس میں جھوٹ کا نام و نشان بھی نہ ہو ہمیشہ اسکو ست یا سچائی کہتے ہیں ۔

(۱۲) اکرودھ ۔ یعنی تحمل ۔ سچی بات سے اگر کسی کا دل دکھتا ہے تو اس سچی بات کو کرودھ کر کے نہ کہے بلکہ اس کو برداشت کرے ۔ اگر اس کے برداشت کرنے کے پہلے وہ کلام اسکی زبان سے نکل گیا تو جس کے واسطے سچی بات کہی گئی وہ برداشت کرے اور اسکا نام اکرودھ یعنی تحمل ہے ۔

(۱۳) تیاگ ۔ یعنی ترک ۔ شاستروں کے مطابق جو سب کاموں کا سنیاس

ہے ۔اسکا نام تیاگ ہے ۔

(۱۴) شانتی ۔یعنی ۔اطمینان ۔ انتشکرن کے جو نانا پرکار کے سنکلپ بکلپ ہیں وہ اٹھتے نہیں اس کا نام شانتی ہے یعنی سکون واطمینان ہے یعنے اُپ شم ہونا ۔

(۱۵) اُپیئشُن ۔ کسی کے عیبوں کو جو دوسرے کے آگے ظاہر کرتا ہے اس کا نام پیئشن ہے یعنی کسی کی چغلی کھانا ۔ اس خیال سے جو دوسروں کی نظر میں حقیر و ذلیل سمجھا جاوے اسکو چغل خور کہتے ہیں ۔ کسی کی چغلی نہ کھانا اس کا نام اپیئشُن ہے یعنی عیب پوشی ہے ۔

(۱۶) دیا ۔ یعنی رحمدلی ۔ دُکھی ۔ پرانیوں کے اوپر جو کرپا ہے اسکا نام دیا ہے یعنی رحمدلی ہے ۔

(۱۷) الولُپتونگ ۔ یعنی قناعت اور لالچ کا نہونا وشیوں کی سمیپ پراپت ہوئے بھی اور بھوگ کی سامرتھ کے ودمان یعنی ہوتے ہوئے بھی جو اندریوں کا روکنا اس کا نام الولپتونگ ہے ۔

(۱۸) ماروَو ۔ یعنی حلم و نرمی ۔ سخت یعنی کرور سبھاؤ سے رہت ہونے کا نام ماروَو ہے یعنی سخت طبیعت کا نہ ہونا ۔

(۱۹) ھری ۔ یعنی حیا ۔ جو کام لذات محسوسات کے متعلق ہیں ۔ ان کے شروع میں ہی ایسا خیال کرنا کہ بزرگوں نے اس کو نشیدھ ۔ ناجائز و خلافِ تہذیب مانا ہے اس کو ہری لجّا و حیا کہتے ہیں ۔ اور ایسے کاموں کو علانیہ کرنا اور ادب کسی کا نہ رکھنا وہ بے حیا اور بے شرم اور بے عزت ہے ۔

(۲۰) اچاپل ۔ یعنی سنجیدگی ۔ جو بغیر مطلب کے ہاتھ پاؤں چلاتے ہیں اور باتیں کرتے ہیں ۔ وہ کام چاپل پرشوں کے ہیں اور چاپل کا نہونا اچاپل ہے ۔ معلوم ہو کہ اہنسا سے لیکر اچاپل تک برہمنوں کے دیوی سمپت روپ دہرم ہیں ۔

(۲۱) تیج ۔یعنی جلال ۔ پرگل بھتا کا نام تیج ہے یعنی استری بالک آدمی موڑھ جنوں کرکے ابھی بھوکو نہیں پراپت ہونا اس کا نام تیج ہے یعنی اگر معمولی آدمی دھوکا، مکر۔فریب سے جس پرش کو اپنے جال میں پھنسانا چاہتا ہے مگر سامنے ہونے سے اس کے تیج سے مکر و فریب بھول جانا اس کا نام تیج ہے۔

(۲۲) چھما ۔یعنی استقلال ۔ سامرتھ ہونے پر بھی جو بری کبھو کرنیوالے پرشوں پر کرودھ نہ کرے اسکا نام چھما ہے یعنی حالانکہ طاقت رکھتا ہے تاہم گستاخی کرنیوالے پر غصّہ نہ کرنا یعنی دنڈ نہ دینا۔ عفو کہلاتا ہے۔

(۲۳) دھرتی ۔یعنی استقلال ۔ رنج و غم یعنی بے چینی کی حالت میں قائم رہتا ہے اور گھبراتا نہیں ہے اور دوسرے پر اسکی وہ حالت ظاہر نہیں ہوتی اس کو دھرتی کہتے ہیں۔

(۲۴) شئوچ یعنی پاکبازی ۔ دھن آدک ارتھونکی سمپادن آدکوں دکھے جو مایا ۔انرت آدکوں ہے جو رہت پنا ہے اس کا نام شئوچ ہے یہ شئوچ انتر کا شئوچ ہی جاننا مرتکا جل آدکون کرکے شریر کی شدھی روپ باہری ج کا یہاں پر شئوچ شبد کرکے مانا ہتا اس شئوچ سے منشا انتہ کرن کی واسناؤں سے رہت ہونا ہے

(۲۵) آدروھ ۔یعنی صلح جوئی ۔کسی پرانی کے ہنن کرکے کی اچھیا کرکے جو شستر آدکو نکا گرھن ہے اس کا دروہ ہے ماس دروہ سے جو نورتی ہے وہ ادروہ ہے ۔شوچ دادروہ یہ دوویش ورن کے دیوی سمپت روپ اسادھا دہرم یعنی اعلےٰ درجہ کے دہرم ہیں۔

(۲۶) ناتی ماننتا ۔ ابھیمان نہ کرنا۔انکساری اتیت مانی پنے کا نام ناتی ماننتا ہے ۔ارتھات اپنے کرکے جو پوجن ہیں۔ انہوں کے آگے جو نمر بھاؤ ہے اس کا نام ناتی ماننتا ہے ۔جو پرسنتش کے لائق ہیں انکے ساتھ نمر تا بھاؤ سے پیش آنے کو ناتی ماننتا کہتے ہیں۔

(۲۲۵) ایک روز ارشاد ہوا کہ بھگوت گیتا کے سولھویں ادھیائے میں جو دیو اسر سمپت کا بیان ہوا ہے اسکی مہا بھارت میں پانڈو اور کوروکی اور رامائن میں رام اور راون مثال ہیں۔ انکے قبضہ اختیارات کا حال اس طرح پر سمجھنا چاہئے کہ پرتھوی جل اگنی وایو اور آکاش جو پانچ تتو ہیں۔ ان میں سے پرتھوی ایسا تتو ہے کہ اس پر ہر ایک فریق کا باری باری سے یکے بعد دیگرے قبضہ و دخل ہوتا رہتا ہے اور اوپر کے جو چار تتو ہیں ان میں سے جل اور اگنی اسر سمپت کے قبضہ میں داخل ہیں اور وایو اور آکاش دیوی سمپت کے ادھین۔ سورج اگنی تتو کا مرکز ہے اور کرن اس کا ہنز مانا گیا ہے۔ دُریودھن کا تعلق جل سے بتاتے ہیں اسکو جل پر اتنی قدرت ہے کہ وہ چاہے جتنے عرصہ تک کتنے ہی گہرے جل میں رہ سکتا تھا اور جل اس کو نقصان نہیں پہنچا سکتا تھا۔ بلکہ آخری وقت وہ ہار مان کر اور میدان سے بھاگ کر تالاب میں ہی جاکر چھپا بھی تھا۔ یہ دونوں اسُر سمپت کے سردار تھے اور بھیم سین کو وایو کا اوتار مانا گیا ہے اور اندر جو آکاش کا راجہ ہے ارجن اس کا ہنز تھا۔ یہ دونوں دیوی سمپت کے سرگروہ تھے رامائن میں بھی ہنومان جی پون کا اور لچھمن جی شیش ناگ کا جو وشا یعنی آکاش کے مالک ہیں اوتار مانے گئے ہیں اور راون اور کنبھ کرن جل اور اگنی کا اوتار ہیں ان کی عقل کی رسائی انہیں تتووں کی طاقت معلوم کرنے اور ان پر قبضہ حاصل کرنے تک محدود رہے اور یہ ہی ان کے اعلےٰ معیار رہے اس کے آگے کے جو دو تتو ہیں ان پر ان کا پورا قبضہ نہیں ہوا تھا اور نہ ان کی قوت کو پورے طور سے دریافت کر سکے۔ موجودہ وقت کو کل جگ کہا گیا ہے۔ کیونکہ اس میں آج کل ادہرم و پاپ کا زور ہے اسکے ساتھ آج کل کی ترقی کا اعلےٰ معیار بھی جل اور اگنی تتو ہے۔ جہاز اگن بوٹ وغیرہ کے ذریعہ سے سمندر پر ایسا قبضہ حاصل کر لیا ہے جیسا کہ زمین پر ہوا کرتا ہے اور ریل اگن بوٹ و دیگر کل کلا کوشل بھی یا تو پانی کے زور سے چلتے ہیں یا پانی اور آگ کی ملی جلی طاقت سے۔ اب حال میں جو بجلی کی طاقت پر قبضہ حاصل کر لیا ہے اس

سے دنیا میں ایک نئی ترقی کا ظہور ہو گیا ہے۔ اور جل یا بھاپ کی طاقت سے کام کرنے والی کلا کوشل کچھ کم کارآمد ثابت ہونے لگی ہیں۔ جب رفتہ رفتہ بجلی کی طاقت سے گذر کر ہوا کی طاقت پر قبضہ کر لیا جاوے گا۔ وہ ایک اعلےٰ ترقی کا وقت ہو گا اسوقت بجلی کی طاقت سے کام کرنے والی کلیں سب ناکارہ ثابت ہونگی۔ اسوقت دیوی سمپت کی ترقی کا ظہور ہو گا۔ کیونکہ جل ڈبونی اور اگنی ناش کرنے والی طاقتیں ہیں اور وایو پرورش کرنیوالی اور آکاش سب کو جگہ دینے والی شکتی کا نام ہے۔ پہلے جو جہاز و کشتی وغیرہ ہوا کے زور سے چلائے جاتے تھے۔ وہ اس بات کا پتہ دیتے تھے کہ گذشتہ زمانہ میں زیادہ کام ہوا سے لیا جاتا تھا مگر جوں جوں زمانہ پلٹتا گیا۔ نیوں نیوں اعلیٰ طاقتیں انسان کے قبضہ سے نکلتی گئیں اور عناصر کی پوری طاقت پر قبضہ حاصل نہ رہا۔ صرف ہوا کی کم سے کم طاقت سے جو آسان طریقہ سے حاصل ہو سکتی تھی کام لیتے گئے اور جہاز و کشتی پر چادر و بادبان لگا کر کام نکالتے تھے اور دیوتاؤں کے جو بمان وغیرہ کا پُرانوں میں ذکر ہے وہ بھی ہوا کی طاقت سے چلائے جاتے تھے۔ آج کل جو ہوائی جہاز بجلی و بھاپ کی طاقت سے چلائے جاتے ہیں وہ کچھ نمایاں ترقی تب کر سکیں گے۔ جب ہوا کی طاقت سے کام لیا جاوے گا مگر آج کل کی ترقی کی رفتار ہی اس کا ثبوت دیتی ہے کہ وہ زمانہ نزدیک تر ہے کہ جب ہوا اور آکاش کی طاقتیں دریافت ہو جاوینگی اور اسوقت جل اور اگنی بجلی قوت ناکارہ سمجھی جاویگی۔

(۲۲۶)

ایک روز ارشاد ہو کہ اول طبقہ نرمل چیتن کا ہے۔ دوسرا طبقہ نرمل چیتن اور شدھ مایا کا ہے تیسرا طبقہ نرمل چیتن اور ملین مایا کا ہے نرمل چیتن کے استھان سے روح کی دھار اُتر کر شدھ مایا میں قرار پائی ہے۔ وہاں سے نکل کر ملین مایا میں بھرتی ہے۔ نرمل چیتن کو بجائے والد کے فرض کر لو۔ جب والد کو خواہش یعنی کامنا تولید کی ہوتی ہے تو بیرج برہم رندھر یعنی ام الدماغ سے

جواس کا اصلی بھنڈار ہے۔ اُتر کر اوّل آنکھ کے مقام میں آتا ہے اس وقت
اسکی آنکھ سے جوش محبت و عشق کا صاف ظہور ہوتا ہے اور پھر ویرج میر و دنڈ
یعنی ریڑھ کی ہڈی کے ذریعہ سے استری کے گربھ میں جاتا ہے اس وقت
نطفہ بوند یعنی بندو کی شکل میں ہوتا ہے اور رفتہ رفتہ بڑھ کر شکل انسانی اختیار
کرتا ہے اور معیاد مقررہ کے بعد گربھ سے باہر آتا ہے اور سلسلہ سے بڑا ہو کر شادی
بیاہ ہونے پر استری کی محبت اور دام الفت اور سنسار کی خواہش میں مبتلا ہو
جاتا ہے۔ لڑکا اصل میں کوئی اور نہیں بلکہ والد خود ہی خواہش کے بس ہو کر دو صورت
اختیار کرتا ہے۔ اس لئے لڑکا یا لڑکی والد یا والدہ کی شکل و شباہت سے کم و
بیش مشابہ ہوتی ہے اور انھیں کی خو، بو عموماً ان میں پائی جاتی ہے۔ والدہ
اور عورت دونوں ہی استری یعنی مایا کا روپ ہوتی ہیں مگر والدہ بجائے شدھ مایا
کے ہوتی ہے اور استری بجائے ملین مایا کے جس سے مل کر انسان موہ پھند
میں پھنس جاتا ہے۔ اس کی ایک مثال ہم کو یاد آئی کہ ضلع سارن کا ایک آدمی آسام
دیش میں ہم کو ملا اور ہم سے کہا کہ میری طبیعت والدین کے پاس جانے کو بہت
بہت چاہتی ہے۔ مگر یہاں پر ایک عورت کے دام محبت میں ایسا پھنس گیا ہوں کہ
چھوٹ نہیں سکتا وہ ایسی خدمتی ہے کہ مجھ کو جادو کی طرح اپنے بس میں کر لیا ہے۔
کہتے ہیں کہ راگ روپ آدھنیتا سیوا کھیلی پرکار۔ یہ چار دن بشی کرن منتر ہیں۔ ہم
نے کہا کہ اس نے تجھ کو پکڑ تو نہیں رکھا ہے چلا کیوں نہیں جاتا۔ وہ بولا کہ جب آپ کے
پاس آتا ہوں تو میرا ایسا خیال ہو جاتا ہے جب اس کے پاس جاتا ہوں تو سب
بھول جاتا ہوں۔ اگر جانے کا خیال اس پر ظاہر کروں تو جانے نہ دے گی میرے
پاس گاڑی بیل ہیں اگر آپ اُنکو بکوا دیں اور کسی کو معلوم نہ ہو تو میں چلا جاؤں۔
ہم نے ایک سیٹھ سے کہہ دیا۔ اس نے کل سامان اس کا خرید لیا اور وہ شخص
ٹکٹ لے کر اسی روز سارن واپس چلا گیا۔ اس شخص کو اپنے ماں باپ سے اور
وطن سے محبت تھی ویسے ہی روح یعنی چینتن کو اس مایا کے دیس سے نفرت اور

اپنے وطن کو جانے کی جس قدر تیز خواہش اور تڑپ ہوتی ہے اتنی ہی جلدی اس کی یہاں سے رہائی ہوتی ہے۔ جیسے کسی شخص کو پانی میں غوطہ دے دیا جائے تو کتنی کوشش اور کتنا زور اس سے باہر آنے کو کرتا ہے۔ اگر اتنا ہی شوق اور اتنی ہی کشمکش اس سے نکلنے کی کی جاوے تو یہاں سے چھٹکارا ہو سکتا ہے۔ اس کے بعد شدھ مایا یعنی برہمانڈ کے عجائبات اور غرائبات اور مایا اسکو پھسانے کی کوشش کرتی ہے۔ اگر اس سے بھی نکل گیا تو پھر وطن اصلی میں داخل ہو جاتا ہے جیسے گرجو رد کے دام الفت سے چھوٹ گیا تو والدہ اپنی محبت مادرانہ کے نقشے دکھلا کر اس کو پھنسایا چاہتی ہے۔



یہ جو کتابوں میں کُل مقامات وغیرہ کا لکھا ہے وہ صرف اس لئے ہے کہ انسان کو پڑھ کر ان کے دیکھنے کا شوق پیدا ہو جیسے آگرہ کے روضہ تاجگنج کا نام سُنکر یا حال پڑھ کر اس کو دیکھنے کا شوق پیدا ہوتا ہے اور خواہ پا پیادہ یا گاڑی بہیلی۔ موٹر کار ریل یا ہوائی میں بیٹھکر وہاں جاتا ہے۔ ویسے ان طبقوں کا حال معلوم کر کے ان کو دیکھنے کا جب شوق پیدا ہوتا ہے تو کسی راہ رو سے سفر اور سواری وغیرہ کا حال دریافت کرتا ہے اور سفر شروع کرتا ہے۔ یہ جو پپیلکا د مرکٹ و بھنگم و مین مارگ وغیرہ کہے ہیں وہ ان طبقوں کے سفر کی سواری ہیں۔ یہ مارگ سب اپنی اپنی حالت اور ضرورت کے لحاظ سے درست ہیں جیسے چیونٹی کہیں جانا چاہے تو اس طرف کے جانیوالوں کے کپڑے یا سامان میں لپٹ کر بہ آسانی تمام بغیر صعوبات سفر کے برداشت کئے منزل پر پہنچ جاتی ہے اور اگر چل کر بھی جائے تو راہ میں دریا میں نہیں ڈوبتی ویسے ہی پپیلکا مارگ ہے مرکٹ یعنی بندر جیسے کود پھاند کر مقام پر جا پہنچتا ہے اور بھنگم یعنی چڑیا ایک مقام سے اُڑ کر

دوسری جگہ چلی جاتی ہے نہ پہاڑ سدراہ ہوسکتا ہے نہ دریا روک سکتا ہے یا مین مارگ جیسے مچھلی اوپر سے گرتے ہوئے پانی پر بھی چڑھ جاتی ہے ویسے ہی ان جگتیوں کے ذریعہ سے وہ سفر طے ہو جاتا ہے۔

(۲۲۷)

ایک روز ارشاد ہوا کہ پران وغیرہ کتابوں کو مثل جغرافیہ سمجھنا چاہیئے جس کو پڑھ کر طالب علموں کو جگہوں اور مقاموں کے نام معلوم ہو جاتے ہیں اور جب وہ ان کو اچھی طرح سے سمجھنے کے لئے دیکھنا چاہتے ہیں تو استاد ان کو نقشہ میں شہروں اور ملکوں اور دریاؤں کے مقامات دکھا کر ان کو سمجھاتے ہیں لیکن نقشہ کے مقامات اصل ملک و شہر و دریا نہیں ہوتے صرف بطور ارشارہ نقش ہوتے ہیں۔ اسی طرح پر پرانوں وغیرہ کتابوں کو پڑھ کر جب متلاشی ان دیوتاؤں کے حالات سمجھنے کے خواہشمند ہوتے ہیں تو آچاریوں نے یہ دیوتاؤں کی مورتیں ان کو سمجھانے اور مطلب ذہن نشین کرانیکے لئے بنائی ہیں۔ اس پر ایک صاحب نے اعتراض کیا کہ ان کا دھیان کرنے سے تو کچھ فائدہ نہیں ہوسکتا کیونکہ وہ دیوتا تو سوکشم صفتیں ہیں۔ ستھول مورتوں کے دھیان سے کیا فائدہ۔ آپ نے فرمایا جس قدر حروف تہجی ہیں۔ یہ سب سوکشم شبد ہیں ہر ملک کے لوگوں نے اپنی رُچی اور مرضی کے مطابق نشکشا دینے کے لئے ان کی ستھول صورتیں بنا لیں ہیں۔ ان حرفوں کے دھیان سے اور ان کو یاد کرنے سے کیسے کیسے عالم فاضل کی ڈگری حاصل کر لیتے ہیں اور جج اور بیرسٹر اور منصف اور حاکم کیسی کیسی اعلےٰ پدوی پر پہنچ جاتے ہیں پھر ان دیوتاؤں کی ستھول مورتوں کے دھیان سے فائدہ کیوں نہیں اٹھا سکتے۔ اقلیدس کے نقطہ یعنی پوائنٹ پر خیال کیجئے اسکی یہ تعریف ہے کہ لمبا نہ موٹا نہ چوڑا یعنی اس کا کوئی آکار نہیں پھر بھی جب استاد سمجھانے کھڑا ہوتا ہے تو اسکول بورڈ یعنی تختہ پر کھریا سے ایک نقطہ قائم کرتا ہے اور اسی سے لڑکوں کو فرض کرا کر سمجھاتا ہے آئندہ کیسی کیسی

شکلیں تیار ہوتی ہیں اور انجینیری۔ معماری اور جہاز رانی اور کیسے بڑے بڑے کام اس اقلیدس کی فرضی شکلوں کے دھیان اور یاد کرنے سے حاصل ہوتے ہیں۔ اگر کوئی یہ کہے کہ میں نقطہ کی شکل کو فرض کروں تو پھر اس علم کا پڑھنا ہی نہیں ہو سکتا جب انکی فرضی شکلوں کے یاد کرنے اور ان کو دھیان میں رکھنے سے ایسے فائدے حاصل ہو سکتے ہیں تو دیوتاؤں کی فرضی شکلوں کے تصور سے فائدہ کیوں نہ ہوگا۔

(۲۲۸)

ایک روز ارشاد ہوا کہ بعض دل اپنا اثر دوسرے پر نہیں ڈال سکتے اور بعض آہستہ آہستہ ڈالتے ہیں اور بعض فوراً ہی ڈال سکتے ہیں۔ اسکی مثال ہی طرح پر ہے کہ جیسے سورج ایک ہے اور اسکی روشنی ایک مقام پر رکھی ہوئی چیزوں پر برابر کا اثر رکھتی ہے لیکن فرضاً اگر ایک مقام پر چار چیزیں برابر برابر رکھی ہوئی ہیں ایک لوہا۔ دوئم چاندی۔ سوئم آئینہ۔ چہارم آتشیں شیشہ اب دیکھو کہ لوہے پر اثر کم نظر آتا ہے۔ چاندی پر لوہے سے زیادہ۔ آئینہ پر اتنا زیادہ کہ اس عکس سے دوسری مقابل کے اندھیری جگہ روشن ہو جاوے اور آتشیں شیشہ تو اتنا زیادہ اثر کرتا ہے کہ آگ لگا سکتا ہے۔ اسی طرح سے جسکا دل جتنا زیادہ صاف ہوتا ہے اتنا ہی اثر کر سکتا ہے۔ مالک کا اثر سب جگہ بلا فرق برابر یکساں ہے۔ صرف دلوں کی صفائی کا فرق ہے جو دل مثل شیشہ آتشیں صاف ہو جاتا ہے۔ فوراً دوسرے دل کو بھی ایک ہی نظر سے کیمیا بنا سکتا ہے لیکن ایسا دل نادرات سے ہے کیوں کہ ارزاں بہ علت دگراں بہ حکمت۔

(۲۲۹)

ایک روز ارشاد ہوا کہ شری وید دیاس جی مہاراج نے بھاگوت وغیرہ پرانوں کے بنانے میں کمال ہی کر دیا معرفت کے سمندر کو کوزہ میں بھر دیا

مگر ان لیلاؤں اور اتہاسوں کو سوائے الوہی پرش کے اور کسی کو جیبوں کا تیوں سمجھنے کی مجال نہیں۔ اور نہ زبان سے پورے طور پر یہ بیان ہو سکتی ہیں جیسے گڑ۔ شکر۔ قند۔ بورا۔ مصری سب کے ذایقہ کی نسبت عام طور پر صرف یہ ہی کہا جا سکتا ہے کہ سب میٹھے ہوتے ہیں۔ زیادہ سے زیادہ یہ کہہ سکتے ہیں کہ ایک دوسرے سے زیادہ میٹھا اور لطیف ہوتا ہے لیکن اصل ذائقہ کا لطف اور فرق اپنی ہی زبان پر رکھنے سے معلوم ہو گا۔ ان لیلاؤں اور اتہاسوں کے لطف وہی جان سکتے ہیں جو خود کھیلتے ہیں یا وہ بھی کچھ کچھ جان سکے گا جو کھیلنے کی مشق کرتا رہے گا۔ شطرنج کے شاطر ہی شطرنج کے کھیل سے مزہ پاتے ہیں اناڑی گھوڑے، فیل کو اِدھر اُدھر رکھ ایک آدھ الٹی سلٹی چال چل ہنس کر پھینک دیتے ہیں اور کہتے ہیں واہیات جھگڑے ہیں اور زہر جانتے ہیں۔ ان کی طبیعت گھبرانے لگتی ہے یا تو بازی پلٹ دیتے ہیں۔ یا سخت سست کہتے ہیں یا مجبوراً آپ اٹھ کر چل دیتے ہیں یا کسی کھیل میں طبیعت بہلانے لگتے ہیں خواہ ان کو بہتیرا کہا جاوے لیکن مطلق دھیان نہیں دیتے۔ اب ذرہ ذرہ سے دنیاوی کھیلوں کا یہ حال ہے کہ کتنی مشکل سے حاصل ہوتا ہے تو اس وگیان کے کھیل کا کیا ٹھکانہ ہے۔ لیکن اگر آنکھیں کھول کر ست سنگ کرے اور ہمت مردانہ سے کام لے تو بیشک بیڑا پار ہو سکتا ہے لیکن جبتک مرشد کامل نہ ہو خوفِ مرگ ہے۔ مگر ایک بات یہ سمجھنے کی ہے کہ شطرنج کی چال چوسر ہیں۔ گنجفہ ہیں۔ غرض دوسرے کھیل میں کام نہ آوے گی۔ اسی طرح سے اس کھیل کی چال ویدانت شاستر ہے اگر اس کی چالوں پر عمل کرنے کی بجائے حجت کی جاوے گی یا دوسرے شاستر کی چال چلی جاوے گی تو کھیل نہ ہو سکے گا۔ کھیل شطرنج کا اناڑی اگر اس بات پر ہی ضد کر بیٹھے کہ میں تو چوسر ہی کی چال شطرنج میں بھی چلوں گا۔ کیونکہ میں چوسر ہی کی چال ٹھیک مانتا ہوں تو شطرنج کا کھلاڑی حیران ہو کر خاموش رہ جائیگا اور یہی جواب دیگا اگر تم شطرنج کے اصولوں کو نہیں

